


July'19
جلد نمبر 10
Rs.50
شمارہ نمبر 3

○ قوت ارادی ○ مالِ کثیر حاصل ہو ○ مجرب تعویذاتِ اکابر

○ فالسہ کے 46 فوائد

○ عمل زبان بندی (سورج و چاند گرہن)

○ اورادِ شمس برائے عزت و دولت، حصولِ روزگار

أَلَا بِذِكْرِ اللَّهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوبُ

○ زنا کے شوقین جنات ○ ملاقات ارواح مقدسین ○ آسیب و دفع بدخوابی کے تعویذات

○ جنات کو تابع کرنے کے طریقے ○ "آیات مدد الٰہی" کے حامل بنیں ○ آپ کو کون سا پتھر فائدہ پہنچائے گا؟

darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazina.ruhaniyaat khazinaruhanyat

# ایک ہی دن میں کئی اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

عاملین اور طالبینِ علوم روحانیات اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں تا کہ طویل قسم کی پرہیزوں والی چلہ کشی کی بجائے ایک ہی وقت میں عمل کر کے کسی خاص عمل کا عامل بنا جا سکے اور ایک سال تک اس کو استعمال بھی کیا جا سکے۔ آپ بغیر نقصان اور رجعت کے کئی عمل کے عامل بن سکتے ہیں۔

**سورج گرہن** آغاز 2 جولائی رات 9:55۔ اختتام 3 جولائی رات 2:50۔

## نورانی اعمال

**حصارِ خاص:** جادو، جنات، شیاطین و ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔

**حصارِ قرآنی کبیر:** جادو، جنات، شیاطین اور ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔

**دعائے حیدری:** دشمن کے خلاف ایک مضبوط ہتھیار۔

## علوی نورانی اعمال

**عمل باندھ جادو:** سحر، جادو، آسیب، جنات و شیاطین، مسان، ہر قسم کے تعویذات پتلہ، چوکی وغیرہ کا توڑ اور مضبوط حفاظت۔

**عمل عصائے کلیم اللہ:** ہر قسم کے سحر و جادو کا مضبوط توڑ اور واپسی۔

**مندرہ شاہ علی/مندرہ کبیر:** بڑے سے بڑے جادو کا توڑ، جنات و شیاطین کے اثرات کا علاج دشمنوں پر غلبہ اور جادوگروں کے خلاف مضبوط ڈھال۔

**نورانی مندرہ:** جنات و جادو اور بیماریوں کا علاج، ہر قسم کے عمل کو واپس کرنے کی طاقت۔ ہر طرح کے مندرے کے وار کا علاج۔

## خاص خاص اعمال

**بکرے والا عمل:** سخت جادو سے نجات کا عمل۔

**سری والا عمل:** سخت جادو کی کاٹ کا مجرب عمل۔

## علوی اعمال

**چہل کاف:** تمام دنیاوی امور میں مجرب، ہر قسم کے جادو و جنات کا علاج، دشمن کے خلاف مضبوط ہتھیار، ہر قسم کی بیماریوں کا علاج۔

**عمل حب خاص ۱:** حب کا خاص عمل جس کے پیچھے غیبی مخلوق ہے۔ مردوں پر عمل کرنے کے لیے مفید ہے۔

**چاند گرہن** آغاز 16 جولائی رات 11:45۔ اختتام 17 جولائی صبح 5:17۔

**عمل حب خاص ۲:** حب کا خاص عمل جس کے پیچھے غیبی مخلوق ہے۔ عورتوں پر عمل کرنے کے لیے مفید ہے۔

**عمل واپسی سحر ۱:** سحر کو جادوگر اور جادو کروانے والے پر واپس کرنے کا خاص عمل۔

**عمل واپسی سحر ۲:** سحر کو جادوگر اور جادو کروانے والے پر واپس کرنے کا خاص عمل۔

## باموکل اعمال

باموکل اعمال کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔ ان میں سخت پرہیز کے ساتھ چلہ کشی کرنا اور پھر تھوڑی سی غلطی پر رجعت اور نقصان کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ باموکل اعمال کرنے کے لیے گرہن کا وقت ایک بہت بڑی نعمت ہے۔ بغیر کسی نقصان و رجعت کے عمل کریں۔

**چہل کاف باموکل:** عامل قسم کے جنات و شیاطین اور بڑے جادوگروں کے خلاف مضبوط ڈھال اور ان کا مجرب علاج۔

**آیت الکرسی باموکل:** شیاطین، جادو، جنات سے حفاظت و علاج۔

**آیت قطب باموکل:** جنات، جادو، حفاظت، دشمن، تمام دنیاوی مقاصد۔

**سورۃ مزمل باموکل:** بڑے سے بڑے جادو اور جنات کا علاج، سخت دشمن و جادوگروں پر غلبہ، بڑے سے بڑے دنیوی کاموں کے لئے۔

**سورۃ اخلاص باموکل:** جنات و جادو کا علاج اور محبت کے لئے۔

**نوٹ:** ان اعمال کے علاوہ بھی بہت سے باموکل اور خاص خاص اعمال ہیں جو عاملین حضرات کر سکتے ہیں۔







جلد 10 ذوالقعدہ ۱۴۴۰ھ / جولائی 2019ء شمارہ 3

khazinaeruhaniyaat
KhazinaRuhanyat
Khazinaeruhaniyaat
Khazinaeruhaniyaat
khazinaeruhaniyaat@gmail.com

## مجلس مشاورت






## قیمت 50 روپے

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 650 روپے رجسٹرڈ ڈاک 1000 روپے
سالانہ ممبرشپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1100 روپے
لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1350 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 1850 روپے
**نوٹ:** ہر ماہ کی 27,28,29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبرشپ بذریعہ Email/Whatsapp: 600 روپے
**نوٹ:** ہر ماہ کی 25 تاریخ کو رسالہ Email کیا جائے گا

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

1. **منی آرڈر:** 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔
2. **شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی:** Jazz Cash (موبی لنک)، easypaisa (ٹیلی نار)، Omni (یو بی ایل) کے ذریعہ 35202-2610215-1 رقم ارسال کریں اور 0092-343-7772772 پر SMS کریں۔
3. **موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔
   - Omni - easypaisa 0092-343-7772772
   - Jazz Cash 0092-302-8401977
4. **ڈپازٹ:** (Meezan Bank) خزینہ روحانیات کے لئے نمبر 1 میں اور باقی تمام شعبہ جات کے لئے نمبر 2 میں رقم جمع کروائیں۔
   1. بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736۔
   2. بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466۔

**نوٹ:** رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد 0343-7772772 پر SMS یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔

ادائیگی کی تفصیلات کے لیے: darulamal.org/Payment

دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamalchishtia
darulamalchisht
موبائل: 0343-7772772 0322-7772772
موبائل: 0312-7772772, 0306-7772772 (ufone)
خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور 54570 فون: 042-35410586



بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

جولائی 2019ء

ذوالقعدہ ۱۴۴۰ھ



## روحانی درس گاہ کے شاگرد متوجہ ہوں

ایسے تمام شاگرد، جو لوگوں کا روحانی علاج کر رہے ہیں، ان کو لوگوں کے مختلف مسائل کے لیے مشکل پیش آتی ہے کہ کون سا تعویذ دوں؟ کون سا وظیفہ دوں؟ وغیرہ...... اس مسئلے کے حل کے لیے سب سے پہلے جس عمل کے آپ عامل ہیں، اس کی بیاض/کاپی/کتاب میں مسئلے کا روحانی حل تلاش کریں۔ اگر وہ نہ ملے تو جتنے بھی خزینہ روحانیات کے خاص نمبر زہیں، ان سب کی شاگردوں کو استعمال کرنے کی اجازت ہوتی ہے، ان میں سے مسئلے کا حل دیکھ لیا کریں۔ امید ہے مشکل دور ہو جائے گی۔ (ادارہ)

## تعریف رب کی جس نے، سارا جہاں بنایا

تعریف رب کی جس نے، سارا جہاں بنایا
ہر شے کو حسن دے کر، پیارا سماں بنایا

مخلوق ساری اپنی، قدرت سے ہے بنائی
کیسی زمیں بچھائی، کیا آسماں بنایا

رسوائی ہو کہ عزت، غم یا خوشی کی حالت
اللہ نے ہی سارا، سود و زیاں بنایا

شب روز کو کیا ہے، اک دوسرے میں داخل
شمسی نظام سارا، گردش کناں بنایا

عرصہ ہوا بشر کا، کچھ ذکر ہی نہیں تھا
خالق نے پھر ہمارا، نام و نشاں بنایا

طائر فضا میں سارے، ہیں حکمِ رب سے قائم
ان کا ٹھکانہ رب نے، ہے آشیاں بنایا

بچوں کو بھولپن اور عورت کو نازکی دی
بوڑھوں کو دی ذہانت، مردِ جواں بنایا

دریا کو جوش بخشا، گہرائی بحر کو دی
وہ بے سکوں بنایا، یہ بے کراں بنایا

خاروں کو گل نوازے، بحروں کو موتی بخشے
لب کو دیا تکلم، دل بے زباں بنایا

سرشار ہے اسامہ، رب کی صفات میں گم
اس کو خدا نے اپنا، ہے مدح خواں بنایا

(محمد اسامہ سَرسَری)

## بے مثل ہے کونین میں سرکار کا چہرہ

بے مثل ہے کونین میں سرکار کا چہرہ
آئینۂ حق ہے شہِ ابرار کا چہرہ

دیکھیں تو دعا مانگیں یہی یوسفِ کنعاں
تکتا رہوں خالق! ترے شہکار کا چہرہ

خورشیدِ حلیمہ! تری مشتاق ہیں آنکھیں
بھاتا نہیں اب ماہِ ضیا بار کا چہرہ

اے خُلد کروں گا ترا دیدار بھی لیکن
اس دم ہے نظر میں ترے مختار کا چہرہ

والشمس کی یہ داوِ قسم کہتی ہے مڑ کر
بے داغ رہا شاہ کے کردار کا چہرہ

جلووں سے ہو معمور کیوں نہ دل کا مدینہ
آنکھوں میں ہے اُس مطلعِ انوار کا چہرہ

دورانِ شفاعت وہ سکوں بخش دِلا سے
بے فکرِ ندامت ہے گنہگار کا چہرہ

کِھلتا ہی گیا پھول کی صورت دمِ آخر
اُترا نہیں دیکھا ترے بیمار کا چہرہ

پوچھا جو یہ سائل نے کہ کیا چیز ہے احسن
صدیق نے برجستہ کہا یار کا چہرہ

جھپکے جو نصیر آنکھ دمِ نزع تو یا رب!
پُتلی میں پھرے احمدِ مختار کا چہرہ

(نصیر الدین نصیر)




محترم قارئین و مریض اور معالج دوستو! آج کا ہمارا موضوع تینوں درج بالا حضرات کے متعلق ہے۔ ہم صحیح لائحہ عمل بیان کریں گے اور علاج معالجے میں جو کوتاہیاں ہوتی ہیں ان کو خود بھی سیکھیں گے اور اپنے دوستوں، سائلوں کو بھی سکھانے کی کوشش کریں گے۔ کیونکہ ہمارا پیارا خزینہ روحانیات وہ واحد رسالہ ہے جو علمی مضامین کے ساتھ ساتھ عملی تربیت کا بھی اہتمام کرنے میں دنیا بھر میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ سب سے پہلے ہم مریضوں اور سائلوں کے لئے لائحہ عمل عرض کرتے ہیں۔ مریض غرض مند ہونے کی وجہ سے دیوانہ ہوتا ہے، اس کو اپنے کام اور مقصد کے حصول سے غرض ہوتی ہے اور وہ کل کی بجائے آج اور آج کے بجائے ابھی چھو منتر کا قائل ہوتا ہے۔

شادی پسند کی ہو یا پھر ماں باپ کی مرضی سے، روزگار میں رکاوٹ ہو یا پھر صحت کے مسائل کا سامنا، مریضہ پر جنات کی حاضری ہو یا پھر نفسیاتی مسائل اور حالات، مریض اور مریضہ فوری رزلٹ چاہتا ہے، مریض اور اس کے لواحقین کے لئے لائحہ عمل یہ ہے کہ اس کو سمجھیں کہ اگر تو یہ بھی روحانی وار ہو رہا ہے اور چند دن کی بات ہے تو اس کا علاج بھی فوری اور راتوں رات ہو سکتا ہے، ادھر علاج شروع ہوا، ادھر فائدہ ہوگا، ادھر صدقہ دیا تو اُدھر تکلیف رفو چکر ہوگئی لیکن اگر حالات برس ہا برس پرانے ہیں تو اس کو کئی ہفتے اور ماہ لگ سکتے ہیں، ورنہ کم از کم چالیس دن تو لگ سکتے ہیں۔ کیونکہ بندش روزگار کی ہو یا صحت کی، آپس کی ناچاقی ہو یا حالات کی دیگر پریشانیاں تو اس کی مثال ایسی ہے کہ تالا لگ چکا ہے اور زنگ آلود بھی ہے، اب اس کو کاٹنا ہے، جتنا پرانا تالا ہے اتنی ہی دیر زیادہ لگے گی۔

مریض نہیں سمجھتا کہ اس کا علاج اور کام شروع ہو چکا ہے اور جلد حالات میں بہتری شروع ہو جائے گی مگر وہ راستے کھلے دیکھنا چاہتا ہے، اس کو راستے اور دروازے کھلتے ہوئے نظر نہیں آتے۔

لہٰذا معالج کو پوری بات بتانی ضروری ہے کہ اتنا وقت لگے اور لائحہ عمل یہ ہوگا کہ رکاوٹ اور بندش کا خاتمہ اولین ترجیح ہوگی، بندش اور رکاوٹ، جادو جنات ختم تو ہماری طرف سے معاملہ حل ہو چکا ہے، آگے قسمت اور رحمت کے وظائف پڑھیں اور اللہ کی رحمت کو متوجہ کرنے کے لیے صدقات وغیرہ دینا شروع کریں۔ معالج کے لیے لائحہ عمل یہ ہے کہ مریض کی روحانی تشخیص بذریعہ کپڑا ضرور کرے ورنہ شکایت اور ناکامی اور اندھے سفر کی شکایت رہے گی اور نتیجہ یہ ہوگا کہ لوگ آپ پر اعتماد ترک کر دیں گے، اس لئے مریض کے حالات زبانی معلوم کریں۔ رابطے کا کہیں اور ان کے تمام حالات کو دیکھ کر پڑھائی کریں، ورنہ یہ مریض ٹھیک نہ ہوا تو آپ کی اور ادارے کی بدنامی ہے۔

# گناہ کرنا اور عذر پیش کرنا

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہٗ

**لوگ گناہ کرتے ہیں اور عذر پیش کرتے ہیں۔ ان ہی عذر اور شبہات کے جواب درج ذیل میں دیے گئے ہیں۔**

## بعض علماء کا لوگوں کو وعظ و پند کرنے کا شبہ

ایک شبہ بعض خشک علماء کا یہ ہوتا ہے کہ ہم دوسرے لوگوں کو نصیحت کرتے ہیں، ان کے اعمال کا ثواب بھی ہم کو ملتا ہے۔ وہ اس کثرت سے ہے کہ ہمارے تمام گناہوں کا کفارہ ہوجائے گا یا یہ کہ ہم کو ایسے اعمال معلوم ہیں کہ جن کے کرنے سے سینکڑوں برس کے گناہ معاف ہوسکتے ہیں مثلاً سبحان اللہ وبحمدہ سو مرتبہ روزانہ کہہ لینا یا عرفہ یا عاشورہ کا روزہ رکھ لینا یا مکہ والوں کے لیے ایک طواف کرلینا۔ صاحبو! موٹی بات ہے، اگر یہ اعمال کافی ہوں تو تمام اوامر ونواہی کا ہی لغو ہونا لازم آتا ہے۔ ادھر حدیث میں صاف صاف قید موجود ہے اِذَا اجْتَنَبَ الْکَبَآئِرَ یعنی اعمال اس وقت سیئات کا کفارہ بن جاتے ہیں، جب کبائر سے اجتناب کیا جائے۔ رہا یہ کہ ہم لوگوں کو وعظ و پند کرتے ہیں، صاحبو! ایسے شخص پر تو زیادہ وبال آنے والا ہے۔ چنانچہ حدیث شریف میں واعظ بدعمل کے باب میں جو حدیثیں آئی ہیں، مشہور و معروف ہیں۔

## بعض جاہل فقیروں کا شبہ

ایک شبہ بعض جاہل فقیروں کو یہ ہوتا ہے کہ ہم ریاضت ومجاہدہ کی بدولت مقام فنا تک پہنچ گئے۔ اب ہم کچھ رہے ہی نہیں۔ جو کچھ کرتا ہے، وہی کرتا ہے۔ اور ایسی واہی تباہی باتیں کرتے ہیں کہ اچھا خاصہ کفر الحاد ہوجاتا ہے۔ کہیں کہتے ہیں کہ دریا میں قطرہ مل گیا، کہیں کہتے ہیں کہ سمندر کو پیشاب کا قطرہ ناپاک نہیں کرسکتا۔ کہتے ہیں کہ ہم تو خود خدا ہیں، عبادت کس کی اور معصیت کس کی؟ کبھی کہتے ہیں کہ اصل مقصود یاد ہے، ظاہری نماز روزہ نرا ڈھکوسلہ ہے جو بہ مصلحتِ انتظام مقرر ہوا ہے۔ تمام تر باعث ان خرافات کا جہالت ہے۔

ان لوگوں کو حقائق مقامات کا علم تک نہیں اور سلوک وصول تو کیا خاک میسر ہوگا۔ یہ ثمرہ غلو فی التوحید کا ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کسی رسالہ میں اس کی مفصل تحقیق لکھی جائے گی، اس مقام پر اتنی موٹی سی بات سمجھ لینا چاہیے کہ رسول اللہ ﷺ سے بڑھ کر نہ کوئی واصل ہوا، نہ موحد اور نہ صحابہ رضی اللہ عنہم سے بڑھ کر کسی نے آج تک تعلیم پائی۔ پس رسول اللہ ﷺ وصحابہ رضی اللہ عنہم کے خوف وخشیت وتوبہ استغفار واجتہاد فی العمل اور اہتمام مخالفت نفس وسزائے اعمال بد کو دیکھ لینا، ان شبہات کے دافع ہوجانے کے لیے کافی ووافی ہے۔

روحانیات وتصوف

# زبان و بیان

قیصر احمد بی اے (کراچی)

ایک خاتون تھیں، مسلمان مدینے میں رہتی تھیں۔ دن وہ تھے جب اللہ کے آخری نبی معلم کتاب وحکمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم علم وعمل کی دنیا بنانے اور سنوارنے کے لئے اس دنیا میں موجود تھے۔ ایک دن آپ ﷺ کی خدمت میں صحابہ کرامؓ بیٹھے تھے کہ ان خاتون کا ذکر آیا۔ کہنے والوں نے کہا "یارسول اللہ! وہ نماز پڑھتی ہیں، روزے رکھتی ہیں، صدقہ وخیرات کرتی ہیں، راتوں کو جاگتی اور اللہ اللہ کرتی ہیں۔ لیکن بس ایک بات ذرا نامناسب سی ان میں ہے۔"

سرور کشور رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صحابہ کرامؓ سے پوچھا "وہ کیا نامناسب بات ہے؟" عرض کیا گیا۔

"یارسول اللہ! وہ زبان کی سخت اور بڑی تند مزاج ہیں، کسی سے سیدھے منہ بات نہیں کرتیں۔ ذرا کوئی بات ان کی مرضی کے خلاف ہو تو بگڑ بیٹھتی ہیں اور جب بگڑتی ہیں تو کچھ نہ پوچھئے۔ لوگ باگ اور خصوصیت سے ان کے پڑوسی ان سے بہت تنگ ہیں۔"

آنحضرت ﷺ نے فرمایا "پھر تو اس کی عبادتیں بیکار گئیں۔"

عبادتوں کا مقصد کیا ہے؟ مقصد ہے نفس پر قابو پانا، یعنی مزاج کو شریف بنانا، ان باتوں سے بچنا جن سے بچنے کیلئے اللہ اور رسول ﷺ نے حکم دیا ہے۔ زبان کے شر سے بچنے کے بارے میں ہمیں تاکیدی احکام ہیں، سورۃ بقرہ میں ارشاد ربانی ہے۔ **قولو اللناس حسنا**! جب کسی سے بات کرو تو نرمی سے بات کرو، لہجے میں ترشی اور تندی ہرگز نہ آنے دو۔

حضرت عمرؓ فرماتے ہیں ایک دن میں مسجد نبوی پہنچا، دیکھا خلیفۃ الرسول حضرت ابوبکر صدیقؓ مسجد نبوی میں موجود ہیں۔ وہ ایک بہت بڑی مملکت کے حکمراں تھے۔ اتنی بڑی مملکت کے حکمران کہ سمجھ لیجئے براعظم یورپ کے آدھے رقبے کے برابر ان کی مملکت کی وسعت تھی مگر حال وہی تھا جو حضور اکرم ﷺ کا تھا۔ یعنی بادشاہی میں فقیری کا چلن رکھتے تھے۔ حضرت عمرؓ نے دیکھا کہ صدیق اکبرؓ مسجد نبوی میں بیٹھے ہیں اور اپنی زبان اپنے ہاتھ سے مروڑ رہے ہیں، یہ منظر دیکھ کر عمرؓ بن خطاب کو بڑی حیرت ہوئی۔ انہوں نے بڑے اچنبھے سے پوچھا۔

اے خلیفۃ الرسول! خیر ہے۔ یہ آپ کیا کر رہے ہیں؟

جواب ملا ابوحفصہ! یہ گوشت کا لوتھڑا جسے ہم زبان کہتے ہیں، بڑی خطرناک شے ہے۔ اسی لئے اس ظالم کو مروڑ رہا ہوں۔ آدمی کو چاہئے کہ اسے قابو میں رکھے!

دنیا میں ہزاروں کام زبان سے بنتے ہیں اور زبان ہی سے بگڑتے ہیں۔ زبان میٹھی ہو تو آدمی فاتح بن جاتا ہے۔ وہ دلوں کو جیت لیتا ہے، کہا جاتا ہے کہ دلوں کو جیت لینا حج اکبر کے برابر ثواب کا کام ہے!

یہ بگڑ جائے تو غیر تو غیر اپنے بھی ساتھ چھوڑ جاتے ہیں۔ نفرتوں کی خلیج ایسی حائل ہوتی ہے کہ پاٹے نہیں پٹتی۔ سب اس سے دور بھاگتے ہیں۔ جس کی زبان اس کے قابو میں نہ ہو۔ جناب رسالت مآب ﷺ کے ایک ارشاد کا مطلب ہے کہ وہ بدترین آدمی ہے جس کی بدزبانی اور ترش روئی کی وجہ سے لوگ اس کا ساتھ چھوڑ جائیں۔

اللہ نے جنہیں اونچا مقام دیا ہے انہیں خاص طور پر حکم ہے کہ اپنی زبان کا خیال رکھیں۔ وہ حاکم جن کی زبان ٹھیک نہ ہو ضرور دل کے میلے ہوں گے۔ بدزبان حاکم بدمزاج عورت کی طرح ہوتا ہے۔ اس سے دور رہنے میں بھلائی ہے۔ کسی کو قید کر کے خوش ہونے کا حکم نہیں۔ زبان وہ ظالم ہے کہ اسے قید کر کے خوش ہونے کا حکم ہے۔

اسی لئے روزے میں چپ رہنے کو پرہیزگاری کی علامت قرار دیا گیا ہے۔ جو زیادہ بولے گا وہ بڑی مشکل سے اپنی زبان کو برائیوں سے بچا سکے گا۔ زیادہ بولنے والا ہمیشہ غیبت، بدگوئی، بہتان تراشی اور جھوٹ بولنے کا عادی ہو گا۔ ایک خاموشی سو بلاؤں کو ٹالتی ہے۔

حدیث میں آیا ہے کہ خاموشی عبادت ہے۔

کلام چاندی سکوت سونا
مفید تر ہے خموش ہونا

# انسانی دل

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ (حویلی لکھا)

انسانی دِل تقریباً 6 ہزار مرتبہ ایک گھنٹے میں دھڑکتا ہے۔اس طرح 24 گھنٹوں میں سوا لاکھ مرتبہ دھڑکتا ہے، چاہے آپ حالتِ بیداری میں ہوں یا محوِ استراحت ہوں، اس رُوحانی علم کے مظاہرے ہی سے آپ اللہ کی رضا سے اپنے دِل کی خالی دھڑکن کو اللہ اللہ میں بدل سکتے ہیں۔ایک بار اس طریقے پر عمل ہوگیا تو آپ خود 24 گھنٹے یہ محسوس کریں گے کہ آپ کا قلب اللہ اللہ کر رہا ہے۔

1۔سفید سادہ کاغذ پر سیاہ روشنائی سے خوبصورت اللہ لکھیں اور جتنا زیادہ ممکن ہو، اس لفظ کو دیکھیں۔

2۔ایک چھوٹے بلب پر زرد یا سنہری روشنائی سے ''اللہ'' لکھیں اور رات سونے سے پہلے کچھ دیر اس کو بغور دیکھیں، اس عمل کو کرنے کے کچھ دن بعد ہی آپ دیکھیں گے کہ اللہ کا نام آپ کی آنکھوں میں جھلملا رہا ہے۔ اب آپ بلب یا لکھے ہوئے ''اللہ'' کے نام کو دیکھنا بند کردیں، اب اس نام اللہ کو بہت توجہ اور ارتکاز سے کوشش کریں کہ یہ نام آپ کو اپنے دِل پر نظر آجائے، جب آپ اپنے دِل پر یہ اسم اللہ لکھا دیکھیں تو آپ محسوس کریں کہ آپ کے دِل کی دھڑکن بڑھ گئی ہے۔

3۔اپنے دِل کی دھڑکن کے ساتھ آپ پوری توجہ سے دِل میں اللہ اللہ پڑھیں۔

اس طریقہ کے عملی نمونہ سے کچھ ہی دنوں میں آپ محسوس کریں گے کہ آپ کا دِل صرف دھڑک ہی نہیں رہا بلکہ اب وہ اللہ کے نام سے گونج رہا ہے۔

4۔رات کو سونے سے پہلے اپنے ہاتھ کی انگلیوں سے کچھ دیر تک اپنے دِل کے مقام پر اللہ لکھیں اور لکھتے وقت تصور کریں کہ آپ کا پیرومرشد امام روحانی استاد گرو جو بھی آپ کے مذہب میں ہو یا کوئی بھی ایسا شخص جس پر آپ کو اعتماد ہو وہ آپ کا ہاتھ پکڑے ہوئے ہے اور اللہ لکھ رہا ہے۔

5۔کبھی کبھی اپنا ہاتھ اپنی نبض یا دِل پر رکھیں۔اپنے دِل کی ہر دھڑکن یا نبض کے ساتھ زبانی اور دِل ہی دِل میں اللہ اللہ ملائیں۔مقصد یہ ہے کہ آپ اللہ کے نام کو اپنے اندر سمونے کو کوشش کریں۔تاکہ وہ آپ کے خون میں رچ بس جائے۔

### اسمِ ذات کی تحریری مشق

| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |

روزانہ اسم ذات اللہ لکھنے کی مشق کریں، جب بھی اللہ لکھیں، دن میں جتنی مرتبہ بھی ہوسکے لکھیں اور جب تک لکھتے لکھتے یہ نام آنکھوں میں تیرنا شروع نہیں کردیتا، جب اس نام کو آنکھوں نے سمالیا تو پھر اپنے قلب پر نقش کرنے کی کوشش کریں، جب تک قلب پر تصور قوی نہیں ہوجاتا لکھتے رہیں۔بہتر وقت بعد نمازِ فجر ہے، فجر کی نماز کے بعد لکھنے کی ضرور کوشش کریں۔ویسے کسی بھی وقت یہ مشق کرسکتے ہیں۔

# بڑے بڑے گناہ

ہر مسلمان بخوبی جانتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی خواہ دیکھنے میں چھوٹی ہی کیوں نہ ہو، بڑی ہلاکت خیز ہے۔

یہ بھی اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے کہ گناہ صغیرہ معمولی نیکی کی وجہ سے آٹو میٹک معاف ہوتے رہتے ہیں لیکن جہاں تک گناہ کبیرہ کا تعلق ہے۔ ان کے بارہ میں اہل علم کا اتفاق ہے کہ یہ بغیر توبہ کے معاف نہیں ہوتے۔ ذیل میں ایسے ہی بڑے گناہوں کی فہرست دی جاتی ہے تاکہ ہم خود بھی اور دوسروں کو بھی ان بڑے گناہوں سے بچائیں۔ لاعلمی یا غفلت کی وجہ سے آدمی کسی گناہ کو معمولی سمجھ رہا ہوتا ہے لیکن وہ کبیرہ گناہ ہوتا ہے۔ مشائخ فرماتے ہیں جب توبہ کی جائے تو کوئی گناہ کبیرہ نہیں اور جب معمولی گناہ کو بار بار کیا جائے تو وہ معمولی نہیں رہتا بلکہ وہ بھی کبیرہ گناہوں میں شامل ہوجاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اپنی ہر قسم کی نافرمانی سے محفوظ فرمائے آمین۔

(۱) حقارت سے کسی پر ہنسنا۔ (۲) طعن کرنا۔

(۳) کسی کو برے لقب سے پکارنا۔ (۴) بدگمانی کرنا۔

(۵) کسی کا عیب تلاش کرنا۔ (۶) غیبت کرنا۔

(۷) کسی کو بلاوجہ برا بھلا کہنا۔ (۸) چغلی کھانا۔

(۹) تہمت لگانا۔ (۱۰) دھوکہ دینا۔

(۱۱) عار دلانا۔ (۱۲) کسی کے نقصان پر خوش ہونا۔

(۱۳) تکبر کرنا۔ (۱۴) فخر کرنا۔

(۱۵) ضرورت کے وقت باوجود قدرت کے مدد نہ کرنا۔ (۱۶) بھوکوں اور ننگوں کی حیثیت کے موافق مدد نہ کرنا۔

(۱۷) کسی کی آبرو کو صدمہ پہنچانا۔ (۱۸) چھوٹوں پر رحم نہ کرنا۔

(۱۹) بڑوں کی عزت نہ کرنا۔ (۲۰) کسی کے مال کا نقصان کرنا۔

(۲۱) کسی ہٹے کٹے کا بھیک مانگنا۔ (۲۲) کسی جاندار کی تصویر بنانا۔

(۲۳) بدکاری کرنا۔ (۲۴) چوری کرنا۔

(۲۵) کسی دنیاوی رنج سے نہ بولنا (تین دن سے زیادہ چھوڑ دینا)۔ (۲۶) کسی کی زمین پر موروثی کا دعویٰ کرنا۔

(۲۷) مردوں کو عورتوں کا سا لباس پہننا۔ (۲۸) عورتوں کو مردوں کا سا لباس پہننا۔

(۲۹) داڑھی منڈانا یا یکمشت سے کم کٹانا۔ (۳۰) کافروں اور فاسقوں کا لباس پہننا۔

(۳۱) ڈاکہ مارنا۔ (۳۲) جھوٹی گواہی دینا۔

(۳۳) یتیموں کا مال کھانا۔ (۳۴) بے خطا جان کو قتل کرنا۔

(۳۵) ماں باپ کی نافرمانی کرنا اور ان کو دکھ دینا یعنی ستانا۔ (۳۶) کسی کا مال بغیر پوچھے لے لینا۔

(۳۷) رشوت لینا۔ (۳۸) رشوت دینا۔

(۳۹) رشوت کے معاملہ میں پڑنا۔ (۴۰) شراب پینا۔

(۴۱) جوا کھیلنا۔ (۴۲) ظلم کرنا۔

(۴۳) جھوٹی قسم کھانا۔ (۴۴) سود لینا۔

(۴۵) سود دینا۔ (۴۶) سود لکھنا۔

(۴۷) سود کا گواہ بننا۔ (۴۸) جھوٹ بولنا۔

(۴۹) امانت میں خیانت کرنا۔ (۵۰) وعدہ خلافی کرنا۔

(مجالس ابرار)

# عملیات و تعویذات پر عاملین کاملین کی نایاب و قیمتی کتب کا ذخیرہ

| کتاب کا نام | مصنف | قیمت |
|---|---|---|
| اللہ مشکل کشا | محمد الیاس عادل | 180 |
| بوسیلہ محمد ﷺ مشکل کشا | محمد الیاس عادل | 600 |
| تحفہ مشکل کشا (اول ۔ دوم) | صوفی محمد اسلم نقشبندی مجددی | 500/500 |
| تحفہ پنجتن پاک (اول، دوم) | محمد الیاس عادل | 800 |
| تحفہ الگیلانی، جلد اول، جلد دوم | حیدر شاہ گیلانی حجروی | 800 |
| مشکل کشا (اعجاز قرآنی حل المشکلات) | محمد الیاس عادل | 225 |
| اللہ حاجت روا | سید جلیل میاں صاحبؒ | 300 |
| عملیات نورانی | حاجی پیر سید ابرار اللہ شاہ | 250 |
| تحفہ درویشی | محمد الیاس عادل | 500 |
| تحفہ فقیری | محمد جاوید فقیر قادری | 450 |
| شمس المعارف | شیخ ابو العباس احمد بن علی بونی | 600 |
| شمس شبستان رضا مکمل (سات حصے) | اقبال احمد نوری | 500 |
| شمع شبستان رضا (چار حصے) | اقبال احمد نوری | 300 |
| شمع شبستان رضا (مکمل مجلد) | اقبال احمد نوری | 580 |
| کالے جادو کا قرآنی علاج | محمد جاوید قادری | 250 |
| مفتاح العملیات | محمد الیاس عادل | 400 |
| گنجینہ اسرار مخفی | غلام رسول قادری | 400 |
| تحفہ دستگیری معہ قصیدہ بردہ شریف | صوفی عزیز الرحمن نقشبندی | 300 |
| کشکول قلندری (المعروف عملیات فیض) | سراج الدین چشتی | 300 |
| کشکول عملیات | مولانا سید حسن الہاشمی | 250 |
| اسرار عملیات | ڈاکٹر ظہور الحسن شارب | 225 |
| عملیات عشق و محبت | مولانا حسن الہاشمی | 300 |
| جنات جادو و آسیب کا مکمل علاج | محمد الیاس عادل، ابو الکاشف | 350 |
| حاجت روا مشکل کشا | محمد الیاس قلندری | 300 |
| طلسمات سلیمانی | سائیں لال دین فقیر | 400 |

| کتاب کا نام | مصنف | قیمت |
|---|---|---|
| طلسمات قلندری | ابو الکاشف کشفی قلندری | 400 |
| نافع الخلائق | مولانا نازر دار خان | 450 |
| گنجینہ اسرار اولیاء | ادارہ تصنیف و تالیف | 300 |
| اسرار رحمانی (معہ آیات قرآنی) | حضرت مولانا رحیم بخشؒ | 350 |
| خزینہ قلندری | حضرت زین العابدینؒ | 350 |
| تسخیر مؤکلات مع جنات جادو کا توڑ | سید ریاض علی شاہ بخاری | 350 |
| روحانی عملیات تعویذات عظیمی | صوفی محمد اسلم نقشبندی | 250 |
| من موہنی (انکشاف غیبی) | حکیم قاضی سید محمد کرم حسین | 300 |
| جواہر خمسہ | حضرت شیخ محمد غوث گوالیاریؒ | 300 |
| عاملین کاملین | عزیز الرحمن نقشبندی | 300 |
| کمالات سلیمانی | سید ظہور احمد شاہ جہانپوری | 300 |
| مقدس عملیات | حکیم مولوی نہال عباس | 250 |
| کرشمات قلندری | عامل باصفا شیخ خان صاحبؒ | 300 |
| کرشمات سلیمانی | صاحبزادہ محمد اشتیاق چشتی | 350 |
| تعویذات و عملیات صوفیہ | محمد عزیز الرحمن خان | 250 |
| کمالات قرآنی | محمد داود خان مراد آبادی | 250 |
| کلید عملیات | باپو ظہیر احمد چشتی قادری | 200 |
| تسخیر جنات و حاضرات ارواح اور علاج | ابو کاشف کشفی قلندری | 400 |
| آفتاب عملیات (اول، دوم) | حافظ جمیل احمد سکندر پوری | 850 |
| تحفہ نوری | محمد الیاس عادل | 300 |
| تحفہ رحمانی (المعروف لمعات رحمانی) | محمد عبد الرحمن خان | 150 |
| نقش سلیمانی (مجلد) | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 300 |
| تحفہ سلیمانی | سائیں محمد دین چشتی قادریؒ | 250 |
| اسرار مخفی کا قرآنی علاج | حکیم محمد اشرف امروہوی | 250 |
| جنات جادو اور ہمزاد | ابو الکاشف قلندری | 400 |
| حرز سلیمانی (مجلد) | خواجہ اشرف علی لکھنوی | 225 |
| کنز الحسین (مجلد) | سید غلام حسین رمال | 180 |







علمائے کرام اور مفتیانِ عظام کیلئے مفت خدمات goo.gl/xJ9AKu

# رات کو سوتے وقت پڑھنے کے وظائف

حضرت مولانا مفتی محمود دامت برکاتہم

## سوتے وقت کا پہلا عمل

پہلے آیۃ الکرسی پڑھیں۔

بخاری شریف کی ایک حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ آیۃ الکرسی رات کو بستر پر سوتے وقت پوری پڑھے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک حفاظت کرنے والا آجاتا ہے اور صبح تک شیطان قریب نہیں آتا۔

(بخاری شریف: ۵/ ۵۴: شیخ تقی الدین ندوی [illegible])

## دوسرا عمل

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۭ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۭ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَي الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۡ وَاغْفِرْ لَنَا ۡ وَارْحَمْنَا ۡ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَي الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝ (البقرۃ: ۲۸۵-۲۸۶)

یہ سورۂ بقرہ کی آخری دو آیتیں ہیں، احادیث صحیحہ معتبرہ میں ان دو آیتوں کے بڑے بڑے فضائل مذکور ہیں، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس شخص نے رات کو یہ دو آیتیں پڑھ لیں تو یہ اس کے لیے کافی ہے۔

(بخاری شریف: ۲/ ۷۵۳)

اور ابن مسعودؓ کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے دو آیتیں جنت کے خزائن میں سے نازل فرمائی ہیں، جس کو تمام مخلوق کی پیدائش سے دو ہزار سال پہلے خود رحمن نے اپنے ہاتھ سے لکھ دیا تھا، جو شخص عشاء کی نماز کے بعد پڑھ لے تو وہ اس کے لیے قیام اللیل یعنی تہجد کے برابر ہو جاتی ہے۔

(الکامل لابن عدی: ۸۹/ ۳۶۹، دار الکتب العلمیہ)

اور مستدرک حاکم اور بیہقی کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے سورۂ بقرہ کو ان دو آیتوں پر ختم فرمایا ہے، یہ مجھے اس خزانۂ خاص سے عطا فرمائی ہے، جو عرش کے نیچے ہے، اس لیے تم خاص طور پر ان آیتوں کو سیکھو اور اپنی عورتوں، بچوں کو سکھاؤ۔ (المستدرک: ۱/ ۷۵۰، دار الکتب العلمیہ) حضرت عمرؓ اور حضرت علی مرتضیٰؓ فرمایا کرتے تھے کہ جو آدمی ذرا بھی عقل و شعور رکھتا ہو وہ سورۂ بقرہ کی ان دو آیتوں کو پڑھے بغیر نہ سوئے گا۔ (تفسیر قرطبی: ۳/ ۴۳۳، دار الکتب المصریہ)

## تیسرا عمل

حضرت نوفلؓ نے درخواست کی کہ یا رسول اللہ ﷺ مجھے ایسی چیز بتا دیں کہ جس کو میں سوتے وقت اپنے بستر پر پڑھوں، آپ ﷺ نے فرمایا: سورۂ کافرون پڑھو، (یعنی قل یاایھا الکافرون والی سورت) اس لیے کہ اس میں شرک سے بے زاری ہے۔

(ترمذی: ۲/ ۱۷۷) (ابوداؤد: ۲/ ۲۸۹)

## چوتھا عمل

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ نبی کریم ﷺ روزانہ رات کو جب اپنے بستر پر تشریف لاتے تو تینوں سورتوں کو یعنی سورۂ اخلاص اور معوذتین کو پڑھ کر دونوں ہتھیلی ملا کر دم فرماتے، پھر پورے بدن پر ہاتھ پھیرتے اور ہاتھ پھیرنے کا یہ عمل سر، چہرہ اور آگے سے شروع فرماتے، اس طرح تین مرتبہ

کرتے۔ (ابوداؤد، کتاب الادب ۲/۶۸۹)

### طریقہ

پہلے ایک ایک مرتبہ قل ھو اللہ احد، قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس پڑھے اور دونوں ہتھیلی کو ملا کر دم کر کے پورے بدن پر پھیر لیوے، پھر دوسری مرتبہ تینوں سورتیں پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں کو ملا کر دم کر کے پورے بدن پر پھیر لیوے، پھر تیسری مرتبہ بھی تینوں سورتیں پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں کو ملا کر دم کر کے پورے بدن پر پھیر لیوے۔ ہاتھ پھیرنے کی ابتدا سر، چہرے اور سامنے کی طرف سے کرے۔

(بخاری شریف: ۲/۷۵۰، ابوداؤد: ۲/۶۸۹)

## پانچواں عمل: استغفار کا خاص فائدہ

أَسْتَغْفِرُ اللهَ الَّذِيْ لَآ إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَأَتُوْبُ إِلَيْهِ

حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص رات کو سوتے وقت بستر پر پہنچ کر یہ استغفار تین مرتبہ پڑھے، اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کو معاف فرمادیں گے اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں، اگرچہ درخت کے پتوں اور ریت کے ڈھیر کے برابر ہوں، اگرچہ دنیا کے دنوں کی تعداد کے برابر ہوں۔

(ترمذی: ۲/۱۷۷)

## چھٹا عمل: حضرت فاطمہؓ والی تسبیح

۳۳ مرتبہ سبحان اللہ، ۳۳ مرتبہ الحمد للہ، ۳۴ مرتبہ اللہ اکبر (ابوداؤد: ۲/۶۹۰)

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صاحبزادی حضرت فاطمہؓ گھر کے کام خود کرنے کی وجہ سے تھک جاتی تھیں اور گھر کے کام کے لیے غلام/ باندی چاہتی تھیں تو خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے غلام باندی کے بجائے یہ عمل سکھایا۔

(بخاری شریف ۲/۹۳۵، ابوداؤد: ۲/۶۹۰)

اس لیے یہ تسبیح رات سوتے وقت پڑھ لیا کرو۔

**نوٹ** یقین کے ساتھ اس عمل کو پڑھیں، ان شاء اللہ ساری تھکاوٹ دور ہو جائے گی اور صبح تازہ اٹھو گے۔

# الرحمٰن جل جلالہ کے خواص و اعمال

### مخلوق میں عزت اور دشمن مہربان

جو شخص اس اسم ''یَارَحْمٰنُ'' کو روزانہ دو سو اٹھانوے (۲۹۸) مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھے گا تو تمام مخلوق کی نظروں میں اس کی وقعت پیدا ہوگی اور دشمن مہربان ہوں گے۔

### مرض سے شفایابی

جو شخص اس اسم ''یَارَحْمٰنُ'' کو روزانہ دو سو اٹھانوے (۲۹۸) مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھے گا تو وہ صحت مند ہو جائے گا اور بیماری سے اسے نجات مل جائے گی۔

### آسیب دور کرنا

''یَارَحْمٰنُ'' کو کسی آسیب زدہ پر ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا جائے تو اس کا آسیب دور ہو جائے۔

### سحر کا علاج

اگر تین ہزار (۳۰۰۰) مرتبہ ''یَارَحْمٰنُ'' پانی پر دم کر کے کسی سحر زدہ کو پانی سات (۷) روز تک صبح و شام پلایا جاتا رہے تو بفضلِ رحمٰن، اس کا سحر باطل ہو جائے گا۔

### قید سے رہائی

اگر قیدی ''یَارَحْمٰنُ'' دو سو اٹھانوے (۲۹۸) مرتبہ اس کو پڑھے تو جلد قید سے رہائی نصیب ہو۔

### رزق میں بے پناہ وسعت ہو

''یَارَحْمٰنُ'' کو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھے اور ہر فرض نماز کے بعد اکیس (۲۱) مرتبہ یہ اسم پڑھ کر تلاوت کر کے انگوٹھی پر دم کرتا رہے تو رزق میں بے پناہ وسعت پیدا ہو۔

# مجرب تعویذاتِ اکابر

مرتب محمد عمیر

## حضرت شیخ محمد محدث تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

### ناراض راضی ہوجائے
### کلام سے لوگ متاثر ہوں

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا ۪ وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖۤ اِخْوَانًا ۚ وَكُنْتُمْ عَلٰى شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ فَاَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝۱۰۳ وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ؕ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝۱۰۴

(ال عمران:۱۰۳-۱۰۴)

پیر کے دن چاند کی شروع تاریخوں میں ہرن کی جھلی پر شہتوت کے عصارہ سے لکھے اور اپنے پاس رکھے۔ جو شخص اس سے ناراض ہوگیا ہو، پھر خوش ہوجائے۔ اور جو اس کی بات سنے گا، قبول کرے گا۔ اگر واعظ ہوگا تو اس کا کلام لوگوں کے قلوب پر موثر ہوگا۔

### برائے اجرائے بول (پیشاب)

اگر کسی کا پیشاب بند ہوجائے تو اس کی گردن میں یہ لکھ کر بندھوا دے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ لَمْ يَلْبَثُوْٓا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ ؕ بَلٰغٌ ۚ فَهَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝۳۵

(الاحقاف:۳۵)

ان شاء اللہ، بول جاری ہوجائے گا۔

## قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمہ اللہ

### برائے محبت و وجاہت

ان آیات کا نقش بنا کر بطور حرز یہ آیتیں لکھ کر طالب اپنے بازو پر باندھ لیوے۔

وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُوْنِيْ بِهٖۤ اَسْتَخْلِصْهُ لِنَفْسِيْ ۚ فَلَمَّا كَلَّمَهٗ قَالَ اِنَّكَ الْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِيْنٌ اَمِيْنٌ ۝۵۴ (یوسف:۵۴)

اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝۷۹ (الانعام:۷۹)

وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا ۝۶۹ (الاحزاب:۶۹)

وَجِيْهًا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ۝۴۵

(ال عمران:۴۵)

لَهٗ ؕ وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ ۝۳۹

(طٰہٰ:۳۹)

يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ

(البقرۃ:۱۶۵)

فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ (ال عمران:۳۱)

يُّحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ (المائدۃ:۵۴)

لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ؕ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝۶۳ (الانفال:۶۳)

## حضرت مولانا عبدالحئی دائمی صاحب رحمہ اللہ

### برائے ذہن و قوت حافظہ

سورۂ اعلیٰ لکھ کر اپنے گلے میں باندھے یا کسی سے لکھوا کر باندھ لے (موم جامہ کرکے)۔ ذہن اور حافظہ قوی ہوگا۔

مرتب محمد علیم صاحب (رکن روحانی علاج گاہ)

# مجرب قرآنی تعویذات

## برائے استقرارِ حمل

بروز بدھ بوقت عصر، عورت میٹھی روٹی پکائے۔ اس روٹی پر سورۃ تبت یدا ابی لہب پوری سورۃ بغیر بسم اللہ کے لکھے۔ رات کو عورت اپنے ہاتھ سے دو حصے کرے۔ آدھا خود کھائے اور آدھا مرد کھائے۔ پھر جماع کریں۔ ان شاء اللہ، ضرور کام بن جائے گا۔

## برائے حفاظت حمل

یہ تعویذ لکھ کر عین پیٹ پر لٹکاوے۔

اِنَّ اللّٰهَ يُمۡسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ اَنۡ تَزُوۡلَا ۚ وَلَئِنۡ زَالَتَاۤ اِنۡ اَمۡسَكَهُمَا مِنۡ اَحَدٍ مِّنۡۢ بَعۡدِهٖ ؕ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيۡمًا غَفُوۡرًا ﴿۴۱﴾ (فاطر:۴۱)

فَاللّٰهُ خَيۡرٌ حٰفِظًا ۖ وَّهُوَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِيۡنَ ﴿۶۴﴾ (یوسف:۶۴)

## بخار سے نجات

حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ بخار کے لئے یہ لکھ کر مریض کو بندھواتے تھے۔

يُرِيۡدُ اللّٰهُ اَنۡ يُّخَفِّفَ عَنۡكُمۡ ۚ وَخُلِقَ الۡاِنۡسَانُ ضَعِيۡفًا ﴿۲۸﴾ (النسآء:۲۸)

اَلۡـٰٔنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنۡكُمۡ وَعَلِمَ اَنَّ فِيۡكُمۡ ضَعۡفًا ؕ (الانفال:۶۶)

رَبَّنَا اكۡشِفۡ عَنَّا الۡعَذَابَ اِنَّا مُؤۡمِنُوۡنَ ﴿۱۲﴾ (الدخان:۱۲)

وَاِنۡ يَّمۡسَسۡكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗۤ اِلَّا هُوَ ۚ وَاِنۡ يُّرِدۡكَ بِخَيۡرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضۡلِهٖ ؕ يُصِيۡبُ بِهٖ مَنۡ يَّشَآءُ مِنۡ عِبَادِهٖ ؕ وَهُوَ الۡغَفُوۡرُ الرَّحِيۡمُ ﴿۱۰۷﴾ (یونس:۱۰۷)

## بخار سے نجات

مولانا شاہ عبد العزیز رحمہ اللہ اور مولانا شاہ اسحاق رحمہ اللہ دفع بخار کے واسطے گلے میں باندھنے کے لئے یہ لکھ دیتے تھے۔

قُلۡنَا يٰنَارُ كُوۡنِىۡ بَرۡدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبۡرٰهِيۡمَ ﴿۶۹﴾ (الانبیآء:۶۹)

## بچے کے غیر معمولی رونے کا علاج

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ. هٰذَا يَوۡمُ لَا يَنۡطِقُوۡنَ ﴿۳۵﴾

(المرسلٰت:۳۵)

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ. وَخَشَعَتِ الۡاَصۡوَاتُ لِلرَّحۡمٰنِ

(طٰہٰ:۱۰۸)

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ. اَلۡيَوۡمَ نَخۡتِمُ عَلٰٓى اَفۡوَاهِهِمۡ

(یٰس:۶۵)

یہ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔

سورج و چاند گرہن

# عمل زبان بندی

شہزادہ منظور علی سمرن (منڈی محمد خان)

پیارے قارئین خزینۂ روحانیات، السلام علیکم! اس دفعہ حروف صوامت کا ایک مجرب عمل برائے زبان بندی حاضر خدمت ہے۔ امید ہے کہ آپ اس عمل سے ضرور فیض حاصل کریں گے۔

علم الحروف کی دنیا میں حروف صوامت کا نام کسی تعارف کا محتاج نہیں ہے۔ یہ حروف اپنے اندر حیرت انگیز اثرات رکھتے ہیں۔ دنیا میں ایک چوتھائی کام حروف صوامت سے لیے جاتے ہیں۔ ان حروف کی زکات کے بہت سارے طریقے ہیں مگر بوقت سورج یا چاند گرہن کی زکات کچھ زیادہ مشہور ہے۔ حروف صوامت سے لاکھوں کام لیے جاسکتے ہیں جو کہ فوری اثرات دکھاتے ہیں۔ ایک منٹ تا تیرا گھنٹے کے اندر اثرات ظاہر ہوجاتے ہیں۔

حروف صوامت کی بہت ساری ترتیبات ہیں، مگر ان میں سے ترتیب قمری و شمسی زیادہ ہی مشہور ہیں۔ حروف صوامت بے نقطے حروف کو کہا جاتا ہے جو کہ تعداد میں تیرہ حروف بنتے ہیں۔

## حروف صوامت ترتیب قمری

ا د ھ و ح ط ک ل م س ع ص ر

ان کے جملے کلمات چار بنتے ہیں جو کہ یہ ہیں

ادھو حطک لمس عصر

ان حروف کے اعداد قمری 543 بنتے ہیں۔

## حروف صوامت ترتیب شمسی

ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ

ان کے جملے کلمات محض چار بنتے ہیں جو کہ یہ ہیں۔

احدر سص طعک لموہ

ان حروف کے اعداد شمسی 3465 بنتے ہیں۔

## زکات قمری

بوقت چاند گرہن 543 دفعہ ادھو حطک لمس عصر کو سفید کاغذ پر ایک طرف کسی سیاہ رنگ مارکر یا پنسل سے لکھیں۔ حروف صوامت کو لکھتے وقت منہ میں موم رکھیں اور ہرگز کسی سے بات نہ کریں۔ اب بخورات دے کر ان لکھے ہوئے کاغذات کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر کسی صاف پاک زمین میں دفن کردیں۔ اب آپ ایک سال تک حروف صوامت کے عامل بن گئے ہیں۔ اب روزانہ 13 دفعہ حروف صوامت والی سطر کو لکھنا پڑے گا۔ جب کاغذات کافی جمع ہوجائیں تو زمین میں دفن کردیں۔ ہر عمل بندوق کی گولی کی طرح اثر دکھائے گا۔

## زکات شمسی

بوقت مکمل سورج گرہن 3465 دفعہ احدر سص طعک لموہ کو کاغذ پر لکھیں۔ باقی سارا طریقہ کار مندرجہ بالا زکات قمری کے مطابق ہوگا۔ فرق صرف یہ ہے کہ 13 دفعہ روزانہ لکھنے کی ضرورت نہیں ہوگی۔ اس زکات کے بعد آپ ہمیشہ کے لئے حروف صوامت کے عامل شمسی بن جائیں گے۔ ہر عمل فوری اثر دکھائے گا۔

## اوقات گرہن

**سورج گرہن:** 2 اور 3 جولائی 2019ء کی درمیانی شب 9 بج کر 55 منٹ تا 2 بج کر 50 منٹ شب تک ہوگا۔

**چاند گرہن:** 16 اور 17 جولائی 2019ء کی درمیانی شب 11 بج کر 51 منٹ تا 5 بج کر 17 منٹ صبح تک ہوگا۔

## عمل

# آسیب و دفع بدخوابی کے تعویذات

**حافظ جمیل احمد جمیل رحمۃ اللہ**

## برائے آسیب و بدخوابی

اس نقش کو لکھ کر گلے میں باندھے، ان شاء اللہ ہر قسم کا آسیب اور ڈراؤنے خواب بند ہوں گے۔ ان شاء اللہ آرام وسکون ہوگا۔ مجرب ہے۔



یا حفیظ یا حافظ یا ناصر یا ظہیر یا حی یا قیوم ۔ ایاک نعبد و ایاک نستعین

## برائے آسیب و دفع بدخوابی

اس نقش کو لکھ کر آسیب زدہ اور بدخوابی میں مبتلا شخص کے گلے میں باندھے، ان شاء اللہ آسیب بھی دور ہوگا اور بدخوابی بھی دور ہوگی۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

نادعلیا مظہر العجائب تجدہ عونا لک فی النوائب

| ۱۳۷۲ | ۱۳۸۵ | ۱۳۸۲ | ۱۳۷۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۳۸۳ | ۱۳۷۸ | ۱۳۷۳ | ۱۳۸۴ |
| ۱۳۷۷ | ۱۳۸۰ | ۱۳۸۷ | ۱۳۷۴ |
| ۱۳۸۶ | ۱۳۷۵ | ۱۳۷۶ | ۱۳۸۱ |

سبوح سبوح سبوح سبوح سبوح سبوح

خدانخواستہ اگر کسی حاسد دشمن نے آپ کو بلاوجہ تنگ کر رکھا ہے۔ آپ کی عزت وشہرت کو خراب کر دیا ہے۔ آپ کے خلاف غلط بیان اور جھوٹی گواہیاں دیتا ہے یا زبان دراز کر کے گالیاں بکتا ہے۔ شکوہ شکایات، طعنے دیتا ہے۔ بس اگر ہزار کوشش کے باوجود بھی وہ مخالف اپنی گھٹیا حرکتوں سے باز نہیں آتا ہے تو اس عمل سے فیض حاصل کریں۔ ان شاء اللہ مخالف کی زبان کو تالا لگ جائے گا۔ اور آپ کے خلاف کچھ بھی نہیں بول سکے گا۔

## تیاری نقش

بوقت سورج و چاند گرہن، قمر در عقرب، ہبوط یا رجعت عطارد و زحل یا کسی اور نحس نظر میں نقش تیار کریں۔ نقش کے نیچے نام مخالف مع والدہ تحریر کریں۔ ایک نقش مخالف کے راستہ میں دفن کر دیں جہاں سے وہ گزرتا ہے۔ ایک نقش قبرستان میں دفن کر دیں۔ ایک نقش کسی بھاری وزن کے نیچے دبا دیں اور اگر ہو سکے تو ایک نقش مخالف کو کھلا پلا دیں۔

نقش صوامت قمری و شمسی دونوں پیش خدمت ہیں، جس نقش سے دل چاہے فیض حاصل کرلیں۔

### نقش قمری

| ادھو | حطك | لمس | عصر |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱ | ۳۵۹ | ۱۷ | ۳۶ |
| ۳۵۸ | ۱۲۸ | ۳۹ | ۱۸ |
| ۳۸ | ۱۹ | ۳۵۷ | ۱۲۹ |

### نقش شمسی

| احد | رسص | طعك | لموہ |
|---|---|---|---|
| ۵۶۱ | ۲۷۹۹ | ۱۶ | ۸۹ |
| ۲۷۹۸ | ۵۵۸ | ۹۲ | ۱۷ |
| ۹۱ | ۱۸ | ۲۷۹۷ | ۵۵۹ |

# گرہن میں عامل بنیں

## صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ (حویلی لکھا)

## جادو واپس لوٹانا

اگر کسی پر حاسد دشمن نے سحر یا جادو کر دیا ہو۔ یا کسی نے جادو یا کالے علم کی موٹھ چلائی ہو جس کی وجہ سے مسحور بیمار ہو۔ یا جادو کے دیگر بداثرات مسحور پر ہوں، سب کے لیے یہ عمل خوب کام کرتا ہے۔ مسحور پر سے جادو کے بُرے اثرات ختم ہو جاتے ہیں اور سحر، جادو یا ٹونہ لوٹ کر جادو کرنے والے پر چلا جاتا ہے، منتر یہ ہے:

''لو بن دھار۔ بن دھار باندھوں۔ لوہا اگن سار۔ تاب تجاری کیا کرایا بھیجا بھیجایا باندھوں۔ دم دم زندہ شاہ مدار''

اس کا طریقہ یہ ہے کہ مسحور پر صبح و شام سات سات مرتبہ منتر پڑھ کر دم کیا جائے اور پانی پر دم کر کے پلایا بھی جائے۔ کم از کم سات یوم تک اور زیادہ سے زیادہ اکیس یوم تک۔ ان شاء اللہ تعالیٰ متاثرہ مریض صحت یاب ہو جائے گا اور جادو کرنے والے پر تمام اثرات واپس چلے جائیں گے۔ مگر ضروری ہے کہ کسی بھی چاند یا سورج گرہن میں ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھ لیں تا کہ عمل کی قوت قابو میں آجائے۔

## جادو ٹونہ سے حفاظت

سب سے پہلے اس منتر کو کسی بھی چاند یا سورج گرہن میں ایک سو آٹھ مرتبہ پڑھ کر سدھ کریں۔ پھر جب ضرورت ہو، مسحور کے قد کے مطابق نیلے یا سفید رنگ کے سوت کا دھاگہ لے کر اُسے سات گنا کر لیں۔ پھر مندرجہ ذیل منتر سات مرتبہ پڑھ کر دھاگہ میں گرہ لگائیں اور دم کریں۔ اس طرح سات گرہ لگائیں اور ہر گرہ میں سات، سات مرتبہ دم کریں۔ پھر سات مرتبہ پڑھ کر دم کرتے ہوئے گانٹھ والا مسحور کے گلے میں پہنا دیں۔ اس دھاگہ کے پہننے سے ہر قسم کی نظر بد، اثر بد، آسیب، سحر، جادو، ٹونہ دُور ہو گا اور ہر طرح کے بداثرات سے حفاظت رہے گی، منتر یہ ہے:

آیت الکرسی، وچ قرآن۔ آگے پیچھے تو رحمان۔ لا الٰہ کا کوٹ۔ الا اللہ کی کھائی۔ محمد رسول اللہ کی دوھائی۔ جادو ٹونہ ٹوٹکا باندھ، نظر بد اثر بد بھوت پریت باندھ، جن چڑیل کو باندھ، یوگنی ڈیرا سب بلا کو باندھ۔ بحق یا بدوح، مدد مجھے بڑے پیر کی۔ شبد سانچا، پنڈ کانچا، پُھرو منتر ایشور واچا۔''

## پھول سنگھا کر کسی کو مسخر کرنا

اگر اس منتر کو سورج گرہن کے اوقات میں کسی خاص جگہ چوکہ دے کر چراغ جلا کر پھول، جوڑا لونگ الائچی اور سندھور چراغ کے پاس رکھ کر لوبان کی دھوپ دے کر صرف پانچ سو مرتبہ منتر کا جاپ کریں تو آئندہ گرہن تک اس منتر کے آپ عامل ہو جائیں گے۔ عمل کو قابو رکھنے کے لیے صرف سات مرتبہ روزانہ پڑھا کریں۔ منتر قابو میں رہے گا۔ منتر یہ ہے:

**کَام رُوپ دِیْس کَمَکْھیَا دِیْوِیْ، جَھاں بَسَے اِسْمَاعِیْل جُوْگِیْ، اِسْمَاعِیْل جُوْگِیْ نے بُوْئِیْ پُھلْوَارِیْ، پُھوْل چُگے لُوْنَا چَمَارِیْ، پُھوْل ھَنْسے، پُھوْل وَسے، پُھوْلُوْں کے سَنْگ، نَار سِنْگھ بِیْر چَلے، جُوْ لِیْوِیْ اِنْ کِیْ بَاس، چَلْ آوے ھَمَارے پَاس، نَہ آوِے تو کَلِیْجَہْ پَھٹْ جَاوے، آوے تے آوِے، نَہْ آوے تے لَتْ نَار سِنْگھ بِیْر کِیْ کَلِیْجَہْ میں کَھاوے**

جب کسی کو مسخر کرنا چاہیں تو سات عدد پھول خوشبودار لے کر ان پر صرف سات بار منتر پڑھ کر دم کریں اور پھولوں کو کسی رومال میں باندھ کر جسے سنگھا دیں گے وہ مسخر ہو جائے گا۔ جسے مسخر کرنا ہو سب سے پہلے اسے ہی پھول سنگھائیں۔

**نوٹ** ان اعمال کے عامل بننے کے لیے اجازت کے لیے صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ سے رجوع فرمائیں۔

# مریض پر حاضر جنات و آسیب کو جلانے اور قید کرنے کا خاص عمل

فقیر حکیم حافظ جمیل احمد جمیل عامل سکندرپوری رحمۃ اللہ

اگر کسی مریض کے آسیب، جنات، دیو، کفتاران، شمریان، بیابان، خبیث وعفریت وغیرہ کو جلانا مقصود ہوتو اول حاضر کرے اور پھر گوگل، لوبان، زرد لکڑی واسپند و پیلی سرسوں لے کر سات مرتبہ اس عزیمت کو پڑھ کر دم کرے اور چاروں طرف مریض کے دھونی دیتا رہے۔ یہاں تک کہ آسیب ختم ہوجائے۔ آسیب کی طاقت ختم ہوجائے اور مریض کو تا آسمان آگ ہی آگ نظر آئے گی۔ ہیبت نہ کھائے، بوتل یا کوری ہنڈیہ تیار رکھے اور حکم کرے کہ شیشی یا ہنڈیہ میں داخل ہو جاؤ۔ پھر آیت کو ہنڈیہ کے منہ پر لکھو اور آرد گندم سے منہ بند کردو اور بند کرتے وقت یہ عزیمت پڑھو۔ وہ آیت یہ ہے جو ہنڈیہ کے گلے پر لکھی جائے گی:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوۡبِهِمۡ وَعَلٰى سَمۡعِهِمۡ ؕ وَعَلٰٓى اَبۡصَارِهِمۡ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمۡ عَذَابٌ عَظِيۡمٌ۔ وَجَعَلۡنَا مِنۡۢ بَيۡنِ اَيۡدِيۡهِمۡ سَدًّا وَّمِنۡ خَلۡفِهِمۡ سَدًّا فَاَغۡشَيۡنٰهُمۡ فَهُمۡ لَا يُبۡصِرُوۡنَ۔

منہ بند کرتے وقت جو عزیمت پڑھی جائے گی، وہ یہ ہے۔ اور منہ پر (عقد نام مریض) لکھے عقد تم عقد تم عقد تم عقروش، عقروش، قرقش قرقش، حسبتنا حسبتنا حسبك لقيود سليمان بن دائود عليه السلام بصدهزار بند آهنی کردم تامن نکشايم هيچ نکشايد بحق لا اله الا الله محمد رسول الله وبحق ايں نقش خاتم سليمان بن دائود عليه السلام۔

پھر ہنڈیہ زمین میں دفن کرے یا کسی قبرستان وغیرہ میں۔ اور گوگل، پیلی سرسوں لے کر یہ عزیمت پڑھیں:

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ۔ يٰمَعۡشَرَ الۡجِنِّ وَالۡاِنۡسِ اِنِ اسۡتَطَعۡتُمۡ اَنۡ تَنۡفُذُوۡا مِنۡ اَقۡطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ فَانْفُذُوۡا ؕ لَا تَنۡفُذُوۡنَ اِلَّا بِسُلۡطٰنٍ ۚ بحق یا جبرائیل یا میکائیل یا اسرافیل یا عزرائیل وَاتَّبَعُوۡا مَا تَتۡلُوا الشَّيٰطِيۡنُ عَلٰى مُلۡكِ سُلَيۡمٰنَ ۚ وَمَا كَفَرَ سُلَيۡمٰنُ وَلٰـكِنَّ الشَّيٰطِيۡنَ كَفَرُوۡا يُعَلِّمُوۡنَ النَّاسَ السِّحۡرَ ۚ بحق انجیل عیسیٰ و توریت موسیٰ و زبور دائود فرقان محمد رسول الله بحق لا اله الا الله محمد رسول الله۔ وبحق ایں نقش خاتم سلیمان بن داؤد علیه السلام یامطالب لف یا مسیخسا ماح یاطہر شامالیومن تادعا یامقططور حایا مسلملیسا یامقططا طفع یامصطفے بحق طوشوشائیل بحق ازحضورائیل وروقائیل وهمرزائیل برحمتك یاارحم الراحمین۔

پڑھ کر سرسوں وغیرہ ہنڈیہ کے چاروں طرف ڈالیں اور بند کردیں۔ ان شاءاللہ آسیب ہر طرح کا بند ہوجائے گا۔

**ضروری ہدایت:** عزیمت کے الفاظ کسی عامل کو سنا کر صحیح کرلینا ضروری ہے۔




ماہ جولائی ۲۰۱۹ء کے لیے روحانی علاج گاہ کی درج ذیل روحانی خدمات مفت حاصل کریں۔

## دشمن کو مغلوب کرنا

ایسا دشمن جس نے جینا حرام کردیا ہو، جس سے جان و مال و عزت محفوظ نہ ہو، مسلسل جادو کررہا ہو یا کروا رہا ہو، مسلسل سازشیں کررہا ہو اور نقصان پہنچا رہا ہو......ایسے دشمن سے نجات کے لیے خاص تعویذ حاصل کریں۔

## حبِ زوجین

شوہر بیوی کی محبت میں کسی بھی وجہ سے کمی ہو یا لڑائی جھگڑے ہو رہے ہوں اور محبت نفرت میں بدلتی جارہی ہو تو آپس میں محبت کے لیے خاص تعویذ حاصل کریں۔

## رشتہ طے ہو جائے

ایسی لڑکے اور لڑکیاں، جن کی شادی کی عمر ہو چکی ہے مگر رشتہ طے نہ ہو رہا ہو، کسی قسم کی بندش بھی نہ ہو تو ان کے لیے شادی کا خاص تعویذ حاصل کریں۔

## ہر مرض کے لیے

اگر کوئی مستقل بیمار رہتا ہو، وجہ جادو جنات یا کچھ بھی ہو یا مختلف قسم کی بیماریاں ہوں تو خاص تعویذات منگوائیں۔ ان شاء اللہ، ان تعویذات کے استعمال سے بہت جلد بہتری آجائے گی۔

## فراخی کاروبار کے لیے

کاروبار میں محنت کرنے کے باوجود ترقی نہ ہو رہی ہو، کسی قسم کی بندش بھی نہ ہو، کوئی رکاوٹ بھی نہ ہو پھر بھی فراخی نہ ہو رہی ہو تو کاروبار کی ترقی، فراخی اور آمدن بڑھانے کے لیے مجرب تعویذات حاصل کریں۔

## ہر جائز مقصد کے لیے

حضور غوث پاک رحمہ اللہ کے کلام سے منسوب ایک خاص تعویذ جو ہر طرح کے جائز مقصد کے لیے ہے۔

## ہر مشکل سے نجات کے لیے

حضور غوث پاک رحمہ اللہ کے کلام سے منسوب ایک خاص تعویذ جو ہر پریشانی و مشکل سے نجات کے لیے ہے۔

## پناہ کا خاص نورانی تعویذ

یہ ایک خاص نورانی تعویذ ہے جو ہر طرح کی پناہ حاصل کرنے کے لیے بہت مجرب ہے۔ مختصراً پناہ کی تفصیل یہ ہے:

کم ہمتی، سستی، بزدلی، قرض، محتاجی، سخت دلی، تنگدستی، ذلت و خواری، کفر، فسق، ضد بہرے ہونے، گونگے ہونے، جنون، جذام، بُری بیماریوں، غم، لوگوں کے پیسے دبالینا، بدبختی، بُری تقدیر، دشمن، ڈوبنے، جلنے، ناپسندیدہ اخلاق اور اعمال، نفسانی خواہشیں، بُرا پڑوسی، خیانت، بُرے دن اور بُری رات، بُرے ساتھی، بُرے اخلاق، شیطان اور اس کے لشکر، شرک، گمراہی، ظلم، جہالت، ظلمت، مکاری، نفرت، عورتوں کا فتنہ، رسوائی، فقر و فاقہ، بددعا، قطع رحمی، نقصان دہ حیوان ہر قسم، ایسی عورت سے جو بڑھاپے سے پہلے بوڑھا کردے، ایسی اولاد جو وبال بن جائے، ایسا مال جس کی وجہ سے عذاب ہو، ناگہانی موت، سانپ کے کاٹنے وغیرہ۔

**نوٹ** تعویذات کی تعداد محدود ہوتی ہے۔ یہ تمام روحانی خدمات صرف جولائی ۲۰۱۹ء کے لیے ہیں۔ رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کرکے علاج منگوایا جاسکتا ہے۔ ایک فرد کے لیے ایک کوپن۔ نامکمل کوپن والوں سے معذرت۔



# جنات کو تابع کرنے کے طریقے

غلام قادر بلوچ (کراچی)

## جنات کو مسخر کرنا (خاص الخاص)

عمل ہذا خاص الخاص ہے۔ جنات کو مسخر کرنے کے لئے حد درجہ آسان اور بارہا کا تجربہ رسیدہ عمل ہے۔ جو لوگ اس عمل کو بجالائیں گے وہ اس عمل کی تاثیر خود اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں گے۔

**ترکیب:** عروج ماہ نو چندی جمعرات یا اتوار سے اس عمل کا آغاز کریں۔ عمل کو بجالانے کے لئے آبادی سے باہر کسی ایسی جگہ کا انتخاب کریں جہاں عام لوگوں کی آمد و رفت نہ ہو۔ دوران چلہ پرہیز جلالی و جمالی رکھیں اور عمل بعد نماز عشاء باوضو قبلہ رخ ہو کر کرنا ہے۔ جائے نماز اور کپڑے سرخ رنگ کے ان سلے استعمال کریں۔ عمل سے قبل مضبوط حصار کرلیں تا کہ کسی قسم کا نقصان یا رجعت کا اندیشہ لاحق نہ ہو۔ دوران عمل بخور لوبان، سندورس، گوگل کا سلگائیں۔ عمل روزانہ تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) بار پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھیں۔ دوران چلہ آپ اپنا دل مضبوط رکھیں اور مشاہدات و عجائبات سے ہرگز نہ گھبرائیں۔ اختتام چلہ قوم جنات کا ایک وفد دست بستہ حاضر خدمت ہوگا۔ عمل پورا اور مکمل کرنے کے بعد انہیں حضرت سلیمان علیہ السلام کی قسم دے کر تابعداری کا عہد لیں اور قول و اقرار کرلیں۔ بعد ازاں وہ عامل کا ہر جائز حکم بجالائیں گے اور عامل جو بھی کام ان کے سپرد کرے گا چشم زدن میں پورا کریں گے لیکن یاد رہے ناجائز کام کی خواہش نہ رکھیں ورنہ عظیم نقصان ہو گا۔ عمل یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

عزمت واقسمت علیکم یا اصحاب الجن والانس بحق خاتم سلیمان بن داود علیہما السلام احضروا من جانب المشارق والمغارب من جانب الجنوب والشمال وبحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

**ترکیب:** عمل ہذا تین دن کا ہے۔ ماہ سعید کے پہلے منگل سے شروع کرے۔ مکمل خلوت، روزہ، ترک حیوانات اور پرہیز جلالی و جمالی رکھے اور عمل ہر نماز کے بعد پچیس سو (۲۵۰۰) مرتبہ پڑھیں، اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ضرور پڑھ لیں۔ دوران عمل خواب میں جو حکم ہو اس پر عمل کرے۔ اگر دوران عمل انکار ہو تو ترک نہ کرے۔ عوام ناقص العمل جو اکثر اعمال میں ناکام ہوتے ہیں ان پر لازم ہے کہ وہ مسلسل بارہ یوم تک عمل کریں، بارہویں روز ضرور تقدیر کا فیصلہ معلوم ہوگا۔ یہ عمل ایسا تصدیق شدہ ہے کہ جس شخص کو اس بارہ روز عمل میں بھی کامیابی نہ ہو تو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے تائب ہو جائے کیونکہ اس کی اس عمل میں کامیابی محال ہے۔

عمل یہ ہے: یَاھَیْلُوْثِش

## جنات کو مسخر کرنے کے بے نظیر عمل

**ترکیب:** یہ عمل تنہائی میں مسجد کے اندر نصف رات کو کیا جاتا ہے۔ چالیس دنوں میں سوالاکھ مرتبہ پڑھیں۔ روزانہ کی تعداد (۳۱۲۵) بار ہو گی۔ عمل مقررہ جگہ پر ہی کیا جاتا ہے۔ دوران عمل خوشبودار بخور جلائیں اور عمل باحصار کریں۔ دوران چلہ پرہیز جلالی و جمالی رکھیں اور چلہ کشی کے تمام آداب و شرائط کو بجالائیں۔ اختتام چلہ تین خوبصورت جن حاضر خدمت ہوں گے۔ انہیں سرکار دو عالم ﷺ کی قسم دے کر تابعداری کا عہد لیں۔ بعد ازاں عامل کا حکم بجالائیں گے اور ہر کام میں معاون ہوں گے لیکن غیر شرعی کاموں سے پرہیز کیجئے ورنہ سخت نقصان پہنچائیں گے۔

عمل یہ ہے:

عزمت علیکم واقسمت علیک یاعبد الصمد یاعبد الرحمن یاعبد الواحد حاضر شو حاضر بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

# حاضرات کے خاص اعمال

قیصر احمد بی-اے (کراچی)

## حاضرات آیت الکرسی

**طریقہ:** اس حاضرات کو آپ آئینہ پر اور خود پر بھی کر سکتے ہیں۔ آپ کو ہر سوال کا جواب سو فیصد درست موصول ہو گا۔ حاضرات کرنے کے بعد موکلات کی شیرینی بچوں میں تقسیم کر دیں۔

**طریقہ زکات:** اس حاضرات کیلئے آپ کو صوم وصلوٰۃ کا پابند ہونا ضروری ہے۔ کسی گوشہ تنہائی میں جو کہ پاک وصاف ہو، اگربتی سلگائیں اور نہا دھو کر باوضو اپنے پر عطر لگائیں۔ بعد نماز عشاء نوچندی جمعرات کی شب گیارہ گیارہ بار اول وآخر درود ابراہیمی پڑھیں۔ پھر کسی شیرینی پر حسب توفیق حضور پاک ﷺ کیلئے ایصال ثواب کریں اور گیارہ سو بار آیت الکرسی پڑھیں پھر بعد اس آیت کے مؤکلوں کی فاتحہ دے کر شیرینی بچوں میں تقسیم کر دیں اور خود بھی کھائیں، عمل کو قابو میں رکھنے کیلئے روزانہ گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھیں تا کہ عمل قبضہ میں رہے۔ جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے کسی طفل نابالغ کو اپنے سامنے بٹھائیں اور آئینہ پر گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر دم کریں اور بچہ کو آئینہ میں دیکھنے کو کہیں، تھوڑی ہی دیر میں آئینہ میں حاضرات کا نزول ہو گا پھر آپ بچہ کے توسط سے اپنے ہر مسائل کا حل معلوم کر سکتے ہیں۔ اگر کسی بڑے پر حاضرات کرنی ہو تو معمول کی آنکھیں بند کروائیں اور اس کے سر پر اپنا دایاں ہاتھ رکھیں اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور صرف سات بار آیت الکرسی معمول پر پڑھ کر دم کریں، فوراً ہی حاضرات کا نزول ہو گا پھر آپ جو چاہیں پوچھیں۔ ہر سوال کا جواب تسلی بخش وسو فیصد درست ملے گا۔ جب حاضرات ختم کرنا ہو تو معمول کے سر پر سے اپنا ہاتھ اٹھا لیں، حاضرات کا نزول ختم ہو جائے گا۔ آپ اس حاضرات کو ہر طریقے سے استعمال کر سکتے ہیں۔ یہ حاضرات بچوں پر اور بڑوں پر یکساں کارآمد ہے، اس حاضرات میں آپ خود بھی دیکھ سکتے ہیں۔

## حاضرات

کیوں کر کہوں وہ ماہ ہے ماہ میں یہ کب نور ہے
اور ہی کچھ یہ شان ہے اور ہی کچھ ظہور ہے
حاضرات جلد حاضر ہو تجھے قسم جلوہ طور ہے

۶۶ ۷۸۶ ۶۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | ۲۶ | ۲۹ | ۱۵ |
| ۲۸ | ۱۶ | ۲۱ | ۲۷ |
| ۱۷ | ۳۱ | ۲۴ | ۲۰ |
| ۲۵ | ۱۹ | ۱۸ | ۳۰ |

۶۶ حاضرات حاضر شو حاضر شو ۶۶

**طریقہ:** کمرہ پاک وصاف وخوشبو سے معطر ہو، کسی طفل نابالغ کو نہلا دھلا کر پاکیزہ کپڑے پہنا کر اور اس پر خوشبو لگا کر بچہ کو نقش کے سیاہ خانہ میں غور سے دیکھنے کو کہیں۔ نقش کے سیاہ خانہ میں عطر گلاب معمولی سا لگائیں اور اب عامل بچہ کی آنکھوں پر اور نقش کے سیاہ خانہ میں مندرجہ بالا اشعار بار بار پڑھ کر دم کرتا رہے، جب تک حاضرات نہ کھلے۔ تھوڑی ہی دیر میں حاضرات کے سیاہ خانہ میں حاضرات کا نزول ہو گا اور بچہ کو سیاہ خانہ میں کوئی ذی روح نظر آئے گی، بس اب عامل بچہ کے ذریعے اپنا اور بچہ کا سلام عرض کرائے اور جو بھی پوچھنا ہو اور جو بھی معلومات درکار ہوں بچہ کے ذریعے دریافت کریں۔ ان شاء اللہ ہر مسئلے کا حل اور ہر سوال کا جواب سو فیصد درست سچا بتایا جائے گا۔ حاضرات ختم ہونے پر بزرگ ہستی کو سلام عرض کر کے ان کو شکریہ کے ساتھ جانے کی اجازت دیں۔

# ملاقات ارواح مقدسین

## میاں مقبول احمد

## ملاقات ارواح مقدسین

جب ارواح طیبین مقدسین رضوان اللہ علیہم اجمعین سے شرف ملاقات حاصل کرنا ہو یا کسی اہم ضرورت وحاجت کو حل کرنا مقصود ہو تو سورۃ یٰسین شریف اس طرح پڑھیں۔

سورۂ یٰسین میں ۷ مبین ہیں۔ سورۂ یٰسین شروع کریں جب پہلی مبین پر پہنچیں تو صرف تین بار پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سُبْحَانَ الْمُنَفِّسِ عَنْ كُلِّ مَدْيُوْنٍ سُبْحَانَ الْمُفَرِّجِ عَنْ كُلِّ مَحْزُوْنٍ سُبْحَانَ النَّاصِرِ عَنْ كُلِّ مَظْلُوْمٍ سُبْحَانَ الْمُخَلِّصِ عَنْ كُلِّ مَسْجُوْنٍ سُبْحَانَ مَنْ جَعَلَ خَزَائِنَهٗ بَيْنَ الْكَافِ وَالنُّوْنِ سُبْحَانَ الْهِيْمِ اَمْرُهٗ اِذَآ اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ

اسی طرح ہر مبین پر تین بار یہ پڑھیں۔ تین دن میں مقصود حاصل ہو۔

## ملاقات خضر علیہ السلام

حضرت ابراہیم تیمی جو اعظم ترین اولیاء کرام میں سے ہیں، فرماتے ہیں کہ یہ عمل خضر علیہ السلام نے مجھے تعلیم فرمایا، اس علم سے تین فائدے بیک وقت حاصل ہوتے ہیں۔ اول سید عالم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہو، دوسرے خضر علیہ السلام سے شرف ملاقات حاصل ہو۔ تیسرے آپ ملاقات کر کے حاجات حل ہونے کی تدبیر بتائیں۔ قبل طلوع آفتاب وقبل غروب آفتاب سورۂ فاتحہ ۷ بار، سورۂ فلق اور سورہ ناس ۷ بار، سورۂ اخلاص ۷ بار۔ سورۂ کافرون ۷ بار، آیت الکرسی ۷ بار، کلمہ تمجید ۷ بار۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَحَبِيْبِكَ وَنَبِيِّكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ ۷ بار

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْيَاءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ اِنَّكَ مُجِيْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۷ بار

اَللّٰهُمَّ يَارَبِّ افْعَلْ بِيْ وَبِهِمْ عَاجِلًا وَّاٰجِلًا فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ مَا اَنْتَ لَهٗ اَهْلٌ وَّلَا تَفْعَلْ بِنَا يَامَوْلَانَا مَا نَحْنُ لَهٗ اَهْلٌ اِنَّكَ غَفُوْرٌ جَوَادٌ كَرِيْمٌ مَلِكٌ بَرٌّ رَّؤُفٌ رَّحِيْمٌ ۷ بار

اس کا ثواب سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وحضرت خضر علیہ السلام وجمیع ارواح امت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بخشے۔ تین روز میں ستارۂ قسمت بالائے عرش نظر آئے اور مشرف بہ زیارت سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہو۔

اگر ہر روز ورد میں رکھے اس کو غیب سے بے مشقت روزی ملے۔

## کرشمات جفر

# مالِ کثیر حاصل ہو

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہ العالی (دیوبند)

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی مالی پریشانیاں ختم ہو جائیں اور اس کو جائز راستوں سے مال کثیر حاصل ہو جائے تو اس کو چاہئے کہ سب سے پہلے اپنے نام اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد نکالے، اس کے بعد اس میں ۱۲۸۷ کا اضافہ کرے اور اپنے نام کے پہلے حروف کے جو اعداد ہوں وہ بھی ان میں جمع کرے نیز ۲۰۱ بھی اس میں جمع کرے اور اپنے نام کے پہلے حروف کے جو بھی اعداد ہوں ان کو بھی شامل کرے۔ اور اپنے نام کے پہلے حرف کے مطابق جو بھی اسم الٰہی ہو، اس کے اعداد بھی شامل کرے۔ اس کے بعد اپنے عنصر کے اعتبار سے مربع کا نقش تیار کرے۔

عنصر معلوم کرنے کے لئے اپنے نام کے اعداد کو چار سے تقسیم کرے، تقسیم کے بعد اگر ایک باقی رہے تو عنصر آتشی ہے۔ اگر دو باقی رہے تو عنصر بادی ہے۔ اگر تین باقی رہے تو عنصر آبی ہے اور صفر بچے تو عنصر خاکی ہے۔

اگر عنصر آتشی ہو تو نقش کی رفتار یہ رہے گی۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اگر عنصر بادی ہو تو نقش کی رفتار یہ رہے گی۔

۷۸۶

| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

اگر عنصر آبی ہو تو نقش کی رفتار یہ رہے گی۔

۷۸۶

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۹ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۷ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

اگر عنصر خاکی ہو تو نقش کی رفتار یہ رہے گی۔

۷۸۶

| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |

نقش کو اپنے ستارے کی ساعت میں عروج ماہ میں پُر کرے اور نقش تیار کرنے کے بعد آیت کریمہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ۔ سو مرتبہ پڑھ کر آگے پیچھے تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس نقش پر دم کر دیں اور ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھ لیں۔ اس کے بعد روزانہ اپنے نام کے پہلے حرف کے مطابق جو بھی اسم الٰہی ہو اس کو سو مرتبہ نماز فجر کے بعد پڑھیں۔ نماز ظہر کے بعد "یا اللہ" سو مرتبہ پڑھیں۔ نماز عصر کے بعد "یا لطیف" سو مرتبہ پڑھیں، نماز مغرب کے بعد "یا قوی" سو مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد "یا عزیز" سو مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ چند ہفتوں کے بعد فتوحات کا دور شروع ہو گا۔ رزق کی فراوانی ہو گی۔ خیر و برکت کی انتہا نہیں رہے گی۔ ہر طرف سے روزی کے دروازے کھل جائیں گے اور رزق ایسی جگہ سے بھی ملے گا جہاں سے رزق ملنے کا کوئی گمان بھی نہیں ہو گا۔ حیرتناک عمل ہے، یقین کے ساتھ کریں اور اپنے دامن کو مرادوں سے بھر لیں۔

نوٹ: جو حضرات یہ عمل ادارے سے تیار کروانا چاہیں، وہ رابطہ کر لیں۔

رابطہ نمبر 0334-4312272

# آپ کے مسائل اور ان کا روحانی حل

مولانا علی آفاق (ناظم روحانی علاج گاہ)

## مسلسل جادو کا مسئلہ

**سوال** میرے ساتھ یہ مسئلہ ہے کہ پہلے تو میرے شوہر نے مجھے طلاق دے دی اور پھر میرے معاشی حالات روز بروز گرتے چلے گئے۔ 11 سال کے بعد میں پاکستان آئی اور ایک روحانی معالج سے میری ملاقات ہوئی۔ ان کے علاج سے بہتری آئی، مگر ان روحانی معالج کی نیت اور حرکات وسکنات کچھ اچھے نہ تھے، جس کی وجہ سے مجھے ان کا علاج ترک کردینا پڑا۔ میں واپس امریکہ گئی اور کام کاج میں مصروف ہوگئی۔ مگر صرف 2 ماہ کے اندر ہی نوکری چھوٹ گئی اور بے روزگاری کے ساتھ ہی مجھے مختلف قسم کے دورے پڑنے لگے۔ اب نا تو نوکری ملتی ہے، نا ہی شفاء ہی کی کوئی سبیل اور راستہ نظر آتا ہے۔ مجھے کوئی ایسا علاج دیں کہ شفاء بھی ہو اور آئندہ بھی حفاظت ہو، تاکہ میں اپنی گھریلو ذمہ داریاں سنبھال سکوں۔ (فاطمہ، کیرولینا، امریکہ)

**جواب** محترمہ فاطمہ صاحبہ! آپ کو اللہ تعالیٰ نے ایمان اور عزت کی حفاظت عطاء فرمائی، یہ اس کا خصوصی کرم ہے۔ مزید نوکری اور ڈپریشن والے مسائل تو ان کا حل تو مکمل روحانی علاج کے ساتھ ساتھ معمولی سی ہومیوادویات کا علاج بھی ہے۔ مگر سر دست میں آپ کو روحانی علاج ارسال کر رہا ہوں، یہ روحانی علاج آپ کی روحانی علامات کو فائدہ دے گا مگر جسمانی اور ذہنی بیماری کیلئے آپ کو علاج اور ادویات ہی کی ضرورت ہے۔ آپ اس عامل کے لئے عمل اور آئندہ دشمنوں کے حملوں اور وار سے بچنے کے لئے ادارے سے حصار بھی منگوادیں۔

مگر اس وقت جو جادو کی جڑیں اور دیگر خواب وغیرہ کی علامات آپ کے گھر میں ہیں۔ ان کی کاٹ کیلئے آپ ادارے سے چہل کاف کا عمل حاصل کریں۔ کیونکہ اس میں ایسی تاثیر ہے کہ آپ ہمہ وقت کے ہتھیار سے مکمل علاج اور پاکی ناپاکی کے حوالے سے پوری گرفت کر سکتی ہیں۔ اپنے حالات کی ہر ہفتہ کے اعتبار سے آگاہی کے لئے آپ فون پر راہنمائی لیتی رہیں اور اطلاع کرتی رہیں۔ اگر اب بھی عامل پیچھے ہوا تو یہ جنگ کچھ دیر زیادہ وقت تک چل سکتی ہے۔ مگر حوصلہ اور ہمت سے مقابلہ کرنے کی صورت میں حالات میں جلد بہتری کی گنجائش اور امید ہے۔

## بیٹا نافرمان اور بدتمیز ہوگیا ہے

**سوال** حضرت مولانا صاحب میرے بیٹے کے حالات یہ ہیں کہ وہ بہت نافرمان اور بدتمیز ہے۔ میرے اور اپنے والد کے سامنے مقابلے اور مار پیٹ کیلئے کھڑا ہو جاتا ہے جس کی وجہ سے میں بہت پریشان ہوں، سارے چھوٹے بچے بھی خوفزدہ ہیں۔ (سائرہ، شیخ، لاہور)

**جواب** آپ کے گھر کے کپڑے جو تشخیص کے لئے آپ نے بھجوائے اور آپ کے بیٹے کے کپڑے جو تشخیص کیے گئے۔ ان سے اندازہ ہوتا ہے کہ جادو کے اثرات ہیں۔ اور اس سارے سے مقصود ہی آپ کے بیٹے کو ٹارگٹ کرنا ہے اور اس کو تعلیمی سرگرمی سے روکنا، بدتمیز اور نافرمان بنانا مقصود ہے۔ آپ کا دشمن اس حوالے سے اب تک کی کوشش میں کامیاب ہے۔ اگر آپ اس کو ناکام بنانا اور بیٹے کو راہ راست پر لانا چاہتی ہیں تو گھر اور گھرانے کے تمام افراد کو مدنظر رکھ کر علاج کرنے اور کروانے سے مستقل اور دائمی شفاء ممکن ہے۔ ورنہ آپ کی تشویش میں اضافہ اور گھر کے حالات بدتر ہونے کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔ اس کے لئے آپ اپنے گھر کی حفاظت اور علاج کے بعد حصار کی صلاحیت خود حاصل کریں کیونکہ حصار وحفاظت ہم تجویز کر سکتے ہیں۔ کرنا آپ کو خود ہی ہے۔ باقی علاج بھیج رہا ہوں۔ اللہ شفاء دے گا۔ میری تجویز میں چہل کاف ضرور حاصل کریں۔

## شوہر نے گھر سے نکال دیا

**سوال** میرا نام عاصمہ ہے، میرا تعلق لاہور سے ہے، میری شادی کے پہلے 2 سال اچھے تھے مگر اس کے بعد میری ساس اور نندوں کا رویہ اچھا نہ رہا تھا اور مجھے

شوہر کے ورغلانے کے بعد آج چھ ماہ ہو گئے گھر سے نکال دیا۔ اب میرا بیٹا ہے۔ اس کو لے کر بہت پریشان ہوں، بہت وظائف کر چکی ہوں۔ (عاصمہ۔ لاہور)

**جواب** آپ کے شروع کے حالات اچھے تھے مگر بعد میں مسائل پیدا ہوئے تو اب اثرات اور جادو کے مسائل اپنی جگہ مگر ہمارا مقصد باعزت اور محفوظ واپسی ہے تاکہ بچے کو باپ اور آپ کو شوہر کا سایہ مل سکے۔

۱۔ سب سے پہلے آپ کے ساتھ جو نفرت ہے، شکل دیکھنا پسند نہیں ہے، جادو کا شاخسانہ ہے اور اس کی جڑ آپ کے ساتھ ہے۔ جب آپ کو دیکھتا ہے، نفرت کے آلاؤ میں جلتا ہے۔ پہلے اس مسلط زدہ چیز کو ختم کرنا ہوگا۔

۲۔ دوسرا کام آپ کی ساس اور نند کو خاموش کروانا ہوگا کہ وہ آپ کے خلاف نہ بولیں۔

۳۔ تیسری اہم بات شوہر آپ کو واپس لے جائے اور آئندہ ایسا حملہ نہ ہو۔ اس کے لئے ادارہ سے آپ کو ایک اہم عمل کی ضرورت ہے جس کے بعد موکلات آپ کے گھر کی حفاظت کریں گے۔ اس کے بغیر آئندہ کے لئے حفاظت مشکل ہے اور بار بار حملے کا خطرہ رہے گا کیونکہ صرف پڑھائی پر یعنی ایرے غیرے کی پڑھائی سے حالات پیچیدہ ہوں گے اور جادو بگڑ جائے گا۔ آپ فوری طور پر ہماری ٹیم سے رابطہ کر کے علاج اور عمل حاصل کریں اور خوش وخرم زندگی گزاریں۔

## کاروباری حالات کی وجہ سے زکوٰۃ کا مستحق ہو گیا ہوں

**سوال** میرا نام مختار حسین ہے۔ راولپنڈی کا رہائشی ہوں، کاروباری حالات دن بدن بگڑ کر نوبت یہاں تک جا پہنچی ہے کہ اب قرضوں کے بعد بھیک مانگنے اور زکوٰۃ کے مستحق ہونے کے حالات پیدا ہو گئے ہیں۔ اولاد کی نافرمانی بھی سر چڑھ کر بول رہی ہے۔ بجلی کے بل اور روزمرہ اخراجات کی سکت نہیں رہی، براہ کرم اچھی تجویز فرما دیں۔ وظائف پڑھ کر تھک گیا ہوں، شاید ہی کوئی وظیفہ چھوڑا ہو۔ (مختار۔ راولپنڈی)

**جواب** آپ نے وظائف پڑھے مگر مایوسی کے علاوہ اور کاروبار کی تباہی بھی مقدر ٹھہری، اس کی وجہ یہ ہے کہ بلا تجویز اور ڈاکٹر کے بغیر دوا کھانے سے مزید بیماریاں مضبوط ہوتی ہیں اور جان سے جانے کا خطرہ ہوتا ہے، بالکل اسی طرح جادو جنات کی موجودگی میں صرف وظائف کا سہارا لینا عقل کے خلاف ہے۔ ہم پہلوانوں کی فزیکل موجودگی میں اور مقابلے میں صرف دعا کے سہارے اتر رہے ہیں جو سراسر کم عقلی ہے۔ جادو کے ذریعے مسلط شدہ جنات جن کی ڈیوٹی ہے کہ آپ کے کاروبار اور دکان پر کوئی فرد خریداری نہ کرے اور نتیجہ کے طور پر آپ قرضوں کے بعد زکوٰۃ کے مستحق ہو جائیں۔ ان کا مقابلہ بھی موکلات اور جنات کے ذریعے ہی عقلمندی ہے۔ لہٰذا عام مسائل ایک طرف اور آپ کے گھر اور کاروبار کو جادو جنات سے پاک کرنا اور جادو کی جڑوں کو کاٹنا انتہائی اہم اور بنیادی کام ہے، تاکہ گاہک آنے کا راستہ صاف ہو، آپ کی دکان کے باہر جو رکاوٹیں ہیں وہ سب سے پہلے صاف ہوں۔ گھر سے ناچاقی اور نافرمانی کی جڑیں کاٹ دی جائیں، یہی عمل اور علاج آپ کی آئندہ کی زندگی میں حفاظت اور حصار کا کام بھی دے گا۔

لہٰذا ادارے سے فوری طور پر کاروباری بندش کورس منگوائیں اور ساتھ ہی پڑھنے کے لئے خاص عمل منگوائیں۔

## کاروبار ختم.....بچے بے روزگار

**سوال** میرا نام شاہد حسین ہے۔ فیصل آباد سے تعلق ہے۔ میرا کاروبار ختم ہو گیا اور نوبت معمولی سی نوکری تک جا پہنچی ہے۔ بچے بھی بے روزگاری کاٹ رہے ہیں، کہیں نوکری نہیں ملتی، بہت وظائف پڑھے مگر حالات ٹس سے مس نہ ہوئے۔ (شاہد۔ فیصل آباد)

**جواب** آپ کے حالات سن کر پتہ چلتا ہے کہ جادو مسلسل ہو رہا ہے۔ آپ کو علاج بھی مسلسل اور مستقل بنیادوں پر اور گھر سے اور سارے گھرانے سے جادو کا کنکشن کاٹنا ضروری ہے۔ آپ علاج میں سارے گھرانے کو شامل کریں اور گھر کا علاج بھی ضرور کریں۔ ہم لوگوں کو ان کے پیروں پر کھڑا ہونا سکھاتے ہیں تو آپ ہمارے ادارے سے عمل لے کر گھر سے جادو کی جڑیں کاٹیں اور اس کی برکت سے بچوں کو نوکری اور آپ کے کاروباری کی بحالی عطا ہوگی اور آئندہ حفاظت بھی ہوگی۔ ان شاء اللہ

# سحر و آسیب زدہ کا علاج

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ (حویلی لکھا)

## ہر قسم کے آسیب اور بداثرات سحر سفلی علوی کو ختم کرنے کا فلیتہ

مندرجہ ذیل فلیتہ ہر قسم کے آسیب اور بداثرات سحر سفلی اور علوی کے اثرات ختم کرنے اور جلانے کے لیے ہے۔ یہ فلیتہ مٹی کے نئے چراغ میں جلایا جائے اور مریض مسحور آسیب زدہ چراغ کی لو میں دیکھتا رہے۔ تمام اثرات چراغ میں حاضر ہو کر جل جائیں گے۔ فلیتہ یہ ہے:

| عحح<br>ہاروت لعین ابلیس | عحح<br>نمرود لعین ابلیس | عحح<br>فرعون لعین ابلیس |
|---|---|---|
| ععحح<br>نمرود لعین ابلیس | ععحح<br>فرعون لعین ابلیس | ععحح<br>ماروت لعین ابلیس |
| عععحہ<br>نمرود لعین ابلیس | عععحہ<br>فرعون لعین ابلیس | عععحہ<br>ماروت لعین ابلیس |
| غرق النار جہنم<br>ہاروت لعین ابلیس | غرق النار جہنم<br>نمرود لعین ابلیس | غرق النار جہنم<br>فرعون لعین ابلیس |

سوختم دیواں، پریاں، چڑیلاں، جناں و مساں، وساحراں وجو گناں آنچہ در بحق علیقًا ملیقًا طلیقًا انت تعلم مافی سوختم بسوزم بسوزم در وجود (فلاں بن فلاں) باشد بحق موسیٰ زنگی بحق میمون زنگی بحق یاصطسقورش یاصیطسقورش بحق عبداللہ کوتوال العجل الساعۃ الواحا

## سحر جادو اور خبیث ارواح کو جلانے کا فلیتہ

دیو پری اور سحر جادو نیز خبیث ارواح کو جلانے کے لیے مندرجہ ذیل فلیتہ زبردست ہے۔ کسی کاغذ پر فلیتہ تحریر کریں اور پھر مٹی کے نئے چراغ میں روغنِ زیتون ڈال کر آسیب یا مسحور کو سامنے بٹھا کر جلائیں۔ مریض چراغ کی لو میں دیکھتا رہے۔ سحر، جادو، ارواحِ خبیثہ اور آسیب وغیرہ چراغ میں حاضر ہو کر جل جائیں گے۔

فلیتہ یہ ہے:

| ۲۲۲۵۳۹۵۷ | ۲۲۲۵۳۹۵۲ | ۲۲۲۵۳۹۵۹ |
|---|---|---|
| ۲۲۲۵۳۹۵۸ | ۲۲۲۵۳۹۵۶ | ۲۲۲۵۳۹۵۴ |
| ۲۲۲۵۳۹۵۳ | ۲۲۲۵۳۹۶۰ | ۲۲۲۵۳۹۵۵ |

بحق اھیًا اشر اھیًا بحق علیقًا ملیقًا طلیقًا خالقًا مخلوقًا کافعًا شافعًا

| ۲۳۴۷ | ۲۳۵۰ | ۲۳۵۳ | ۲۳۴۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۵۴ | ۲۳۴۱ | ۲۳۴۶ | ۲۳۵۱ |
| ۲۳۴۲ | ۲۳۵۵ | ۲۳۴۸ | ۲۳۴۵ |
| ۲۳۴۹ | ۲۳۴۴ | ۲۳۴۳ | ۲۳۵۲ |

چڑیل حری مری مسان بھوت راکھس بھوکس جوگنی جوگی سحر جادو و سوختہ جن پری ام الصبیان دیو خبیث دوارش ہر چہ در وجود (فلاں بن فلاں) مریض باشد حاضر شود حاضر شود حاضر شود سوختہ گردو دفع شود، سوختہ گردو دفع شود، العجل الساعۃ الوحا۔

## اگر گھروں میں آسیب پتھر کنکر پھینکتے ہوں یا آگ لگا دیتے ہوں یا گھر سے چیزیں چوری کرتے ہوں یا عورتوں سے ہم بستری کرتے ہوں

اگر کسی گھر یا مکان میں جنات پتھر کنکر پھینکتے ہوں یا کسی بھی قسم کی گندگی پھیلاتے ہوں یا روٹیاں غائب کر دیتے ہوں یا دیگر سامان چراتے ہوں یا مختلف اشیاء میں آگ لگا دیتے ہوں یا عورتوں سے ہم بستری کرتے ہوں یا چھوٹے بچوں کو ڈراتے اور تنگ کرتے ہوں اور سونے نہ دیتے ہوں اور کسی بھی صورت باز نہ آتے ہوں تو مندرجہ ذیل نقش جمعرات یا بدھ کے

روز عطارد یا مشتری کی ساعت میں بارہ عدد تحریر کریں۔ اور روزانہ ایک نقش کا فلیتہ بنا کر مٹی کے نئے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر آسیب زدہ کے سامنے رکھ کر سات روز تک روشن کریں اور عزیمت کو سات مرتبہ بلند آواز سے پڑھیں۔ اور چار نقوش تحریر کر کے گھر کے چاروں کونوں میں دفن کردیں۔ اور ایک نقش صدر دروازے میں دفن کردیں۔

ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے جابر و ظالم آسیب وجنات اور خبیثات سے چھٹکارا حاصل ہوگا۔ اور اہل خانہ بفضل تعالیٰ محفوظ و مامون رہیں گے اور اینٹ، پتھر، آگ، گندگی وغیرہ کا مکان میں آنا بند ہوجائے گا۔ عزیمت جو چراغ کے سامنے بیٹھ کر پڑھی جائے گی، وہ یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰھُمَّ اَحرِقْ اَحرِقْ اَحرِقْ اِیْن سَرْ دُودو مَطْرُودو مَلْعُوْن رَا کِہ دَرْ خَانَہْ (فلاں بن فلاں) سَنْگْ وَکُلُوْخ وَخِشْت مِیْ اَنْدَازَدْ وَبِحَقِّ مَافِیْ ھٰذَا النَّقْشِ اَبْجَدْ وَبِحَقِّ مُحَمَّدْ مُصْطَفٰی ﷺ وَ بِحُرْمَۃِ اِبْرَاھِیْمَ خَلِیْلُ اللّٰہِ وَبِحَقِّ سُلَیْمٰنِ بِنْ دَاوُدَ عَلَیْہِ السَّلَامِ وَبِحَقِّ عَلِیٍّ اَسَدُ اللّٰہِ الْغَالِبِ وَبِحَقِّ اِبْرَاھِیْمَ بِنْ مُحَمَّدٍ رَسُوْلُ اللّٰہِ وَبِحُرْمَۃِ اِبْرَاھِیْمَ بِنْ اَدْھَمْ بَلْخِیْ وَبِحُرْمَۃِ اِبْرَاھِیْمَ خَوَّاص وَبِحَقِّ خَاتَمُ النَّبِیِّیْنَ۔ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَاعِزْرَائِیْلُ عَلَیْہِ السَّلَامِ یَاصَاحِبَ النَّارِ وَالْمَوْتِ وَالْقَھْرِ وَیَاقَلْمَا مِیْمِ وَیَاسَرَا کِیْتَائِیْلُ بِحَقِّ اَھْطَمَفْشَدَ اَقْبِضْ وَاَحْرِقْ رُوْحْ کَسے کِہْ سَنْگْ وَکُلُوْخ مِیْ اَنْدَازَدْو اَزْ نُوْعِ مِیْ اَنْجَامِدْ بِحُرْمَۃِ صِفَاتِ جَلَالِ وَحَضْرَتِ ذَالْجَلَالِ وَالْقَھْرِ وَالْقَبْضِ وَالْخَفْضِ وَاِلَّا لَہٗ وَ بِحُرْمَۃِ حُرُوْفِ آتِشِیْ وَبُرُوْجِ آتِشِیْ وَبِحَقِّ سَاعَۃِ الزُّحَلِ وَالْمِرِّیْخْ سُوْخَتَہ گَرْدَدْ وَشَکِسْت شَوَدْ وَاَسْئَلُکَ یَاشَدِیْدُ الْقُوٰیْ یَاشَدِیْدَ الْبَطْشِ وَیَاذَالْبَطْشِ الشَّدِیْدِ۔ یَاقَاھِرُ یَاقَھَّارُ یَاعَزِیْزُ یَاجَبَّارُ یَا مُتَکَبِّرُ یَا قَابِضُ یَاخَافِضُ یَامُذِلُّ یَاکَبِیْرُ یَاجَمِیْلُ یَاقَوِیُّ یَامَتِیْنُ یَامُمِیْتُ یَامُنْتَقِمُ یَامُقْسِطُ یَامَانِعُ اَنْ تَدْفَعَ وَتَحْرِقَ اِیْں بَدْبَخْت لَعِیْن رَا کِہْ سَنْگْ وَکُلُوْخ وَخِشْت مِیْ اَنْدَازَدْ وَاِیْذَا مِیْ رَسَانَدْ یَاذَالْعِزَّۃِ ذَالْجَلَالِ بَگِیْرَ اِیْں مَلْعُوْن رَا ھَرْ بَحْرِ مُحْرُوْقَہْ مُقَیَّدْ سُوْخْتَہْ وَدَسْت وَپَاشَکِسْتَہْ حَوَالَہْ یَکے اَزْ مَرْدُمَان اَھْلِ اِیْں خِدْمَتْ کُنْ بِحُرْمَۃِ یَکْ مَرْد غَوْث صَاحِبِ اِخْیَار عَبْدُ الرَّحْمٰن قُطْبُ الْعَالَمْ وَقُطْبُ الْاَقْطَاب وَعَبْدُ الرَّحِیْم وَاَقْطَابِ قُطْبُ الْعَالَمْ کُلِیْہ مَوْجُوْدَات وَسِہ اَوْتَادُوْ رِجَالِہ سَبْعَہ کِہ ھَرْ یَکْجَا حَافِظُ مِلْکِیَت وَخِضَرْ وَچِھِل اَبْدَال وَھَفْتَاد تَنْ غَازِیْ وَچِھِل نَفَرُ نُجَبَاءَ وَھَفْتَاد تَنْ نُقَبَا وَچَھَار رُکْنِ عَالَمْ کِہْ حَافِظَان اَرْض اَنْدوَسِیْ صَدْ عِمَادُ الدِّیْن وَسِیْ صَدْ جَمَالُ الدِّیْن وَصَدْ وَبَسْت وَدُوْ مَرْد جَھَانْگِیْر وَطَائِفَہ عِشْقِیَّہ کِہْ ھَمِیْں سَاعَت اِیْں مَلْعُوْن بَسُوْزَدْ بِحَقِّ یَابُدُوْحُ تَبْدُوْحُ بِالْبُدُّوْحِ وَالْبُدُّوْحِ فِی الْبُدُّوْحِ بَدُوْحِکَ یَابُدُوْحُ۔

مندرجہ بالا عزیمت پڑھتے رہیں اور سامنے چراغ میں فلیتہ جلتا رہے۔

فتیلہ میں جو نقش لکھ کر جلایا جائے گا وہ مندرجہ ذیل ہے:

۷۸۶

| ال ھ ی ب ح رم ت اب ر ھ ی م ب ان م ح م در س و ل ال ل ہ | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ال ھ ی ب ح | ۱۲۵۰۰۵ | ۱۲۵۰۱۸ | ۱۲۵۰۱۵ | ۱۲۵۰۱۲ | ال ھ ی |
| رم ت اب را ھ | ۱۲۵۰۱۶ | ۱۲۵۰۱۱ | ۱۲۵۰۰۶ | ۱۲۵۰۱۷ | ب ح رم ت |
| م ب ان او م | ۱۲۵۰۱۰ | ۱۲۵۰۱۳ | ۱۲۵۰۲۰ | ۱۲۵۰۰۷ | اب را ھ م |
| ب ل خ ی | ۱۲۵۰۱۹ | ۱۲۵۰۰۸ | ۱۲۵۰۰۹ | ۱۲۵۰۱۴ | غ واص |
| ال ھ ی ب ح رم ت اب را ھ ی م خ ل ی ل ال ل ہ | | | | | |

**نوٹ:** جن اور آسیب زدہ کے علاج کے اعمال صرف وہی عاملین کریں، جنہوں نے باقاعدہ ترتیب لی ہوئی ہے اور ان کے حصار مضبوط ہیں، ورنہ شدید نقصان ہوسکتا ہے۔

# زنا کے شوقین جنات

## میاں صاحب رحمانیہ فریدی

## Succubus and Incubus

شرپسند جناتوں کی ایک قسم ایسی ہوتی ہے جو کہ زنا کی بے حد شوقین ہوتی ہے اور اپنے اس شوق کو پورا کرنے کے لیے وہ انسانوں کو اپنا نشانہ بناتی ہے اور زنا کے دوران ہماری قوت زندگی کو چوستی ہے۔ اس خاص قسم کو انگریزی اور دوسری بانوں میں قصہ اور کہانیوں کے اندر چڑیل، ویمپائر اور دیگر کئی ناموں سے پکارا جاتا ہے۔ یہ قسم عام طور پر رات ۱۲ بجے کے بعد نکلتی ہے اور اپنے شکار پر عالم نیند میں حملہ کرتی ہے اور اس کے نتیجے میں ہونے والے عمل کو احتلام یا انگریزی میں **Night fall or wet Dream** کہا جاتا ہے۔ اس قوم کے مرد انسان عورتوں پر اور اس کی عورتیں انسان مردوں پر حملہ کرتی ہیں، اس لیے سونے سے پہلے چہار قل، آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے اپنا حصار کر کے سونا مجرب ہے۔ عام طور پر کالا جادو کرنے والے ان کو مسخر کر کے ان کے ذریعہ سے کافی کام لیتے ہیں اور بدلے میں ان کی زنا کی خواہش کو پورا کرتے ہیں۔ اکثر و بیشتر شیاطین کی یہ قسم ان نوجوان لڑکے اور لڑکیوں کو زیادہ شکار بناتی ہے جو کہ زنا اور فحاش چیزوں میں زیادہ دلچسپی رکھتے ہیں۔ اور جب ان کو کوئی حد درجہ کمزور شکار مل جاتا ہے تو پھر یہ اس کو اپنا عادی بناتے ہیں اور پھر ایک وقت ایسا بھی آتا ہے جب یہ اپنے آپ کو اپنے شکار پر ظاہر بھی کرنے لگ جاتے ہیں یعنی کہ پھر نیند میں نہیں بلکہ عالم بیداری میں زنا اور فحاشی کرتے ہیں۔ ایسے معاملے زیادہ تر مغربی ممالک میں عام طور پر دیکھنے کو ملتے ہیں۔ مشرقی ممالک میں جن لڑکیوں کے ساتھ ایسے معاملات ہوتے ہیں وہ یا تو شرم اور خوف کے مارے کسی کو کچھ بتا نہیں پاتیں یا اگر ہمت کر کے گھر والوں کو بتا بھی دیں تو گھر والے اس بات کو ڈانٹ ڈپٹ کر ادھر ادھر کر دیتے ہیں اور کوئی توجہ نہیں دیتے۔

بدقسمتی سے آج تک ہمارے یہاں اس بارے میں کسی قسم کی کوئی کتاب یا مضمون بہت کم دیکھنے کو ملتے ہیں۔

۲۰۰۵ء میں میرے پاس ایک اسی طرح کا معاملہ آیا۔ وہ مظلومہ امریکہ کی رہنے والی تھیں اور بقول ان کے یہ سلسلہ اس وقت شروع ہوا جب ان کی عمر لگ بھگ **17** برس تھی۔ شروع میں ان کے ساتھ خواب میں یہ معاملہ شروع ہوا جیسا کہ ہوتا ہے اور آہستہ آہستہ جب وہ کمزور پڑنے لگیں اور ان کو بھی اس طرح کے خوابوں میں دلچسپی پیدا ہونے لگی تو شیطان نے اپنے آپ کو ظاہر کرنا شروع کر دیا۔ کبھی ان کو لمس کا احساس ہوتا تو کبھی باقاعدہ کسی کے ہاتھ چھوتے محسوس ہوتے۔ بڑی مشکل سے جب ہمت کر کے انھوں نے اپنے گھر والوں سے یہ بات کی تو وہی ہوا جو کہ میں اوپر بتا چکا ہوں۔ گھر والوں نے معاملے کی نزاکت سمجھے بناء ان کو ڈانٹ مار کر خاموش کروا دیا اور ایک سال میں ان کی شادی بھی طے کر دی۔ مگر یہ معاملہ کہاں رکنے والا تھا۔ بہر حال وہ شادی ہو کر اپنے شوہر کے ہمراہ امریکا جا بسیں تو پتا لگا کہ ہر رات وہ شیطان ان کے شوہر پر سوار ہو کر ان کے ساتھ زنا کرنے لگا اور جیسا کہ میں بتا چکا ہوں یہ قسم اس طرح آپ کی قوت زندگی چوستی ہے، آہستہ آہستہ وہ خاتون کمزور سے کمزور ہونے لگیں۔ یہاں تک کہ ان کو ۲۲ سال کی عمر میں کمر درد اور جوڑوں کی شدید تکلیف شروع ہوگئی۔ بہر حال کسی طرح ان کا رابطہ مجھ سے ہوا اور قریب سال بھر کے علاج کے بعد ان کو اس اذیت سے چھٹکارا ملا۔

### خلوصانہ التماس

آج کل انٹرنیٹ پر ایسی بہت سی ویب سائٹس مل جائیں گی جہاں شیطانی قوتوں کے پجاریوں، کالا جادو کرنے والوں اور شیطان پرست لوگوں نے جنات کی اس قسم کو بطور حور اور فرشتہ پیش کر رکھا ہے اور آپ کو بیش بہا لذت اور تفریح کا لالچ دے کر اس شیطانی قسم کو قابو کرنے اور اسے رابطے بڑھانے کے کئی طریقے درج کر رکھیں ہیں۔ میں ایسے تمام بھائی اور بہنوں سے ہاتھ جوڑ کر التجاء کرتا ہوں کہ خدارا، اس چکر میں پھنس کر اپنا دین اور دنیا مت خراب کرنا اور اگر کہیں بھولے میں کوشش کرتے رہے ہو تو اللہ سے توبہ کرے، اس کو ترک کریں۔ کہیں بہت دیر نہ ہو جائے۔

# "آیات مددِ الٰہی" کے عامل بنیں

مخصوص قرآنی آیات کے عامل بننے پر مشتمل مضامین کا سلسلہ

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دارالعمل چشتیہ)

ہر شخص کی خواہش ہوتی ہے کہ کوئی ایسا عمل ہمیں ملے، جو ہر جائز مراد کو حاصل کرنے کے لیے ہو۔ ایسا عمل جو عاملین و روحانی معالجین کے ساتھ ساتھ عوام الناس کے لیے یکساں فائدہ مند ہو۔

ہر روحانی معالج کے پاس ایسے مریض ضرور آتے ہیں، جن کو ایسے ہی عمل کی ضرورت ہوتی ہے جس سے ہر جائز مراد پوری ہو سکے۔ اور عموماً روحانی معالجین کے پاس کتابی وظائف تو ہوتے ہیں، مگر باقاعدہ وہ کسی ایسے عمل کے عامل نہیں ہوتے۔

دو آیات پر مشتمل یہ قرآنی عمل ہر طرح کی جائز مراد پوری ہونے میں اکسیر ہے۔ اس کا عامل بننے کے بعد ہر روحانی معالج اس قابل ہو جائے گا کہ وہ روحانی علاج کے ساتھ ساتھ اس عمل سے بھی فائدہ اٹھائے اور ایسے سائل، جن کے کام رکے ہوئے ہیں، کسی طرح بھی مقصد حاصل نہیں ہو رہا ہو، کسی عمل سے ان کو فائدہ نہ ہو رہا ہو وغیرہ وغیرہ...... کو یہ عمل دیں تاکہ اس کے کاموں میں آسانی ہو جائے اور مقصد کا حصول ممکن ہو سکے۔

## اس عمل کے فائدے

جب اللہ ﷻ کی مدد آ جاتی ہے تو ہر کام آسان ہو جاتا ہے، ہر پریشانی دور ہو جاتی ہے، ہر مصیبت و آفت سے نجات مل جاتی ہے، ہر بیماری سے شفاء مل جاتی ہے، ہر جائز حاجت پوری ہو جاتی ہے، ہر جائز مقصد حاصل ہو جاتا ہے۔ مشکلات و پریشانیاں...... راحت میں بدل جاتی ہیں۔

## عمل کی تفصیل

يَفْرَحُ الْمُؤْمِنُونَ ۝ بِنَصْرِ اللّٰهِ ۭ يَنْصُرُ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ۝ (الروم ۴-۵)

ترجمہ: مومن خوش ہو جائیں گے خدا کی مدد سے۔ وہ جسے چاہتا ہے مدد دیتا ہے اور وہ غالب (اور) مہربان ہے

## عامل بننے کا طریقہ

اس آیت کا بنیادی درجہ کا عامل/ عاملہ بننے کا طریقہ اور اس کے عددی نقوش کو بھرنے کا طریقہ اس مضمون میں بتایا جائے گا تاکہ بوقت ضرورت استفادہ کیا جا سکے۔ ہر انسان، خواہ مرد ہو یا عورت، عملیات سے واقف ہو یا نہ ہو، اس عمل کو کر سکتا ہے۔ عمل کی اجازت لینا شرط ہے۔ کوئی فیس نہیں ہے۔ رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے ارسال کریں اور اجازت اور مکمل طریقہ حاصل کریں۔

نوچندی شب جمعرات یا جمعہ کو بعد کوئی وقت مقرر کر لیں۔ جگہ بھی مقرر ہو۔ اول و آخر بائیس (22) بار درود ابراہیمی کے ساتھ عمل کو دو ہزار ایک سو بارہ (2112) بار پینتالیس (45) یوم بلا ناغہ پڑھیں۔ روزانہ عمل مکمل کر کے اللہ ﷻ سے اپنے عمل کی کامیابی کی دعا اس انداز میں مانگیں کہ "یا اللہ! میں نے جو یہ عمل کیا ہے، اس کی کمی کوتاہیوں کو اپنے فضل سے پورا کر کے اس عمل کو میرے عمل میں دے دے تاکہ میں اس کے روحانی فیض سے خود بھی فیض یاب ہوں اور دوسروں کو بھی فیض یاب کروں۔" آخری روز سوا پاؤ یا سوا کلو سفید شیرینی (برفی، چم چم وغیرہ) نابالغ بچوں میں تقسیم کر دیں اور دو رکعت نفل شکرانے کے پڑھیں۔ پھر روزانہ مداومت کے طور پر صبح و شام چھ (6) بار اپنے معمول میں رکھیں۔

## مزاج معلوم کرنے کا طریقہ

چار چالوں سے مراد آتشی، بادی، آبی اور خاکی چالیں ہیں۔ انسان

کے مزاج بھی چار ہوتے ہیں۔ جب کسی کو پہننے کے لئے نقش دینا ہو تو جو اس کا مزاج ہو، اسی چال کا نقش بنا کر پہننے کے لئے دیں۔ مزاج معلوم کرنے کا طریقہ روحانی معالجین کو معلوم ہوتا ہے۔

## عمل کو استعمال کرنے کا طریقہ

طالب کے نام معہ والدہ کے اعداد میں 2112 جمع کریں۔ پھر جو بھی مقصد ہو، اس کے اعداد بھی جمع کریں۔ اور اصول کے مطابق مزاج کے مطابق مثلث یا مربع نقش بنا کر سائل کو دے دیں۔

سائل کو ہدایت کریں کہ اول و آخر تین تین بار درود ابراھیمی کے ساتھ اس عمل کو دو سو تیرہ (۲۱۳) مرتبہ روزانہ اپنے ورد میں رکھے۔ ایک ہی مقصد کے لیے نقش دیا جائے اور اسی مقصد کی نیت کر کے وظیفہ پڑھا جائے اور اسی مقصد کے لیے ہی دعا مانگی جائے۔ عمل کی مدت پینتالیس (45) یوم ہے۔ یعنی پینتالیس (45) یوم کے اندر اندر کام ہو جائے گا یا کام بننے کی سبیل پیدا ہو جائے گی۔ اگر مکمل کام نہ ہو لیکن کام ہوتا نظر آ رہا ہو تو پینتالیس (45) یوم کے بعد سائل صبح و شام چھ (6) مرتبہ معمول رکھے، ان شاء اللہ جلد ہی کام پورا ہو جائے گا۔

اگر کسی کو تعویذ نہ دینا ہو، صرف وظیفہ ہی دینا ہو تو دو سو تیرہ (۲۱۳) مرتبہ روزانہ پڑھنے کو کہیں۔ باقی ہدایات اوپر والی ہی ہیں۔

## کون کون عامل بن سکتا ہے؟

اس عمل کا عامل ہر کوئی بن سکتا ہے۔ عامل اور روحانی معالجین کو لازمی یہ یا اس طرح کا کوئی عمل کرنا چاہیے تاکہ خود بھی اور مریضوں کو بھی فیض پہنچا سکیں۔ ساتھ ہی خواتین کو بھی اس عمل کا عامل بننا چاہیے تاکہ سسرالی مسائل کے لیے اس عمل سے فیض یاب ہو سکیں۔ اسی طرح ایسے تمام لوگ، جن کی زندگی میں جائز مقاصد کا حصول نہ ہوتا ہو، رکاوٹوں سے بھری زندگی ہو، وہ بھی اس عمل سے فیض یاب ہوں۔

یہ بات ذہن نشین رکھیں کہ مددِ الٰہی چاہتے ہیں تو گناہوں سے بھی دوری اختیار کریں۔ دعا ہے کہ اللہ ﷻ ہر مسلمان کو کامیابی عطا فرمائیں۔ آمین

# بابا جی کے عملیات

جاوید چوہدری

## جن قابو کرنے والے ایک عامل کا واقعہ

ایک صاحب کے حالات بہت خراب تھے، کوئی بچت نہ تھی، کافی مشکلات میں گزارہ ہو رہا تھا، ایسے میں اس کے دماغ میں آیا کیوں نہ کوئی جن قابو کیا جائے اور اس کو استعمال کر کے دولت کمائی جائے۔ ایک بابا جی کا پتہ ملا جو عملیات کے لیے مددگار ثابت ہو سکتے تھے۔ انہوں نے چالیس دن کا ایک مجرب عمل بتایا، عمل کے لیے رات کو اپنے گھر کے ایک کمرے کا انتخاب کیا، تین دن عمل چلتا رہا، اس آدمی نے بتایا کہ مجھے ڈراونی شکلیں نظر آتی تھیں، چوتھی رات کا عمل جاری تھا، میں حصار میں تھا کہ اچانک ایک خوفناک نسوانی آواز آئی ''منے کے ابا، منے کا فیڈر فریج سے نکال لائیں۔'' میں چوکنا ہو گیا کہ کوئی ہوائی مخلوق مجھے تنگ کرنا اور میرا عمل متاثر کرنا چاہتی ہے، بابا جی نے تاکید کی تھی کہ جیسے بھی حالات ہوں، حصار نہیں توڑنا ورنہ جان کا خطرہ ہو سکتا ہے..! آواز دوبارہ آئی، میں نظر انداز کر گیا، دس منٹ بعد میں نے دیکھا کہ ایک چڑیل میری بیوی کی شکل دھارے میری طرف چلی آ رہی ہے، میں بلا خوف ورد کرتا رہا کیونکہ میں تو حصار میں محفوظ تھا، اس دوران وہ چڑیل میرے پاس آ پہنچی، میں نے ورد تیز کر دیا، اُس کے ہاتھ میں بیلن تھا، میں پوری ہمت سے بولا ''جا بھاگ جا چڑیل کہیں کی، تُو میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتی۔'' بس اتنا کہنا تھا کہ وہ حصار کے اندر گھس آئی اور دھپا دھپ دھنا دھن بیلن سے مجھے پیٹنے لگی۔ میں اسے جنات کی چال سمجھتا رہا کہ وہ مجھے آزما رہے ہیں۔ جب میں چڑیل سے مار کھا رہا تھا تو میں نے دیکھا کہ حصار کے سارے جنات پیٹ پکڑے زور زور سے ہنس رہے تھے..! جب چڑیل مجھے مار مار کے تھک گئی اور مجھے گھسیٹ کے حصار سے باہر نکالا تو ایک بدتمیز جن میرے کان میں آ کے کہنے لگا ''سرکار! پہلے اپنی بیگم نوں قابو کرو...... فیر ساڈا سوچنا۔''

# ایک ہی دن میں کئی اعمال کے مفت میں عامل بننے کا سنہری موقع

عاملین اور طالبِ علوم روحانیات اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں تا کہ طویل قسم کی پرہیزوں والی چلہ کشی کی بجائے ایک ہی وقت میں عمل کر کے کسی خاص عمل کا عامل بنا جا سکے اور ایک سال تک اس کو استعمال بھی کیا جا سکے۔ بغیر کسی فیس کے درج ذیل اعمال کے آپ عامل بن سکتے ہیں۔

**سورج گرہن** آغاز 2 جولائی رات 9:55۔ اختتام 3 جولائی رات 2:50۔

**چاند گرہن** آغاز 16 جولائی رات 11:45۔ اختتام 17 جولائی صبح 5:17۔

## عوام کے لیے اعمال

**آیت الکرسی (بنیادی):** جادو، جنات، شیاطین و ہر قسم کی آفات سے حفاظت اور تمام قسم بد اثرات وبھی بیماریوں کا علاج۔

**بنیادی حصار:** جادو، جنات، شیاطین اور ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔

**معوذتین (بنیادی):** ہر قسم بد اثرات ومختلف بیماریوں کا علاج وحفاظت۔

**نظر بد ختم کرنے کا عمل (بنیادی):** انسانی نظر بد کو ختم کرنے کا مجرب ترین عمل۔ ہر گھر کی ضرورت۔ خصوصاً خواتین کے لیے انتہائی مفید۔

**سورۃ فاتحہ (بنیادی):** ہر قسم کی بیماری کا علاج اور حاجت کے لیے۔

**عمل حفاظت "یا حافظ یا حفیظ":** جادو، جنات، شیاطین اور ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔ خصوصاً خواتین کے لیے تاکہ وہ خاص ایام میں بھی پڑھ سکیں۔

**درود ابراھیمی:** حصول برکت اور حاجات کے پورا ہونے میں مفید۔

**درود تنجینا:** مشکلات و پریشانیوں سے نجات میں مجرب۔

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:** ہر جائز مقصد کے حصول میں مفید۔

**سلم قولا من رب رحیم:** حب وتسخیر اور ہر جائز مقصد کے لیے۔

**لاعلاج امراض سے شفا کا خاص قرآنی عمل:** لاعلاج اور مہلک امراض کے علاج کا خاص اور مجرب قرآنی عمل۔

## خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے اعمال

**آیات شفا:** ہر قسم کی چھوٹی اور بڑی بیماری کا علاج۔

**حصار کا خاص عمل:** جادو، جنات، شیاطین اور ہر قسم کی آفات سے حفاظت۔

**حزب البحر:** ہر جائز مقصد کے لیے اولیائے کرام کا مجرب ترین عمل۔

**حزب النصر:** دشمنوں کے لیے اولیائے کرام کا مجرب ترین عمل۔

**لاحول ولاقوۃ الا باللہ:** ہر جائز مقصد اور شیاطین سے حفاظت کا خاص عمل۔

**آیت کریمہ:** سخت سے سخت مشکل کے حل اور حصول حاجات کے لیے مجرب۔

## علمائے کرام کے لیے اعمال

**عمل تہدیدی نامہ مبارک:** جنات کے علاج کا مجرب ترین عمل۔

**جادو اور جنات کے علاج اور حفاظت کا خاص عمل:** ہر قسم کے جنات، جادو کو ختم کرنے اور حفاظت کے لیے مجرب عمل۔

## خواتین کے لیے اعمال

**زبان بندی کا عمل:** خلاف بولنے والے کی زبان بندی۔ خاص کر سسرال میں ساس، نند، جٹھانی، دیورانی یا شوہر کی زبان بندی کے لیے۔

**محبت کا عمل:** شوہر، سسرالی رشتے، اولاد کی محبت کے لیے۔

## روحانی درسگاہ کے شاگردوں کے لیے اعمال

**ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا خاص عمل:** ہر قسم کی بندش، چاہے وہ جادو، جنات یا نظر بد کی وجہ سے ہو، کا مجرب ترین توڑ۔

**دشمن لے لئے عظیم دعا کا عمل:** دشمن سے نجات اور اس کو سبق سکھانے کا مجرب عمل۔

**سورۃ مزمل کا خاص عمل:** ہر جائز مقصد، تسخیر، سحر و آسیب کا علاج۔

**نوٹ:** ان اعمال کے علاوہ بھی بہت سے اعمال ہیں جو گرہن کے اوقات میں بغیر کسی فیس کے کروائے جاتے ہیں۔ ان کی تفصیلات کے لیے ویب سائٹ وزٹ کریں:

http://darulamal.org/ruhanidarsgah/amals/time/suraj_girhan.htm
http://darulamal.org/ruhanidarsgah/amals/time/chand_girhan.htm

# سورۂ اخلاص کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف:** سورۂ اخلاص بے شمار خصوصیات کی حامل سورت ہے۔ روحانی معالجین و عاملین اور روحانیت سے تعلق رکھنے والے ہر شخص کو اس سورۃ کا عامل لازمی ہونا چاہئے۔ اس سورۃ کا خاص اثر یہ ہے کہ اس کی برکت اور تاثیر سے روحانی معالج و عامل کے دیگر تمام اعمال میں زبردست طاقت، قوت، مضبوطی اور تیزی پیدا ہو جاتی ہے۔ روحانی معالجین و عاملین کے علاوہ ہر شخص کو اس سورت کا عامل ہونا چاہیے۔ کوئی بھی جائز مقصد ایسا نہیں، جو اس کے دائرہ کار میں نہ آتا ہو۔ خواتین کو اس سورت کی عاملہ ضرور بننا چاہیے کیونکہ گھر اور سسرال میں کئی مواقع ایسے آتے ہیں جس میں اس عمل کو استعمال کیا جاسکتا ہے۔

**کیسے سیکھا جائے:** اس سورت کا عامل بننے کے لیے چلہ کرنا شرط ہے۔ محض اجازت سے یہ عمل مکمل طور پر جاری نہیں ہوتا۔

## عمل کے فائدے درج ذیل ہیں

| | | |
|---|---|---|
| ......روحانیات میں ترقی وعروج حاصل ہو | ......جادو جنات کا علاج اور حفاظت | ......ظالم و کافر کو مغلوب کرنے کا عمل |
| ......کشائش رزق کے لیے مجرب | ......روزگار کے مسائل کا حل | ......جان لیوا بیماریوں کا علاج |
| ......دشمنوں کے مسائل کا حل | ......جائیداد اور مقدمات کے مسائل کا حل | ......تسخیر خلائق میں بہترین |
| ......من پسند شادی | ......شادی کے تمام مسائل کا حل | ......جائز محبت کے لیے مجرب ترین |
| ......زوجین کے مسائل کا حل | ......سسرال کے تمام مسائل کا حل | ......اولاد کی نافرمانی کا حل |
| ......ہر جائز مقصد کا حصول | ......ہر مشکل و پریشانی سے نجات | ......اور بہت کچھ |

**کون عامل بن سکتا ہے:** اس عمل کا ہر کوئی عامل بن سکتا ہے۔ عمر کی کوئی قید نہیں۔ مرد و خواتین ...... دونوں عامل بن سکتے ہیں۔

**عمل کی فیس:** فیس کی تفصیل درج ذیل ہے:

- ......پہلے درجے کی کوئی فیس نہیں صرف خزینہ روحانیات کا ممبر ہونا ضروری ہے۔ یہ عمل ہر کوئی کرسکتا ہے۔ اس کا فائدہ اپنی ذات اور صرف اپنے گھر والوں کو پہنچایا جاسکتا ہے۔ خزینہ روحانیات کے آخر میں دیا گیا کوپن پر کرکے روحانی درسگاہ ارسال کریں۔
- ......دوسرے اور تیسرے درجے کی زکوٰۃ کا ہدیہ ایک ہی ہے۔ **ہدیہ 4100 روپے**
- ......مزید تین درجوں کی زکوٰۃ کا ہدیہ الگ الگ ہے۔ یہ درجے صرف اور صرف عاملین کے لیے ہیں۔ یہ سب بڑی منزلیں ہیں۔

**خاص اجازت:** جو لوگ چلہ کشی نہیں کرسکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سکھانے کی خاص اجازت:** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر "آگے سکھانے کی خاص اجازت" حاصل کرکے سکھائیں۔ بغیر اجازت عمل کسی کو سکھانے کی صورت میں ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (10)

### جگہ پر موجود ہر قسم کی غیبی مخلوق سے نجات

یہ روحانی علاج ان لوگوں کے لیے ہے، جن کی جگہوں پر کسی بھی قسم کی منفی غیبی مخلوق موجود ہو اور وہ کسی طرح بھی علاج سے نہ جا رہی ہو۔ گھر، دفتر، سکول، کالج، یونیورسٹی، فیکٹری، گودام، کلینک، ہسپتال، دکان، بلڈنگ وغیرہ...... جگہ کوئی بھی ہو مگر کھلی جگہ نہ ہو یعنی کھیت یا پلاٹ نہ ہو، یہ اس روحانی علاج سے ان شاء اللہ، وہ مخلوق جگہ چھوڑ کر چلی جائے گی۔

ایسے تمام افراد جن کی جگہوں پر غیبی مخلوق نے قبضہ جمایا ہوا ہے یا پھر ان کی رہائش ہے اور مسلسل برے اثرات ڈال رہے ہیں تو وہ سب اس روحانی علاج سے فائدہ اٹھائیں۔ تمام ہدایات عمل کے ساتھ دی جاتی ہیں۔ تین ہفتے پر مشتمل علاج کا ہدیہ 2100 روپے ہے۔



کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (13)

### سخت قسم کے جادو، سایہ اور جنات سے نجات

یہ روحانی علاج ان مریضوں کے لیے ہے، جن پر جادو، سایہ اور جنات کے سخت اثرات ہوں اور وہ کسی طرح بھی علاج سے ختم نہ ہو رہے ہوں۔ بار بار علاج کے باوجود دوبارہ ہو جاتے ہوں۔ ایسے وقت میں ان اثرات کو اور ان کے پیچھے مسلط مخلوق کو جلانا مجبوری بن جاتا ہے۔

اس روحانی علاج سے ہر قسم جادو، سایہ اور جنات کے سخت اثرات اور ان کے پیچھے مسلط مخلوق کو جلا دیا جاتا ہے۔ اس لیے خاص ہدایات عمل کے ساتھ دی جاتی ہیں تاکہ غیبی مخلوق کو جلانے کے بعد کسی قسم کا نقصان نہ ہو اور کسی قسم کی رجعت نہ ہو۔

تین ہفتے پر مشتمل علاج کا ہدیہ 2100 روپے ہے۔



کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (20)

### سحر کو دشمن کی طرف واپس کرنا (واپسی سحر)

جادو (سحر) کے علاج میں ایک قسم ''سحرِ مسلسل'' کی ہوتی ہے۔ اس میں ساحر یا سحر کروانے والا بار بار سحر کرتا یا کرواتا رہتا ہے۔ یہ ایک بہت تکلیف دہ صورتحال ہوتی ہے۔ مریض بار بار علاج کرتا ہے اور جادو پھر ہو جاتا ہے۔ ایسی صورتحال سے نمٹنے کے لیے سحر کو دشمن کی طرف واپس کرنا مجبوری بن جاتا ہے۔ مسلسل ''واپسی سحر'' کا عمل کرنے کا یہ فائدہ ہوتا ہے کہ جب بھی دشمن سحر کرے گا، اس پر واپس ہو جائے گا۔

ایسے تمام مریض، جن پر مسلسل سحر ہو رہا ہو، وہ ''واپسی سحر'' کے اس روحانی علاج سے فائدہ اٹھائیں۔ تمام ہدایات عمل کے ساتھ دی جاتی ہیں۔ تین ہفتے پر مشتمل علاج کا ہدیہ 2400 روپے ہے۔



کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

## روحانی علاج (41)

### ہر طرح کے امراض کا علاج

طب میں جتنے بھی طریقہ علاج ہیں، ان سب میں مختلف امراض اور علامات کے الگ الگ علاج کیے جاتے ہیں۔ کچھ ایسی ادویات ہوتی ہیں جو ایک سے زائد امراض اور علامات کے لیے مفید ہوتی ہیں مگر کوئی ایسی دوائی نہیں جو ہر مرض کے علاج کے لیے ہو۔

یہ اعزاز صرف اور صرف روحانی علاج کو حاصل ہے کہ ہر طرح کے جسمانی امراض کے ایک ہی علاج ہو۔ سب سے بڑا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ بہت سے امراض کا پتہ بھی نہیں ہوتا، وہ بھی ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ سر سے لے کر پیر تک...... تمام جسمانی امراض کے علاج کیلئے ایک ہی مؤثر روحانی علاج۔

ہدیہ 5100 روپے

شاگردوں اور عاملین کے لیے رعایت

کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

## روحانی تعویذ (3)

### مطلوب کو اپنی طرف مائل کرنے کے لیے

مطلوب کو اپنی طرف مائل کرنے کا ایک خاص تعویذ۔ مطلوب کو اپنی طرف مائل کرنے کی چند صورتیں:

٭ رشتہ دینے سے انکار کر رہا ہو ٭ افسر بات نہیں مان رہا ہو ٭ محبوب التفات نہ کر رہا ہو ٭ بیوی روٹھ کر میکے بیٹھ گئی ہو اور واپس نہ آ رہی ہو اور کوئی بات سننے کو تیار نہ ہو ٭ شوہر نے بیوی کو گھر سے نکال دیا ہو اور اب واپس نہ بلا رہا ہو اور کوئی بات سننے کو تیار نہ ہو...... الغرض کوئی بھی ایسا جائز معاملہ ہو، ان شاء اللہ حل ہو جائے گا۔

تعویذ کا ہدیہ 500 روپے ہے۔ اگر تعویذ کے ساتھ باقاعدہ عمل بھی کروانا ہے تو ہدیہ 1600 روپے ہوگا۔

**شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت**

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (3)

### جسم مریض پر سے جادو جنات کے اثرات کو جلانا

ایسے تمام مریض، جن کے جسم پر جادو اور جنات کے اثرات ہوں اور علاج سے کم یا ختم نہ ہو رہے ہوں تو ان اثرات کو جلانا ضروری ہو جاتا ہے۔

جسم پر ظاہر ہونے والی تمام علامات میں مفید ہے۔ جیسے بوجھ پڑنا، درد ہونا، نشان پڑنا، رینگنے کا احساس ہونا، سوئیاں چبھنا وغیرہ۔

ہدیہ 1300 روپے

اس روحانی علاج سے کم از کم سات اور زیادہ سے زیادہ اکیس (۲۱) یوم میں اثرات جل جاتے ہیں اور مریض صحت یاب ہونا شروع ہو جاتا ہے۔ اس روحانی علاج کو آپ اپنے دوسرے روحانی علاج کے ساتھ اعتماد سے استعمال کر سکتے ہیں۔

**شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت**

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (5)

### نظر آنے اور ستانے والے جنات کو بھگانا اور جلانا

یہ روحانی علاج جنات و آسیب کے متاثرہ ایسے مریضوں کے لیے ہے، جن کو جنات باقاعدہ ستاتے ہوں اور نظر آتے ہوں۔ ظاہری علامات موجود ہوں جیسے مریض کو سایہ یا جنات نظر آنا، جسم کے کسی حصے پر احساس ہونا کہ ہاتھ لگایا ہے، ساتھ ساتھ یا آگے پیچھے چلنے کا احساس، آس پاس موجودگی کا احساس، جسم پر بوجھ ڈالنا وغیرہ۔ عام علاج سے جنات و آسیب نہ جا رہے ہوں تو ان کو جلانا مجبوری بن جاتا ہے۔ اس لیے خاص ہدایات عمل کے ساتھ دی جاتی ہیں تاکہ غیبی مخلوق کو جلانے کے بعد کسی قسم کا نقصان نہ ہو اور کسی قسم کی رجعت نہ ہو۔

**شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت**

تین ہفتے پر مشتمل علاج کا ہدیہ 1500 روپے ہے۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی علاج (6)

### کپڑے کٹنا، خون کی چھینٹے، آگ لگنے کا علاج

یہ خاص روحانی علاج درج ذیل علامات والے مریضوں کیلئے ہے:

**کپڑے کٹنا:** پہنے ہوئے کپڑے کٹ جاتے ہوں، رکھے ہوئے کپڑے کٹ جاتے ہوں۔

**خون کی چھینٹے پڑنا:** خون کے چھینٹے کسی جگہ پڑتے ہوں، کسی چیز جیسے گاڑی پر پڑتے ہوں، کسی فرد پر پڑتے ہوں۔ کئی مریضوں پر خون کی جگہ پانی یا تیل کے چھینٹے بھی پڑتے ہیں۔

**آگ لگنا:** گھر یا جگہ پر خود بخود آگ لگ جاتی ہے۔ کپڑوں کو آگ لگ جاتی ہے۔ مختلف چیزوں کو آگ لگ جاتی ہے۔

**شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت**

تین ہفتے پر مشتمل علاج کا ہدیہ 1100 روپے ہے۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

# شرفِ قمر کے اعمال

اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 25-7-19<br>6:35 | 25-7-19<br>8:32 |

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے گلے میں ڈال لے۔ ان شاء اللہ ہر مقصد میں کامیابی ملے گی اور رجوع خلق کی دولت بھی حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے:

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۴ | ۳۹۹ | ۳۹۸ |
| ۴۰۱ | ۳۹۷ | ۳۹۳ |
| ۳۹۶ | ۳۹۵ | ۴۰۰ |

## بھاگا ہوا شخص واپس آئے

ذیل کا نقش کاغذ پر لکھ کر چرخے (پنکھے وغیرہ) سے باندھ کر سات دفعہ الٹی طرف دن کو اور سات دفعہ الٹی طرف رات کو چرخے کو پھائیں۔ چند دفعہ یہ عمل کرنے سے بھاگا ہوا آدمی جلد واپس آجائے گا۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

یاجبرائیلؑ بحق یاحی یامیکائیلؑ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

یااسرافیلؑ بحق یابدوح یاعزرائیلؑ

حاضر کن فلاں بن فلاں رابحق یاقیوم

زود زود زود

# قمر در عقرب کے اعمال

اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 10-7-19<br>14:28 | 12-7-19<br>20:04 |

## مغلوبی دشمن کے لیے

یہ تعویذ واسطے مغلوبی دشمن کے مجرب ہیں۔ لکھ کر دریا میں ڈبو دیوے۔ پہلے تعویذ پر دشمن اور دشمن کی والدہ کا نام لکھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن مغلوب ہوگا اور اس کو نقصان پہنچانے پر قادر نہیں ہو سکے گا۔ مجرب و آزمودہ عمل ہے۔





## دشمن کو بیمار کرنے کے لیے

ایک آبخورے کے 63 ٹکڑے کر کے ہر ٹکڑے پر سورہ تبت یدا بغیر بسم اللہ کے ایک ایک بار پڑھے اور دشمن کے گھر میں ڈال دے، دشمن بیماری کا شکار ہوگا۔ نہایت موثر و آزمودہ عمل ہے۔

## زبان بندی دشمنان

اگر دشمنوں کی زبان بند کرنا مقصود ہو تو اس نقش کو لکھ کر پاس رکھے یا بازو پر باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاقوی | یاعلی | یاعلی | یاقوی |
| یاعلی | یاقوی | یاقوی | یاعلی |
| یاقوی | یاعلی | یاعلی | یاقوی |
| یاعلی | یاقوی | یاقوی | یاعلی |

# نظراتِ سیارگان کے اعمال

## اراکین روحانی علاج گاہ

### ظالم دشمن کو تباہ و برباد کرنا

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد قران مریخ | 07-07-19<br>14:36 | 09-07-19<br>03:28 | 10-07-19<br>10:56 |

ظالم دشمن کو تباہ و برباد کرنے کی غرض سے ذیل میں دیا ہوا نقش الو کے پر پر لکھ کر دشمن کے سر پر ڈال دے تو ان شاء اللہ دشمن پریشانی میں مبتلا ہوگا اور برباد ہو جائے گا۔ اگر دشمن کے سر پر نہ ڈال سکے تو دشمن کے گھر کی چوکھٹ میں لگا دے، ان شاء اللہ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ ظالم دشمن سے نجات و خلاصی کے لیے بہترین عمل ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۹۱ | ۸۴ |
| ۸۷ | ۸۸ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۵ | ۱۰ |

### ناجائز تعلقات کی جدائی کیلئے

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| شمس مقابلہ زحل | 08-07-19<br>22:46 | 09-07-19<br>22:08 | 10-07-19<br>21:30 |

ناجائز تعلقات کی جدائی کے لیے کھانے والے نمک کی سات کنکریاں لیں اور آیتِ معظم کو دونوں کے نام بمعہ ماں کے نام کے ساتھ پڑھ کے ایک ایک کر کے سب کنکریوں پر دم کر دیں اور کنکریاں کسی دریا یا کنویں میں پھینک دیں۔ ان شاء اللہ، جلد ہی جدائی ہو جائے گی۔ یاد رہے کہ یہ عمل صرف شرعاً جائز مقصد کے لیے ہی کیا جائے۔

آیت یہ ہے:

اِنَّا جَعَلْنَا فِیْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِیَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ۝ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ ۝ (یٰس:۸-۹)

### دشمن ذلیل و خوار ہو

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| زہرہ مقابلہ زحل | 16-07-19<br>16:07 | 17-07-19<br>10:35 | 18-07-19<br>05:20 |

کورے ٹھیکرے پر سورۂ فیل لکھے اور دو ٹکڑے کر کے ایک دشمن کے گھر میں اور ایک پرانی قبر میں دفن کرے، دشمن ذلیل و خوار ہوگا۔ یہ نہایت سریع الاثر ہے۔

### کاروبار میں ترقی

| نظر سیارگان | ابتداء | مکمل | خاتمہ |
|---|---|---|---|
| عطارد قران شمس | 21-07-19<br>02:56 | 21-07-19<br>17:34 | 22-07-19<br>08-16 |

(۱) اگر کسی کی دکان نہ چلتی ہو، کاروبار سخت مندے کا شکار ہو تو وہ نمازِ تہجد ادا کرنے کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر عرقِ گلاب و مشک سے ایک سفید کاغذ پر سورۂ مزمل لکھے اور اپنے کاروبار والی جگہ یا دکان کے اوپر اونچی جگہ دیوار پر چسپاں کر دے۔

(۲) سورۂ مومن کو باوضو سفید کاغذ پر لکھ کر دوکان میں دروازے کے سامنے والی دیوار میں لگائے تو خریدار بہت آئیں اور مال خوب فروخت ہو۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تجارت میں خوب ترقی ہو۔

(۳) سورۃ الکوثر کو تانبے کے پترہ پر باوضو کندہ کرا کے دکان میں لٹکا لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ تجارت میں خوب برکت ہوگی اور دکان خوب چلے گی۔

**نوٹ:** ادارے سے تیار کروانے کے لیے رابطہ کریں 03344312272

# اوج شمس

# عزت و منزلت۔۔۔۔۔حصول روزگار

حسن (کراچی)

یہ وقت 11 جولائی 2019 کو شام 7 بج کر 2 منٹ سے شروع ہو کر 12 جولائی رات 8 بج کر 12 منٹ تک رہے گا۔

اوج شمس کے اس سعد اور مبارک وقت سے ہر کوئی فیض یاب ہوسکتا ہے۔ اس میں عوام سے لے کر حکمران تک اور زندگی کے ہر شعبہ سے تعلق رکھنے والے شامل ہیں۔ اگر کسی کی ترقی رکی ہوئی ہے اور لاکھ کوشش کے باوجود اس کی ترقی نہیں ہو رہی، اگر کوئی بے روزگار ہے یا اپنی قابلیت کے مطابق ملازمت نہیں مل رہی، اگر کسی انسان کو اس کے حق سے محروم کیا گیا ہے اور وہ اپنا حق چاہتا ہے، معاشرہ میں عزت و مقام کے لیے، اقتدار کی طوالت کے لیے یا اگر آپ حکومت ہیں اور کوئی خاص عہدہ یا وزارت چاہتے ہیں، عوام و خواص میں شہرت اور عزت کے خواہشمند ہیں تو اوج شمس میں تیار کی گئی الواح ان مقاصد کے حصول کے لیے بہت مددگار رہیں۔

شمس کی حیثیت ایک بادشاہ کی سی ہے، جس بھی انسان کے پاس اوج شمس میں تیار کردہ لوح ہوگی اس کی ایسی عزت و منزلت ہوگی جیسی کسی حکمران یا عظیم انسان کی ہوتی ہے۔ اوپر بیان کئے گئے مقاصد کے ساتھ یہ لوح ہر طرح کے جادو و بندش سے مکمل تحفظ بھی عطا کرتی ہے، ہر قسم کی آفات اور پریشانیوں میں حفاظت کرتی ہے۔

سیارہ شمس کا تعلق دن سے ہے، اس لیے دن میں جو بھی سیارہ شمس کی ساعت آئے اس میں یہ الواح و نقوش تیار کئے جاسکتے ہیں۔ اوج شمس کے موقع پر اس سے منسوب ایک لوح پیش کی جارہی ہے۔ یہ لوح خالص سونا پر بنائی جائے تو فوری تاثیر ظاہر کرتی ہے۔ اس کے علاوہ اس لوح کو چاندی، سونا اور تانبہ کی آمیزش سے بھی تیار کیا جاسکتا ہے۔ چاندی، تانبہ اور سنہری کاغذ پر بھی یہ لوح بنائی جاسکتی ہے۔

عمل تیار کرنے سے پہلے ایک کمرہ کو اچھی طرح صاف کروالیں۔ کمرے میں شمس سے مطلوبہ خوشبویات کو سلگائیں۔ دھات پر یہ نقش کسی نوکدار چیز سے کندہ کریں اور کاغذ پر زعفران اور عرق گلاب کی روشنائی سے تحریر کریں۔ عمل کو سرخ رنگ کے کپڑا پر بیٹھ کر تیار کریں۔

جو لوح یہاں پیش کی جارہی ہے یہ کسی بھی کام یعنی رزق، کاروبار میں اضافہ، کسی بھی مقصد میں کامیابی کے لیے، دوسروں پر فتح حاصل کرنے کے لیے اور درجات کی بلندی یعنی اعلیٰ عہدہ کے حصول اور معاشرہ میں بلند عزت و مقام حاصل کرنے کے لیے ہے۔ جو نقش یہاں دیا گیا ہے آپ نے یہی نقش تیار کرنا ہے۔ جب شمس کی ساعت کا آغاز ہو تو سونے، چاندی یا تانبہ پر کسی نوکدار چیز سے اسے کندہ کریں۔ سنہری کاغذ پر بنارہے ہیں تو زعفران اور عرق گلاب کی روشنائی سے تحریر کریں۔ لوح کو تیار کرتے وقت رجال الغیب کا خیال رکھیں اور سیارہ شمس سے متعلقہ بخورات ضرور سلگائیں۔

سیارہ شمس آتشی عنصر سے تعلق رکھتا ہے، اس لیے یہ لوح مربع آتشی چال سے تیار کی جائے گی۔ اس لوح کے اعداد تمام افراد کے لیے یکساں رہیں گے البتہ لوح کے نیچے آپ وہ مقصد تحریر کریں گے جس مقصد کے لیے آپ نے یہ لوح تیار کی ہے مثلاً ترقی درجات، رزق میں اضافہ وغیرہ۔ آپ کی سہولت کے لیے مربع آتشی کی چال بھی اس مضمون کے آخر میں پیش کی جارہی ہے تاکہ آپ بنا کسی دقت کے یہ لوح تیار کرسکیں۔

جب لوح کا مربع نقش تیار ہو جائے تو اس کے بعد نقش کے چاروں طرف 40 بار حرف ''م'' لکھیں یعنی ہر طرف حرف ''م'' 10 بار لکھا جائے گا۔ حرف ''م'' کے اوپر مخصوص اشکال بنائی جائیں۔ لوح تیار ہو جائے تو سرخ رنگ کے ریشمی کپڑا میں لپیٹ کر کسی محفوظ جگہ پر رکھ دیں۔

اگلے دن نماز فجر ادا کرنے کے بعد اپنی ہمت کے مطابق استغفار اور درود شریف کا ورد جاری رکھیں۔ جب سورج طلوع ہو تو لوح کو اپنے پاس رکھیں، آیت مبارکہ ''قل اللھم مالک الملک سے لے کر بغیر حساب'' تک 423 بار اور سورۃ والشمس 9 بار پڑھ کر لوح پر دم کردیں۔ اس آیت اور سورہ والشمس کے ورد کے اول و آخر میں 14 بار درود شریف

(بقیہ ص 49)

مجربات دامانیہ

# اوجِ شمس میں تیار کی جانے والی خاص لوح

سائیں عبداللطیف دامانی (اسلام آباد)

**حصول مراتب، جاہ و منزلت، تسخیر خلائق، ملازمت**

عاملین کے نزدیک یہ وقت اوقات فلکی میں سعد ہوتا ہے۔ اس وقت عالم علوی میں اس امر کی صلاحیت پیدا ہوجاتی ہے کہ اس کا اثر عالم سفلی پر مضبوط ہوسکتا ہے۔ بشرطیکہ مادہ موافق ہو، عین اس طرح جیسے ریڈیو سٹیشن سے نشر ہونے کے وقت ہی ریڈیو (مہیا مادہ) ان نشریات کو قبول کرتا جاتا ہے اور اس سے پیدا ہونے والی لہروں سے متاثر ہوتا ہے۔ لہٰذا اس وقت عالم بالا میں جو تاثیر پیدا ہوتی ہے وہ ظہور صنعت وقدرت خدا کا ہوتا ہے۔ عاملین اس وقت کی تاثیر کو قبض کرنے کے لئے موافق مادہ مہیا کرتے ہیں یعنی دھات پر موافق اسماء یا آیات کو موافق لوح پر اتار لیتے ہیں۔ وہ لوح تاثری جوہر برج و کوکب سے مرکب معد شکل آسمانی کا تاثر قبول کرلیتی ہے۔ چونکہ شمس تمام سیارگان میں شہنشاہ کی حیثیت رکھتا ہے، اسی لئے تمام کواکب اس کے اردگرد حرکت کرتے اور اس کی روشنی، حرارت اور برقی قوتوں سے فیض یاب ہوتے ہیں۔ اس لئے اس کی تاثیر کو عاملین جفر حصول مراتب، جاہ ومنزلت، تسخیر وخلائق، سحر وجادو، ترقی رزق، دشمنوں پر فتح یابی، حصول عظمت وفتوحات کے لئے ضبط کرتے ہیں، اس کی برکت سے حاملِ لوح، تمام لوگوں سے ممتاز ہوجاتا ہے۔ اس پر نہ سحر غلبہ پاسکتا ہے۔

اوج شمس کے موقع پر اس دفعہ جو عمل دیا جارہا ہے، یہ ملازمین، حکام اور ان تمام لوگوں کے لئے ہے جن کا تعلق عام لوگوں سے ہوتا ہے۔ ڈاکٹر، وکلاء اور تجارتی لوگ اس سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ وہ لوگ جن کی ملازمت میں ترقی نہیں ہورہی، خصوصاً اس وقت سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ اس سال یہ وقت **11** جولائی **2019** کو شام **7** بج کر **2** منٹ سے شروع ہوکر **12** جولائی رات **8** بج کر **12** منٹ تک رہے گا۔ چونکہ شمس ان کا حاکم ہے، اس لئے اس کے اعمال بھی دن کو تیار کئے جاتے ہیں۔ لہٰذا صرف 12 جولائی کا دن ہی اس کام کیلئے ملے گا۔

ستارہ شمس کی منسوبہ دھات سونا ہے۔ یہ لوح ہر شخص کے نام سے تیار کی جاتی ہے۔ جو سونے کی استطاعت نہیں رکھتے وہ چاندی پر تیار کروائیں، کاغذ پر اثرات میں دھات کی بہ نسبت کمزوری ہوتی ہے۔ آخیر میں مجھ فقیر اور خزینہ روحانیات کے تمام سٹاف کو دعائے خیر میں ضرور یاد رکھیں۔ لوح یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا رفتمائیل

| ۱۷۰۲ | ۱۷۲۸ | ۱۷۲۲ | ۱۷۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۲۴ | ۱۷۱۴ | ۱۷۰۴ | ۱۷۲۶ |
| ۱۷۱۲ | ۱۷۱۸ | ۱۷۳۲ | ۱۷۰۶ |
| ۱۷۳۰ | ۱۷۰۸ | ۱۷۱۰ | ۱۷۲۰ |

اجب یا رفتمائیل بحق یا باسط

# بکرے کے صدقے کا عمل

جب جنات یا جادو سخت نقصان دہ ہو جائیں تو ان کے علاج کے لیے بکرے کے صدقے کا خاص عمل کیا جاتا ہے۔ اس عمل کی برکت سے جادو اور جنات مریض کا جسم چھوڑ دیتے ہیں اور کسی قسم کا نقصان دیے بغیر چھوڑتے ہیں۔ یہ عمل ان مریضوں کے لیے کیا جاتا ہے، جو عرصے سے جادو اور جنات کے اثرات میں مبتلا رہ کر کئی طرح کے امراض کا شکار ہو گئے ہوں۔ اسی طرح اس عمل کو لاعلاج اور ڈاکٹروں سے مایوس مریضوں کے لیے بھی کیا جاتا ہے، جس سے شفاء کی ایک نئی امید مریضوں کو ملتی ہے۔ اس عمل میں ایک با پرہیز چلّہ کرنا پڑتا ہے۔

ھدیہ اجازت عمل 4100 روپے








# سات سلام اور چہل کاف کی ماہر کاپی

نئی کاپی جس کو ماہر کاپی کا نام دیا گیا ہے، اس میں بہت سا اضافہ کیا گیا ہے تاکہ سات سلام اور چہل کاف کے اجازت یافتہ ماہر طریقے پر اس عمل کو استعمال کر سکیں مختصر تفصیلات درج ذیل ہیں: مریض اور جگہ کی روحانی تشخیص ◦ مریض پر مسلط آسیب و جن کو حاضر کرنا ◦ حصار ◦ جنات، جادو، نظر بد، بندشوں سے متاثرہ مریضوں کا علاج ◦ لاعلاج بیماریوں کا علاج ◦ مکان یا کسی جگہ کو مضبوط روحانی قلعہ بنانا ◦ حب، بغض، دشمن، معاش، تسخیر سے متعلق اعمال ◦ جن کو قابو کرنا ◦ حاضرات کرنا ◦ چہل کاف کے جنات سے آمنے سامنے بات کرنا اور بہت کچھ۔

کاپی لینے کے لیے چار شرائط ہیں، جن کا پورا کرنا لازمی ہے۔ کاپی کے ساتھ تیسرے درجے کی اجازت دی جائے گی۔

ہدیہ: 1500 روپے



# خوشخبری

## روحانی سائنس جنوری تا مارچ 2019 شائع ہو گیا ہے

مدیر اعلیٰ ڈاکٹر محمد عارف فوٹو کاپی (امپورٹڈ پیپر)

قیمت: 200 روپے

**روحانی و نفسیاتی مسائل:** جنات کے مختلف وار ☆ جنات کے عاشق ہونے کے اسباب ☆ جن عاشق کا علاج ☆ تصویر کے ذریعے جادو، جنات کا علاج ☆ حب کا نایاب عمل ☆ دفینہ کی حاضرات کا عمل ☆ جادو، جنات، نظر بد کے اثر کو نکالنے کا نایاب عمل ☆ اب نظر بد کی کاٹ کا عمل ☆ جادو کی علامات ☆ جاگتے ہوئے جادو کی علامات ☆ حروف صوامت کی باریکیاں ☆ مباشرت کا طریقہ برائے اولاد نرینہ ☆ نسخہ اولاد نرینہ کیلئے صدری راز ☆ اولاد نرینہ کیلئے آزمایا وظیفہ ☆ 5 سیکنڈ کا عمل اولاد نرینہ پائیے ☆ ہمزاد کا بگڑا کیس کس طرح حل کریں ☆ خواص حروف مقطعات ☆ **مفید اور کارآمد نقش:** دشمن کا منہ بند کرنے کا نقش ☆ زلزلہ کا صدور کرنے کا نقش ☆ جادو بخار کا نقش ☆ نقش یا عزیز ☆ فراخی رزق کیلئے نقش ☆ قاضی الحاجات نقش ☆ نقش استخارہ ☆ قرض کی ادائیگی کیلئے نقش ☆ نقش شفاء ☆ نقش برکت در تجارت ☆ **عملیات مجرب المجرب:** خواص بسم اللہ شریف ☆ سورہ فاتحہ ☆ **استخارہ:** استخارہ عجیبہ ☆ استخارہ مجربہ از معمولات عزیزیہ ☆ نیند اور خواب کیا ہے؟ ☆ ستاروں کی روشنی میں 2019ء کیسا رہے گا؟ ☆ **ترقی جاہ و تسخیر:** تسخیر حکام ☆ تسخیر حاکم

# چہل کاف شریف سے فیض اٹھانے والوں کے چند واقعات

## مولانا حکیم سلیم اللہ مدظلہ (ناظم روحانی درس گاہ)

تلہ گنگ سے ہماری روحانی درسگاہ کے ایک طالب علم کا فون آیا۔ کہنے لگا کہ مولانا میں بیرون ملک جانا چاہتا ہوں۔ تمام کوائف مکمل ہونے کے باوجود ویزہ نہیں لگ رہا ہے۔ کوئی ایسا عمل یا وظیفہ بتلائیں کہ میرا یہ مسئلہ چٹکیوں میں حل ہوجائے۔ میں بہت پریشان ہوں، اس لیے کہ اب دوست وغیرہ اور رشتہ دار مذاق اڑانا شروع ہو گئے ہیں۔ چونکہ میں نے بیرون ملک جانے کے شوق میں یہاں ایک اچھی جاب کو ٹھکرا دیا ہے اور میں سب کو بتلا بھی چکا ہوں کہ میں بس اب چند دنوں میں جا رہا ہوں۔ چند دن کہتے کہتے ڈیڑھ سال کا عرصہ گزر گیا ہے۔ اب مایوسی، ناامیدی، شرمندگی، شرمساری کی وجہ سے میں گھر سے باہر نہیں نکلتا، ہر وقت اپنے گھر اور اپنے کمرے میں بند رہنے پر مجبور ہو چکا ہوں۔ بہت وظیفے کیے، بہت دعائیں مانگیں لیکن جواب ہمیشہ مایوسی کی شکل میں ہی ملا ہے۔ فون پر میرے سامنے بیچارہ رونا شروع ہو گیا۔ میں نے بڑی مشکل سے تسلی وتشفی دے کر اللہ پاک کی رحمت سے ناامید نہ ہونے کی باتیں سنا کر ان کو مطمئن کیا اور ساتھ ہی ان کو چہل کاف شریف کا خاص عمل 40 دن کرنے کو کہا اور میں نے ان سے یہ عرض کیا کہ رب کریم آپ کے اس معاملے کو 40 دنوں کے اندر ہی حل فرما دیں گے۔ مجھ سے کہنے لگے کہ مولانا جن صاحبان کے پاس بھی گیا ہوں، سب نے یہی کہا ہے کہ بس چند دنوں میں آپ کا مسئلہ حل ہو جائے گا۔ چند دن، چند دن چند دن کی یہ باتیں بھی مجھے مذاق ہی لگنا شروع ہو گئی ہیں۔ آپ کے منہ سے بھی جب چند دن کے الفاظ کو میں نے سنا تو میں نے دل ہی دل میں مسکرانا شروع کر دیا۔ جب آپ نے قرآن وحدیث کی باتیں اور حکمتیں سنائیں تو میں نے پورے اعتماد، یقین اور توجہ کے ساتھ آپ کے بتلائے ہوئے طریقے کے مطابق 40 دن کی نیت سے جب چہل کاف شریف پڑھنا شروع کیا تو پہلے ہی دن جب میں رات کو سویا تو خواب میں کیا دیکھتا ہوں کہ میرے ویزے کا مسئلہ حل ہو گیا ہے۔ اور اس مسئلہ کے حل ہونے کی خوشی میں ہم نے ایک بہت بڑی دعوت کا اہتمام کیا ہے اور اس دعوت میں آپ اور استاد العالمین پیر طریقت حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ تشریف لائے ہوئے ہیں اور حضرت ڈاکٹر صاحب فرماتے ہیں کہ بھائی مبارک ہو آپ پیر والے دن جا رہے ہیں۔ صبح جب میں اٹھا تو آفس سے فون آ گیا کہ آپ تیاری کر لیں آپ کا معاملہ چند دن میں کلیئر ہو جائے گا اور آپ کو پیر والے دن بتلا دیا جائے گا کہ آپ کب جا رہے ہیں۔ میرے اس چہل کاف شریف کے وظیفے کو ابھی 10 دن ہی ہوئے تھے کہ گیارویں دن پیر کو آفس سے دوبارہ فون آیا کہ آپ کا کام ''اوکے'' ہے۔ مجھے فون پر بتلانے لگے کہ مولانا میں نے بہت وظیفے کیے، بہت عمل کیے، بہت دعائیں مانگیں، بہت دعائیں کروائیں، بہت کوششیں اور جتن کیے، لیکن جو فائدہ اور جو فیض مجھے چہل کاف شریف سے ہوا وہ کسی بھی عمل سے نہیں ہوا۔ آج وہ صاحب بیرون ملک خوش وخرم ہیں اور ان کا یہ کہنا ہے کہ ہر پریشان حال کو اپنی پریشانیوں سے جان چھڑانے اور اپنی حاجات کی تکمیل کیلئے چہل کاف شریف کا عمل ضرور کرنا چاہیے۔

# اوجِ مریخ کے دو خاص اعمال

حسن (کراچی)

## امساک رقوت مردانہ

وہ مرد حضرات جو کسی بھی وجہ سے مردانہ قوت کی کمی یا امساک کی کمی کا شکار ہیں اور مختلف ادویات کھا کھا کر تنگ آ چکے ہیں اور اس مرض سے چھٹکارا چاہتے ہیں تو انہیں چاہیے کہ اپنا نام مع والدہ کے اعداد حاصل کریں۔ ان اعداد میں 2640 کو شامل کر کے حاصل مجموعہ کو ۲۸ پر تقسیم کریں۔ جو باقی بچیں، ان کے حروف رحرف بنا کر آگے لفظ طیش لگا لیں اور اس کو لوہے کی انگشتری پر بوقت ساعتِ مریخ کندہ کر لیں۔ بوقت حاجت اس کو پہن لیا جائے تو خون میں قوت، بدن میں چستی وجوش پیدا ہو گا اور شباب کا ایسا لطف آئے گا کہ مقوی سے مقوی ادویات بھی ہیچ نظر آئیں گی۔

مثال: نام مع والدہ کے اعداد ۴۶۱

اعداد قانون: ۲۶۴۰

مجموعہ: ۳۱۰۱

۲۸ پر تقسیم کرنے سے باقی ۲۱ رہے۔ اس کے حرف رحروف بنانے میں دیکھئے عدد ۱ مقام اکائی پر ہے اور حرف اس کا الف ہے۔ لہٰذا ''ا'' کو لکھا۔ عدد ۲ دہائی کے مقام پر ہے یعنی ۲۰ عدد متصور ہو گا۔ حرف اس کا ''ک'' ہے۔ لہٰذا دو حروف حاصل ہوئے ''ا، ک''۔ آگے لفظ طیش لگا دیا جملہ بنا ''اکطیش''، یہی جملہ کندہ کیا جائے گا۔

حروف بنانے کا آسان طریقہ یہ بھی ہے کہ ابجد قمری میں دیکھیں کہ بقایا اعداد کے مراتب کے تحت کون سا حروف ہے مثلاً مندرجہ بالا مثال میں ۲۱ عدد باقی رہے تھے اور ۲۱ کے مراتب کے تحت حروف شین (ش) حاصل ہو گا۔ لہٰذا ''شطیش'' لکھا جائے گا۔

میرا ذاتی مشورہ یہ ہے کہ ہر دو طریق کے مطابق حروف بنا کر انگشتری پر کندہ کر کے رکھ دیئے جائیں۔ مندرجہ بالا مثال میں دو جملے حاصل ہوئے ''اکطیش، شطیش'' یہ دونوں جملے لوہے کی انگشتری پر ساعت مریخ میں کندہ کئے جائیں (یاد رہے کہ اوج مریخ کے دورانیہ میں ساعت مریخ ہو)۔

## کمزوری جسم اور خون کی کمی دور کرنے کے لئے

اگر کسی بھی وجہ سے جسم میں نقاہت رہتی ہو، باوجود دواؤں کے استعمال کرنے کے جسم روز بروز کمزور ہوتا جا رہا ہو یا کسی بیماری کی وجہ سے کمزوری لاحق ہو گئی ہو اور اب کسی بھی طور نہ ہٹ رہی ہو تو ایسی صورت میں اس عمل کو آزمائیں اور دعائے خیر سے یاد کریں۔

مریض کا نام مع والدہ کے اعداد حاصل کریں۔ قانون کے ۱۶۷۸ اعداد جمع کریں۔ حاصل مجموعہ سے نقش مربع آتشی سرخ روشنائی سے پُر کریں۔ انگشتری تیار کر لیں یا نقش یا لوح جو بھی تیار کریں، اپنے پاس رکھ لیں۔ ان شاء اللہ جسم روز بروز طاقت ور ہو جائے گا اور نقاہت ختم ہو جائے گی۔ وہ افراد جو باڈی بلڈنگ کے شعبہ سے وابستہ ہیں، ان کے لئے بھی ایک انمول تحفہ ہے۔

نقش مربع کے اوپر موکل کا نام ''لو خائیل'' تحریر کرنا ضروری ہے۔ نقوش یا لوح لکھتے وقت رجال الغیب کا لحاظ ضرور رکھیں۔ نقوش لکھتے وقت مریخ کے بخور کا بھی خیال رکھا جائے۔

# آپ کو کون سا پتھر فائدہ پہنچائے گا؟

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہٗ (ماہر علم الاعداد)

اللہ تعالیٰ نے اس کائنات میں بے شمار چیزیں انسانوں کو فائدہ پہنچانے کے لئے پیدا کی ہیں۔ ان بے شمار چیزوں میں پتھروں اور نگینوں کا بھی شمار ہوتا ہے۔ ہر پتھر ہر انسان کو راس نہیں آتا۔ بلکہ بعض پتھر انسان کو زبردست نقصان بھی پہنچاتے ہیں۔ اور بعض پتھروں کے استعمال سے انسان کی زندگی میں اچھے انقلابات برپا ہو جاتے ہیں۔ پتھروں کی جانچ کے مختلف طریقے رائج ہیں۔ بعض ماہرین اور تجربہ کار حضرات نے علم الاعداد کے ذریعہ بھی پتھروں کی شناخت کا ایک طریقہ بتایا۔ جس سے یہ اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ ہمیں اللہ کا پیدا کردہ کون سا پتھر راس آئے گا۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ اپنے مکمل نام کو جو بھی مشہور ہو اور جیسے اپنے قلم سے لکھنے اور بولنے کی عادت ہو، اس کو الگ الگ حروف میں لکھ لیں۔ پھر اس میں سے مکررات کو حذف کر کے مفرد عدد بنالیں۔ پھر مجموعہ اعداد میں سے مفرد عدد نکال لیں۔ پھر مکرر اعداد کو حذف کریں اور مفرد عدد نکالیں۔ مفرد عدد اگر ایک برآمد تو سمجھیں کہ پکھراج، عقیق فائدہ پہنچائیں گے۔

اگر ۲ برآمد ہو تو سنبلا اور فیروزہ فائدہ پہنچائیں گے۔

اگر ۳ برآمد ہو تو زرقون فائدہ پہنچائے گا۔

اگر ۴ برآمد ہو تو ترمری اور یاقوت فائدہ پہنچائیں گے۔

اگر ۵ برآمد ہو تو دہانہ فرہنگ اور دھنیلا فائدہ پہنچائیں گے۔

اگر ۶ برآمد ہو تو موتی، گارنیٹ اور اوپل فائدہ پہنچائیں گے۔

اگر ۷ برآمد ہو تو لہنیا فائدہ پہنچائے گا۔

اگر ۸ برآمد ہو تو پتا فائدہ پہنچائے گا۔

اگر ۹ برآمد ہو تو ہیرا، مونگا اور زبرجد فائدہ پہنچائیں گے۔

مثال کے طور پر ایک شخص کا مکمل نام یہ ہے:

مرزا سرفراز احمد ساحل صدیقی

حروف کی پہلی سطر: اس کو الگ الگ حروف میں لکھا۔

م ر ز ا س ر ف ر ا ز ا ح م د س ا ح ل ص د ی ق ی

حروف کی دوسری سطر: جو حروف دوبارآئے ہیں، ان کو حذف کرنے کے بعد یہ حروف برآمد ہوئے

م ر ز ا س ف ح د ل ص ی ق

اعداد کی پہلی سطر: اب ہر حرف کا صفر اڑا کر مفرد اعداد اس طرح نکالیں۔

۴ ۲ ۷ ۱ ۶ ۸ ۸ ۴ ۳ ۹ ۱ ۱

اعداد کی دوسری سطر: مکرر اعداد کو حذف کرنے کے بعد یہ سطر بنے گی۔

۴۰ = ۹۳۸۶۱۷۲۴

گویا کہ ۴ عدد برآمد ہوا

ثابت یہ ہوا کہ مرزا سرفراز ساحل صدیقی کو ترمری اور یاقوت فائدہ پہنچائیں گے۔

دوسری مثال

رابعہ خاتون کے لیے حساب اس طرح نکالیں

حروف کی پہلی سطر: ر ا ب ع ہ خ ا ت و ن

حروف کی دوسری سطر: ر ا ب ع ہ خ ت و ن

اعداد کی پہلی سطر: ۲ ۱ ۲ ۷ ۵ ۶ ۴ ۶ ۵

اعداد کی دوسری سطر: ۲ ۱ ۷ ۵ ۶ ۴ = ۲۵ = ۷

ثابت یہ ہوا کہ رابعہ خاتون کو لہنیا فائدہ پہونچائے گا۔

**نوٹ:** یہ ایک علمی اندازہ ہے۔ پتھروں کی شناخت اور جانچ دوسرے معتبر طریقوں سے بھی کرالینا چاہئے تا کہ غلط پتھر کا انتخاب عمل میں نہ آجائے۔

# نفسیاتی اور معاشرتی مسائل اور ان کا حل

مولانا علی آفاق (مدیر خزینہ روحانیات)

آج کل لوگ کالے جادو، ٹونے، ٹوٹکے، سایہ، آسیب، محبت اور نفرت کے سفلی اعمال کا چرچا بہت کرتے ہیں۔ جس کی وجہ سے، بچہ دیر سے ہو تو پھر کالا جادو، بچہ بیمار ہے تو کالا جادو، بچہ نیند میں ڈر جائے تو آسیب، نظر بد وغیرہ۔ شوہر بے اعتنائی کرے، منہ پھیر لے، گھر دیر سے آئے، موبائل پر زیادہ بات کرے، چھٹی کے دن گھر پر وقت نہ دے تو پھر معاملات روحانی مسائل کے حل کرنے والوں کی طرف ریفر کر دیئے جاتے ہیں۔ بیوی شوہر کے مال کو اپنے میکے پر لٹائے۔ ان کو ایزی لوڈ کروائے۔ ان کا خیال اپنے سسرالی رشتہ داروں سے زیادہ رکھے، ہر وقت میکہ یاد آئے، ہر وقت ان کی یاد ستائے، ہر وقت ان کی خیر خبر کی فکر رہے، ہر وقت ان کی پریشانیوں کے خاتمے کے لئے دعا گو رہنے کے ساتھ ساتھ کوشش بھی ضرورت سے زیادہ ہو، ان سارے معاملے میں جہاں لڑکی کی ماں، بہن، خالہ، پھوپھی کا عمل دخل ہے وہاں لڑکے کی بھی چند غلطیاں ہیں۔ لڑکے کی غلطیوں میں سے پہلی یہ ہے کہ اس طرح کے رشتے عام طور پر عزیزوں اور رشتہ داروں میں ہوتے ہیں اور لڑکے والے بھی ان کی طبیعت، فطرت، حالات اور حکمرانی کی سوچ کے واقف ہونے کے باوجود وہاں سر دینے سے گریز نہیں کرتے، دوسری غلطی یہ ہوتی ہے کہ لڑکا اپنی اوقات اور بساط سے زیادہ معاشی بوجھ شروع کے ایام میں اٹھا لیتا ہے۔ یعنی ادھر شاپنگ، ادھر کھانا پینا، یہ تحفہ سالی کے لئے، یہ تحفہ ساس کیلئے، یہ تحفہ سالوں کے لئے، یہ مٹھائی ساس کے گھر جاتے ہوئے، یہ سوٹ عمدہ برانڈ کا بیوی کے لئے، یہ ریسٹورنٹ کھانے کیلئے، ہر ہفتہ اور 10 دس میں دفتر، ملازمت سے چھٹی کر کے سسرال جانے کی بدعادت سسرال اور لڑکی کو یہ بات سمجھنے پر مجبور کر دیتے ہیں کہ ہمارا داماد اور میرا شوہر معاشی طور پر خوشحال ہے۔

جس کی وجہ سے آئندہ کے حالات مشکل نہیں بلکہ بدتر ہوتے چلے جاتے ہیں۔ اب روٹی پر لڑائی، اب کپڑوں کی خریداری اور معیار پر جھگڑا، اب کھانے کے معیار پر لڑائی، اب سسرال میں تحائف لے جانے پر ضد اور لڑائی، اب سسرال جانے کے وقفے میں اضافہ پر لڑائی اور جھگڑا ہونا فطری بات، اب لڑکے کے چھٹی والے دن گھر سے غائب رہنے (جس کی وجہ عموماً تو تکرار سے بچنے کی ایک کوشش ہوتی ہے) کو بھی معیوب سمجھا جاتا ہے۔

موبائل پر وقت گزارنا بھی غلط ہے۔ لیکن سب سے بڑی غلطی اپنی اوقات اور بساط کو بھول کر چادر سے باہر پاؤں نکالنا تھا اور دوسری غلطی یہ تھی کہ اب اس غلطی کو سدھارنے کے لئے بات چیت سے مسائل کے حل کی کوشش کی۔ بجائے غیر ضروری اور غیر فطری طریقہ ”ڈنگ ٹپاؤ“ کو اختیار کرنا غلط تھا۔ اب اس موقع پر لڑکی کو حالات کی سنگینی کو سمجھ کر شوہر کے ساتھ اچھا رویہ اختیار کرنا ضروری ہے۔ لڑکے کو حالات کا مقابلہ کرنا اور دعا اور تدبیر کے ساتھ درست سمت اختیار کرنے کی ضرورت ہے۔ ساس، سسر، سالی، سالوں کو بے جا دباؤ اور غیر ضروری آمد و رفت اور اپنی بچی کو تجاویز دینے سے گریز کرنا چاہیے ورنہ اس گھر کو گھر کے چراغ سے آگ لگ جائے گی۔

## بقیہ: فالسہ کے 46 فوائد

(۳۶) فالسہ آنتوں کی سوزش کو ختم کرتا ہے۔ (۳۷) فالسہ السر معدہ کیلئے بہترین چیز ہے۔ (۳۸) فالسہ معدہ میں ہونے والی گرمی سے پیدا ہونے والی تمام بیماریوں کو ختم کرتا ہے۔ (۳۹) فالسہ جگر سے متعلقہ تمام بیماریوں کو دور بھگاتا ہے۔ (۴۰) فالسہ مثانہ کی گڑبڑ سے ہونے والے تمام عوارض کو ختم کرتا ہے۔ (۴۱) فالسہ قے کے عارضے کو ختم کرتا ہے۔ (۴۲) فالسہ تمام امراض گرما کا ایک بہترین حل ہے۔ (۴۳) فالسہ سر سے لے کر پاؤں تک تمام اعضاء کی بوجہ گرمی یا بوجہ موسم گرما ہونے والے تمام امراض کو ختم کرتا ہے۔ (۴۴) فالسہ گرمی کی تمام علامات کو ختم کرتا ہے۔ (۴۵) فالسہ گرمی کی وجہ سے ہونے والی تمام اعضاء کی سست روی کو دور کرتا ہے۔ (۴۶) فالسہ تمام اعضاء کو گرمی سے متاثر ہونے سے بچاتا ہے۔

کفایت حسین

# بنتِ حوا اور بازارِ حسن

**یہ پوسٹ خاص طور پر ان جاہل مردوں کے لئے ہے جو بیٹی کی پیدائش کو جرم سمجھتے ہیں!!!!**

ماں مجھے بیچ دو! دنیا میں کسی بھی ماں کے لئے ایک بیٹی کے منہ سے نکلے ہوئے یہ الفاظ یقیناً ناقابل برداشت ہیں اور ایسا کرنا تو رہا دور کی بات کوئی بھی ماں اپنی اُولاد کے لیے ایسا سوچ بھی نہیں سکتی۔ لیکن کیا بھوک، غربت، بے بسی اور لاچاری ایک بے بس ماں کو ایسا کرنے پر مجبور کر سکتی ہے، شاید میں یہ کالم نہ لکھتا اگر میرا قریبی دوست عزیز الرحمان شاکر حاصل پور سے کال کر کے مجھے سلیم کی بے حسی اور زرین کی بے بسی کی داستان نہ سناتا۔ اپنے دوست کی زبانی سارا واقعہ سننے کے بعد میں اپنے آپ کو لکھنے سے روک نہ سکا کیونکہ میں چاہتا ہوں کہ میں اس تحریر کے ذریعے سلیم کی حیوانیت کا پردہ فاش کروں تاکہ سلیم جیسے انسانی کھال میں چھپے ہوئے بھیڑیوں کا اصلی چہرہ دنیا کے سامنے بے نقاب ہو سکے۔

ضلع بہاولپور کے ایک چھوٹے سے قصبے قائم پور میں رہنے والا سلیم ایک نہایت ہی لالچی انسان تھا۔ اسے بیٹیوں سے سخت نفرت تھی، اس کا یہ سوچنا تھا کہ بیٹیوں کی اچھی پرورش اور تعلیم پر پیسہ خرچ کرنا بالکل فضول اور نقصان ہے کیونکہ بیٹیوں کو اچھی تعلیم دینے کا فائدہ صرف ان کو ملتا ہے جہاں وہ بیاہ کر جاتی ہیں جبکہ بیٹوں کی پرورش پر پیسہ خرچ کرنا ایک اچھی انوسٹمنٹ ہے جو والدین کو ان کے بڑھاپے میں سود سمیت واپس مل جاتی ہے۔ ایسی گھٹیا سوچ رکھنے والا صرف سلیم ہی نہیں ہے بلکہ ایسے بے شمار لوگ ہمارے معاشرے میں موجود ہیں جو انسانیت کے ماتھے پر بدنما داغ ہیں۔

سلیم کی جب شادی ہوئی تو اس نے اپنی بیوی زرین کو پہلے ہی سے آگاہ کر دیا کہ اسے بیٹیوں سے سخت نفرت ہے، اس لئے اسے بیٹا ہی چاہیے لیکن شاید وہ بدبخت یہ نہیں جانتا تھا کہ بیٹا یا بیٹی کا پیدا ہونا انسان کے ہاتھ میں نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے اور اُس کی مرضی کے بغیر کچھ بھی نہیں ہو سکتا ہے پھر ایسے میں کسی انسان کو قصوروار ٹھہرانا سراسر جہالت اور کفر ہے۔ سلیم بھی ایسے جاہلوں میں سے ایک تھا کیونکہ جب اللہ تعالیٰ نے سلیم کے گھر اپنی رحمت بھیجی یعنی اس کے گھر بیٹی پیدا ہوئی تو اس نے پورا گھر سر پر اُٹھا لیا، بیوی پر تشدد کیا اور نفرت کی انتہا دیکھئے کہ اس بدبخت انسان نے اپنی پہلی اُولاد اپنی بیٹی کو دیکھنا بھی گوارہ نہ کیا۔ تقریباً تین چار ماہ بعد گھر کے بڑے بزرگوں اور دوستوں کے سمجھانے پر اس کا غصہ ٹھنڈا ہوا اور بڑی مشکل سے اس نے اپنی بیٹی کو اپنایا اور وہ بھی اس سوچ کے ساتھ کہ شاید اگلی بار بیٹا پیدا ہو جائے۔

لیکن خدا کو کچھ اور ہی منظور تھا کیونکہ اس بار بھی اس کی خواہش کے برعکس اس کے گھر ایک نہیں بلکہ جڑواں بیٹیاں پیدا ہوئیں لیکن اس بار جو سلیم نے کیا اس نے حیوانیت کو بھی شرمندہ کر دیا۔ پہلے تو اس نے اپنی بیوی پر اتنا تشدد کیا کہ وہ بے ہوش ہو گئی لیکن اس کے غصے کی آگ تب بھی ٹھنڈی نہ ہوئی تو اس حیوان صفت ظالم انسان نے نومولود بے گناہ بچیوں کے منہ پر تماچے مارنا شروع کر دیئے۔ معزز قارئین یہ الفاظ لکھتے ہوئے بھی میرے ہاتھ کانپ رہے ہیں لیکن جن کے ساتھ اور جن کے سامنے یہ سارا واقعہ پیش آیا ہو گا، ان پر کیا بیتی ہو گی، شاید میں وہ الفاظ میں بیان نہیں کر سکتا۔ اس حیوان کی اس حرکت کی وجہ سے پورے محلے میں کہرام برپا ہو گیا اور ہر کوئی اسے ایسا کرنے پر لعنتیں دے رہا تھا لیکن یہ کمینہ اپنی درندگی سے پھر بھی باز نہ آیا اور اس نے غصے میں بہک کر اپنی بیوی کو طلاق دے دی جس کا قصور صرف یہ تھا کہ اس نے تین بیٹیوں کو پیدا کیوں کیا۔

طلاق دینے کے بعد اس خبیث نے زرین کو اسی وقت تینوں بیٹیوں کے ساتھ اس کے گھر سے نکل جانے کو کہا اور دھمکی دی کہ اگر ابھی ابھی وہ اس کے گھر سے نہ گئی تو وہ اس کو بیٹیوں سمیت زندہ جلا دے گا۔ زرین بیچاری تو ابھی اس قابل بھی نہ تھی کہ سہارے کے بغیر بستر سے بھی اُٹھ سکے اور پھر

ساتھ تین تین معصوم بچیاں ایسی حالت میں وہ کہاں جاتی اور کیسے جاتی۔ خیر چند نیک دل محلے داروں نے زرین اور اس کی بیٹیوں پر ترس کھایا اور ان کو سلیم کے ظلم سے محفوظ رکھنے کے لئے اپنے گھر لے گئے۔ کچھ عرصے کے بعد جب زرین کی حالت کافی بہتر ہوگئی تو زرین نے ان محلے داروں کا شکریہ ادا کیا جنہوں نے مصیبت میں اس کا ساتھ دیا اور مدد کی تھی۔ زرین وہاں سے اپنے ایک چچازاد بھائی کے گھر پہنچی اور اسے ساری صورتحال بتائی جو کچھ اس کے ساتھ ہوا تھا لیکن بھائی نے بھی اُسے دلاسہ دینے کے بجائے زرین کو ہی بُرا بھلا کہنا شروع کردیا۔

زرین کے بھائی اور اس کی بھابھی کا رویہ اس قابل نہ تھا کہ زرین کچھ عرصے کے لیے یہاں پر رہ جاتی لہٰذا زرین نے اپنے بھائی کا گھر بھی چھوڑ دیا اب بے یارومددگار بیچاری زرین جاتی تو کہاں جاتی؟ کوئی بھی تو سہارا نہیں بچا تھا کیونکہ زرین کے ماں باپ تو پہلے ہی اس دنیا فانی سے کوچ کر چکے تھے، ایک بھائی کا سہارا تھا لیکن اس نے بھی آنکھیں پھیرلیں۔ یہ ایک ماں کے لئے سب سے بڑا امتحان تھا کیونکہ زرین بالکل خالی ہاتھ تھی اور یہ غم اندر اندر اسے کاٹ رہا تھا کہ وہ تین تین بچوں کی پرورش کیسے کرے گی اور بچے بھی اتنے چھوٹے تھے کہ انہیں کہیں چھوڑ کر وہ کوئی کام بھی نہیں کرسکتی تھی۔ اب زرین کے پاس بس ایک ہی راستہ بچا تھا جس سے وہ اپنے بچوں کا پیٹ پال سکتی تھی اور وہ راستہ زرین کو بُرائی کی ایسی دلدل میں لے گیا جہاں سے وہ پھر کبھی واپس نہ آسکی۔

زرین اس بازارِ حُسن میں جا پہنچی تھی جہاں ہر روز وہ خود کو بیچ کر اپنی اولاد پالتی رہی۔ اب اسی بازار میں زرین کو پندرہ سال ہو چکے تھے لیکن زرین کی مصیبتیں ختم ہونے کو نہ تھیں، اب زرین کی جوانی بھی بڑھاپے کی دہلیز پر قدم رکھ چکی تھی اور اس کی جوانی ڈھلنے کے ساتھ ساتھ اس کی آمدن میں بھی کمی آنا شروع ہوگئی تھی لیکن اب اخراجات پہلے سے کہیں زیادہ ہو چکے تھے کیونکہ اب اس کی دو جڑواں بیٹیاں چودہ چودہ سال اور بڑی بیٹی سترہ سال کی ہوگئی تھی لیکن اب زرین کے لئے آہستہ آہستہ اس بازارِ حُسن کے دروازے بھی بند ہونا شروع ہو گئے تھے اور حالات پھر فاقوں پر آ گئے۔

زرین کی بڑی بیٹی اب کافی سیانی ہوگئی تھی، وہ اپنی ماں کی پریشانی سمجھ سکتی تھی، اس لئے اسے دلاسے دیتی کہ آپ فکر نہ کریں سب ٹھیک ہوجائے گا اور ساتھ میں اپنی چھوٹی بہنوں کو بھی سمجھاتی رہتی۔ زرین کی بڑی بیٹی اپنی ماں کے بارے میں سب کچھ جانتی تھی کہ وہ کیا کرتی ہے؟ کیونکہ یہ اکثر دیکھتی تھی کہ ہر روز شام سات آٹھ بجے اس کی ماں تیار ہوکر گھر کے دروازے پر بیٹھ جایا کرتی تھی پھر کوئی نہ کوئی اسے پیسے دیتا اور اپنے ساتھ لے جاتا لیکن اب وہ دیکھتی تھی کہ کئی کئی گھنٹے تک اس کی ماں سج دھج کر بیٹھی رہتی تھی لیکن کوئی بھی اسے ساتھ لے کر نہیں جاتا تھا۔ جبکہ اس کی ماں سے جوان اور خوبصورت عورتوں کو لوگ اپنے ساتھ بڑی جلدی لے جاتے تھے۔

پھر ایک دن جیسے ہی زرین روز کی طرح اپنے دروازے پر آ کر بیٹھی تھوڑی ہی دیر بعد اس کی بغل میں ایک اور لڑکی بھی آ کر بیٹھ گئی، جب زرین نے اس لڑکی کو غور سے دیکھا تو وہ کوئی اور نہیں بلکہ اس کی بڑی بیٹی تھی جو اسی طرح سج دھج کر آئی ہوئی تھی جیسے جوانی میں وہ خود خوبصورت ہوا کرتی تھی۔

زرین نے اپنی بیٹی کو دیکھ کر غصے سے کہا تم یہاں کیوں آئی ہو اور یہ میک اپ کیوں کیا ہے؟ زرین کی بیٹی کی آنکھوں میں آنسوں تھے اور ڈرتے ڈرتے ماں سے بولی! اماں میں سب جانتی ہوں آپ کیا کرتی ہیں؟ میں آپ کو کئی دنوں سے دیکھ رہی ہوں کہ آپ یہاں پر کئی کئی گھنٹے بیٹھی رہتی ہیں، آپ کو کوئی بھی اپنے ساتھ نہیں لے جاتا لیکن جب آپ جوان اور خوبصورت تھیں تو آپ کو یہ لوگ بہت جلدی لے جاتے تھے۔

اماں آپ نے ہمارے لئے بہت کچھ کیا ہے۔ آپ خود تو بھوکی رہتی ہیں لیکن ہمارے لئے جیسے بھی ہو ہمیں بھوکا نہیں سونے دیا لیکن میں جانتی ہوں کہ اب دن بدن ہمارے حالات مزید خراب ہوں گے اور پھر میری چھوٹی بہنیں بھی تو بڑی ہو رہی ہیں، اس لئے ماں اب یہ سارا بوجھ آپ اکیلی نہیں اُٹھائیں گی، میں آپ کا ساتھ دوں گی۔ میں میک اپ کر کے اس لئے آئی ہوں کہ اگر آج یہ لوگ آپ کو نہیں خرید رہے ہیں تو آج آپ اپنی

جگہ پر ماں مجھے بیچ دو۔ میں آپ کو اس طرح دکھی اور اپنی بہنوں کو بھوک سے مرتے ہوئے نہیں دیکھ سکتی۔ بیٹی کے منہ سے یہ باتیں سن کر زرین نے زور زور سے رونا شروع کر دیا اور اپنی بیٹی سے کہا! تم نے آج مجھے جیتے جی مار ڈالا، مجھے جتنا دکھ تمہاری یہ بات سن کر آج پہنچا ہے، اتنا دکھ اس وقت بھی نہیں ہوا تھا جب تمہارے باپ نے مجھے طلاق دی تھی۔ بیٹی آج تو نے یہ باتیں کر کے میری ساری محنت رائیگاں کر دی۔ کیا میں نے یہی دن دیکھنے کے لئے اتنی تکلیفیں اٹھائی تھیں اور اگر آج میں نے تمہیں اس راستے پر چلنے دیا تو پھر تمہاری ماں کی ہار اور تمہارے اس باپ کی جیت ہوگی جس نے مجھے صرف اس لیے طلاق دی تھی کہ میں نے بیٹیاں کیوں پیدا کی ہیں اور اگر تم اس راستے پر چلتی ہو تو پھر یاد رکھو کہ کبھی کوئی بھی ماں بغیر باپ کے بیٹیوں کی پرورش نہیں کرے گی۔ تمہارا اس راستے پر چلنا نہ صرف میری ہار نہیں بلکہ ایک ماں اور ایک عورت کی ہار ہے۔ زرین کی باتیں سن کر بیٹی ماں کے سینے سے لپٹ کر رونے لگتی ہے اور ماں کا آنچل تھامے گھر کے اندر چلی جاتی ہے۔

آج تو زرین نے اپنی سترہ سال کی جوان بیٹی کو بازارِ حسن میں بکنے سے بچا لیا لیکن کل کیا ہوگا؟ یہ ایک سوالیہ نشان ہے لیکن میرا ضمیر مجھے ملامت کرتا ہے اور مجھ سے یہ سوال کرتا ہے کہ کیا بازارِ حسن میں بکنے والی ہر عورت اپنی مرضی اور خوشی سے اپنے آپ کو بیچتی ہے؟ نہیں ایسا بالکل نہیں ہو سکتا کیونکہ وہ عورت جو اگر ماں ہے تو اس کے قدموں تلے جنت ہے، بیٹی ہے تو باعث رحمت ہے، بہن ہے تو عزت کی علامت ہے اور اگر بیوی ہے تو نسلوں کی محافظ ہے۔ اتنے عظیم رتبوں کی مالک حوا کی بیٹی کیسے بازارِ حسن کی زینت بن جاتی ہے۔ اگر حوا کی بیٹی گھر کی عزت سے بازارِ حسن کی زینت بنتی ہے تو اس کے ذمہ دار ہم اور ہمارا معاشرہ ہے کیونکہ ہم ہی میں سلیم جیسے بھیڑیئے چھپے ہوئے ہیں جو عورت کو پاؤں کی جوتی سمجھتے ہیں اور بیٹیوں کو باعث زحمت اور سلیم جیسے ہی بے حس اور بے ضمیر مردوں کی ڈسی ہوئی زرین جیسی عورتیں مجبور ہو کر اس بازار میں بکنے پر مجبور ہو جاتی ہیں اور باقی کی رہی سہی کسر ہمارے معاشرے کی پیدا کردہ بیہودہ رسومات نے پوری کر دی ہے۔

جیسا کہ ہمارے معاشرے میں تیزی سے پھیلتی ہوئی جہیز کی لعنت ہے اور بیٹوں کے پیدا ہونے سے نفرت کرنے والے لوگوں کی یہ بھی ایک اہم وجہ ہے اور اسی لعنت کی وجہ سے ہی آج بیٹی کو رحمت نہیں بلکہ زحمت سمجھا جاتا ہے۔ انسانی کھال میں چھپے ہوئے آج بھی بے شمار سلیم جیسے بھیڑئے ہمارے معاشرے میں موجود ہیں جو صرف بھاری جہیز کے عوض شادیاں کرتے ہیں اور شادی کے بعد صرف بیٹے کی ہی پیدائش چاہتے ہیں کیونکہ ایسے لوگ شادی نہیں صرف بزنس کرتے ہیں اور یہ ایک نہیں بلکہ بے شمار شادیاں کرتے ہیں۔ ایسے بے ضمیر لوگوں سے بچنے کے لیے ہر والدین کا یہ فرض بنتا ہے کہ وہ بیٹیوں کو بوجھ نہ سمجھیں۔ ان کو سر سے اتارنے کے لئے جلد بازی میں اپنی بیٹیوں کو بیاہ نہ دیں۔ اپنی بیٹیوں کی شادیاں کرتے ہوئے اس بات کا خاص خیال رکھیں کہ اگر کوئی ان سے بھاری جہیز لینے کا مطالبہ کرے اور صرف بیٹے پیدا کرنے کی خواہش کا بھی اظہار کرے تو ایسے لوگوں سے اپنی بیٹیوں کی شادیاں مت کریں کیونکہ ایسے لوگ شادی نہیں بلکہ بیوپار کرتے ہیں۔ بیٹیاں سب کی سانجھی ہوتی ہیں، اس لئے بیٹی بیاہنے والے اور بیاہ کر لے جانے والے دونوں کو ایک دوسرے کا خیال رکھنا چاہیے۔ جہیز کے اس بڑھتے ہوئے فیشن نما لعنت کو اگر ختم نہیں کیا گیا اور اس کی کوئی حد مقرر نہ کی گئی تو پھر یاد رکھیں کہ کل کوئی اور بیٹی زرین جیسی ماں سے یہ کہنے پر مجبور نہ ہو جائے! اماں مجھ بیچ دو۔

## بقیہ: بیماریاں اور ان کا طبی حل

پورے اعتماد سے استعمال کریں۔ دوران علاج اپنے معالج سے رابطے میں رہیں۔ جس طریقے اور جس وقت دوائی کھانے کا کہا جائے، اس کی مکمل پابندی کریں۔ ان شاء اللہ آپ بہت جلدی مکمل فٹ اور پورے صحت یاب ہو کر ایک مکمل طاقت ور مرد کی طرح ہو جائیں گے۔ بس اس وعدے پر قائم رہتے ہوئے کہ مکمل ٹھیک ہونے کے بعد آئندہ تا زندگی گناہوں والے ماحول اور شریعت کے منع کردہ کاموں کی طرف بالکل نہیں جائیں گے۔ بیوی سے لڑائی جھگڑا، مار پیٹ نہیں کریں گے اور پانچ وقت کی نماز کی پابندی اور مکمل پاکیزگی والی زندگی گزاریں گے۔

# جوہر ہم میں مخفی ہیں اور ہم ان سے بے خبر

## خود آگاہی ایک عظیم مخفی جوہر

ڈاکٹر اختر احمد

بیج میں مکمل درخت پوشیدہ ہوتا ہے۔ پھل، پھول، تنا، شاخیں غرض سبھی کچھ اس ذرا سے بیج میں مخفی ہے۔ ایک سرسری نظر سے دیکھنے والے کی سمجھ میں نہیں آسکتا کہ اس ننھے سے بیج سے اتنا تناور درخت کیونکر پیدا ہوسکتا ہے۔ وہ شخص نہایت بدقسمت ہے جس کے پاس اعلیٰ قسم کا بیج ہو۔ زمین اور آب وہوا موافق ہو۔ نگہداشت اور تربیت کا پورا پورا انتظام کرسکتا ہو۔ پھر محض اپنی نادانی اور بے خبری سے اس بیج سے ایسا مفید درخت حاصل نہ کرے لیکن ایک سمجھ دار اور دوراندیش شخص جو اس بیج کی خوبیوں سے آگاہ ہے اور جو اس کی قدر و قیمت جانتا ہے، اسے بوتا ہے، دن رات اس کی رکھوالی کرتا اور انجام کار اپنی محنت کا پھل پاتا ہے۔ وہ نادان شخص جس نے اسے بیکار شے سمجھ کر یونہی ضائع کردیا تھا۔ جب اس قدر عظیم الشان اور مفید خلائق درخت کو دیکھتا ہے، تو حیران رہ جاتا ہے اور دست تاسف ملتا ہے کہ ہائے بدبختی! میں نے کیوں اس بیج سے فائدہ نہ اٹھایا۔ اگر میں نے اسے بویا ہوتا، تو میں بھی آج اس شخص کی طرح اس کے پھل سے اس کے پھولوں سے، اس کے سائے اور لکڑی سے متمتع ہوتا ہے۔ میں اکیلا نہیں بلکہ میری آئندہ نسلیں بھی اس سے فائدہ اٹھاتیں۔ لیکن اب جبکہ وقت ہاتھ سے نکل چکا تو کیا ہوسکتا ہے۔

ہم نے ادھر ایک ایسے بیج کی مثال بیان کی ہے جس کی صحیح تربیت سے انسان غیر معمولی فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ درحقیقت دنیا کی باقی تمام چیزوں کا بھی یہی حال ہے۔ اگر ہم کسی شے کا صحیح استعمال جانتے ہیں، تو ہم اس سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں، ورنہ نہیں۔ دور کیوں جائیں، انسان ہی کو لے لو، جس کی اپنی مثال بعینہ ایک اعلیٰ بیج کی سی ہے۔ اگر اسے صحیح تربیت دی گئی تو یہ ایسی شان پیدا کرے گا کہ اسے دیکھ کر ایک عالم محو حیرت رہ جائے گا۔ مشکل صرف ایک ہے اور وہ یہی کہ ہم اپنی قدر و قیمت نہیں جانتے۔ ہم نہیں جانتے کہ ہم کیا ہیں اور کیا کچھ کرسکتے ہیں؟ پست خیالی ہمیشہ انسان کی سدراہ رہی ہے اور بڑے بڑے ہونہار انہیں کا شکار ہوکر رہ گئے ہیں۔ وہ اپنے سامنے بلند مقاصد تو رکھ لیتے ہیں لیکن جب مشکلات کا سامنا ہوتا ہے، تو سب کچھ چھوڑ کر ایک طرف ہو بیٹھتے ہیں اور گوشہ گمنامی میں زندگی گزار دیتے ہیں۔ انہیں اپنی طاقت پر بھروسہ نہیں ہوتا۔ انہیں اس بات کا یقین ہی نہیں آتا کہ استقلال اور پیہم کوشش مخالف کی سخت سے سخت چٹان کو چور چور کرسکتی ہے۔ لوہے کو پگھلا سکتی اور پانی کو پھاڑ سکتی ہے۔ ایسے مایوس مریضوں کا بہتر علاج تاریخ ہے۔ ان کوتاہ اندیشوں اور کم ہمتوں کو دکھایا جائے کہ جن نامساعد اور ناموافق حالات کی تم شکایت کرتے ہو، جن مخالفین سے تم اپنے آپ کو شب و روز گھرا ہوا پاتے ہو، مصائب کے جیسے سربفلک پہاڑ تمہارے لیے سدراہ ہو رہے ہیں اور جنہیں دیکھ کر تمہاری کمر ہمت ٹوٹ گئی ہے، ان حالات سے بڑھ کر برے حالات اور ان تمام مخالفین سے بڑھ کر مخالفین نے تمہارے اسلاف کے جوش عزم کے دریا کا بہاؤ روکنا چاہا تھا لیکن ان ثابت قدمی کے مجسموں نے اپنی ثابت قدمی سے ان تمام مخالفتوں کی ایک کاہ کے برابر پرواہ نہ کی اور سب کو خس وخاشاک کی طرح بہادیا۔

وہی مخالفین جوان کو ایک وقت میں حقیر سمجھتے تھے، ان پر پھبتیاں کستے اور مذاق اڑاتے تھے۔ جب انہوں نے ان غیر معمولی ہستیوں کو اپنی آنکھوں کے سامنے اور اس قدر مخالفتوں کے باوجود کامیاب ہوتے دیکھ لیا، تو چاروناچار ان کے گرویدہ، ان کے مداح اور ان کے غلام ہوگئے۔ دنیا میں ایسی ہستیاں بھی گزری ہیں جنہوں نے تن تنہا زمانے کے بہاؤ کو بدل دیا ہے اور اپنی ذات سے ایک مستقل تاریخ کی بنیاد رکھی ہے۔

**سب سے بڑی مثال:**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی بتاتی ہے کہ ایک مستقل مزاج اکھڑ

سے اکھڑ، جاہل سے جاہل اور سرکش سے سرکش قوم کو صرف یہی نہیں کہ راہ راست پر لایا جا سکتا ہے بلکہ انہیں ترقی کی اس بلندی پر پہنچایا جا سکتا ہے کہ آئندہ نسلیں اور مہذب قومیں انہیں اپنے لیے مشعل ہدایت بنائیں۔

سکندر اعظم کی مثال ہمارے سامنے ہے۔ اس کے بلند ارادے کے سامنے سارے عالم کی وسعت تنگ تھی۔ سارے جہان کو مسخر کر لینا اس کے آگے ایک ادنیٰ کام تھا۔ یہ خالی دعویٰ ہی نہیں بلکہ تاریخ شاہد ہے کہ اس نے صرف چند سال کے عرصہ میں یہ سب کچھ کر دکھایا اور بمشکل 32 سال کا ہوگا کہ اس دار فانی میں اپنی شہرت اور بقا کی غیر فانی مثال قائم کر کے عالم بقا کو چلتا بنا۔

نپولین اعظم کو کون نہیں جانتا۔ ایک یتیم بچے نے اپنے ذاتی جوہر سے وہ شان پیدا کی کہ یورپ کی مستحکم ترین سلطنتوں کو ان کی جڑ تک ہلا دیا اور ان کی صد ہا سالہ عظمت کو یکسر خاک میں ملا دیا۔ وہ کہا کرتا تھا کہ کوئی شے نہیں کہ انسان کے لیے ناممکن ہو۔ کسی نے کہا آگے راستہ میں کوہ الپس پڑتا ہے جس کی چوٹیاں برف سے ڈھک رہی ہیں۔ اس پر سے عبور کرنے کا کوئی راستہ نہیں اس لیے اس راستہ کو چھوڑ دیں۔ کوئی معمولی دل وجگر کا آدمی ہوتا تو یقیناً اپنے ارادے سے باز آتا اور ایسے مشورے کو غنیمت سمجھتا۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ اگر نپولین بھی اس مشورے پر عمل کرتا، تو پھر وہ نپولین ہی نہ ہوتا۔ اس نے اہل مشیر کے جواب میں صرف اس قدر کہا۔ ع

ڈھونڈ لیں گے یا بنا لیں گے ہم اپنی آپ راہ

طارق بن زیاد افواج لے کر بحیرۂ روم کو پار کرتا ہے۔ جب ساحل اندلس پر اترتے ہیں تو کشتیوں کو آگ لگا دینے کا حکم دیتا ہے۔ فوج حیران ہے کہ یہ کیا نادانی ہے جو بچاؤ اور نجات کا ذریعہ ہے اسی کو اپنے ہاتھ سے تباہ کیا جا رہا ہے لیکن وہ جواں مرد ''طارق'' ان باتوں پر مسکرا دیتا ہے اور تلوار سونت کر ملک میں گھس پڑتا ہے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ملک اسپین میں ''سلطنت مور'' کی بنیاد رکھتا ہے۔

غرض یہ سب ہماری اپنی ذات کی تفسیریں ہیں۔ یہ سب جوہر ہم میں مخفی ہیں لیکن ہم ان سے بے خبر ہیں۔ ضرورت صرف اس بات کی ہے کہ ہمیں یقین ہو جائے کہ ہم ایک غیر معمولی ہستی ہیں اور دنیا کا نظام ہم سے وابستہ ہے۔ ہم اپنے آپ کو حقیر ذلیل نہ سمجھیں بلکہ جو جوہر اور جو خوبی اللہ تعالیٰ نے ہم میں ودیعت کی ہے اسے ترقی دیں اور پھر دیکھیں کہ مخالفتیں کس طرح دھواں ہو کر اڑتی ہیں اور کس طرح رکاوٹوں کی سخت چٹانیں روئی کے گالے بن بن کر ہوا ہوتی ہیں۔

مشکلے نشست کہ آساں نہ شود
مرد باید کہ ہراساں نہ شود

## بقیہ : لوحِ اوجِ شمس

پڑھیں۔ اس کے بعد آپ نے دو رکعت نماز قضائے حاجت ادا کرنی ہے۔ نماز کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا کریں کہ میں نے جس مقصد کے حصول کے لیے یہ لوح تیار کی ہے آپ اپنی رحمت خاص سے مجھے اس مقصد میں کامیابی عطا فرمائیں۔ آیت اور سورۂ والشمس کا ورد اسی تعداد میں آپ چالیس دن تک روزانہ ایک ہی وقت اور جگہ پر کریں گے۔ چالیس دن کے بعد یہ لوح اپنے پاس رکھ لیں اور روزانہ 9 مرتبہ اوپر بیان کی گئی آیت اور سورہ والشمس پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ آپ پر رزق کثیر کے دروازے کھل جائیں گے اور ہر معاملہ میں کامیابی نصیب ہوگی یا آپ نے یہ لوح جس بھی مقصد کے لیے بنائی ہے اس کے حصول کے اسباب غیب سے پیدا ہو جائیں گے۔

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۲۰ | ۴۲۲۶ | ۴۲۳۲ | ۴۲۰۶ |
| ۴۲۳۰ | ۴۲۰۸ | ۴۲۱۸ | ۴۲۲۸ |
| ۴۲۱۰ | ۴۲۳۶ | ۴۲۲۲ | ۴۲۱۶ |
| ۴۲۲۴ | ۴۲۱۴ | ۴۲۱۲ | ۴۲۳۴ |

عزرائیل — اسرافیل

کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

## روحانی تعویذ (1)

## دیرینہ اور پرانے سر درد سے نجات

ایسے احباب جو درد سر کی اذیت ناک بیماری میں سالہا سال سے مبتلا ہیں اور انہیں ہر قسم کی ادویات شفاء دینے سے قاصر ہیں، خصوصاً ایسے افراد جو ٹینشن کا شکار ہوں یا جن کا کام ایسا ہو کہ نظر ایک ہی جگہ پر رکھنی ہو مثلاً کمپیوٹر استعمال کرنا، پڑھتے وقت سر کا درد شروع ہو جانا، ہائی اور لو بلڈ پریشر کی وجہ سے سر درد، دھوپ کی وجہ سے سر درد وغیرہ وغیرہ، ایسے افراد فوری طور پر دوا کے ساتھ ہمارے ادارے کا سالہا سال کا مجرب، مفید اور پر تاثیر تعویذ استعمال کریں۔

**شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت**

**ہدیہ 300 روپے**

**یہ خاص تعویذ سال میں صرف ایک ہی دن تیار کیا جاتا ہے۔**

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

## روحانی تعویذ (2)

## ہر قسم کے جوڑوں کے درد سے نجات

ایسے احباب جو جوڑوں کے درد اور تکلیف میں مبتلا ہیں اور انہیں کسی قسم کی ادویات بھی شفاء دینے سے قاصر ہیں، خصوصاً بڑھاپے کا شکار افراد، وہ فوری طور پر دوا کے ساتھ ہمارے ادارے کا سالہا سال کا مجرب، مفید اور پر تاثیر تعویذ استعمال کریں۔

**ہدیہ 500 روپے**

جو جوڑوں کے درد کی بہت سی علامات کے لیے مفید ہے جیسے جوڑوں کی سوجن، چیرنے پھاڑنے والا درد، حرکت سے تکلیف بڑھتی ہو، گرمی یا سردی میں شدت، بوجھل پن اور کمزوری کا احساس، جوڑوں میں کھنچاؤ، جوڑ اکڑ جائیں وغیرہ۔

**شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت**

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی نمک (۲)

## برائے پیٹ درد

**قیمت 60 روپے**

اس نمک کے استعمال سے ہر وقت رہنے والا پیٹ درد ختم ہو جاتا ہے۔ اس نمک کے استعمال سے اچانک ہونے والا پیٹ درد کا مرض ختم ہو جاتا ہے۔ اس نمک کے استعمال سے بچوں کے پیٹ درد کی شکایات ختم ہو جاتی ہے۔ اس نمک کے استعمال سے کھانا کھانے کے فوراً بعد ہونے والا پیٹ درد بھی ختم ہو جاتا ہے۔ اس نمک کے استعمال سے سبھی گھر والوں کے پیٹ میں رہنے والا درد ختم ہو جاتا ہے۔ اس نمک کے استعمال سے پیٹ درد ہونے کی تمام وجوہات ختم ہو جاتی ہے۔ اس نمک کا حفظ ماتقدم کے طور پر ہر گھر اور ہر کچن میں ہونا ضروری ہے۔ یہ روحانی نمک بطور خاص پیٹ درد کیلئے خاص روحانی کلام سے تیار کیا جاتا ہے۔

**شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت**

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

## روحانی بتی (۱) سبز بتی

## برائے نظرِ بد، جادو، جنات، نفسیاتی امراض، لاعلاج و پیچیدہ امراض

ہر طرح کے بد اثرات (نظر بد، جادو اور جنات) نفسیاتی امراض اور لاعلاج و پیچیدہ امراض سے نجات کے لیے اس بتی کا استعمال بہت مفید ہے۔ فیض حضور غوث پاک سیدی عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ۔

نظر بد، جادو اور جنات کے متاثرہ مریض جو بھی علاج کر رہے ہوں، اگر فائدہ نہ ہو رہا ہو یا کم ہو رہا ہو تو اسی علاج کے ساتھ اس بتی کا استعمال کرنے سے معاملہ کنٹرول ہو جاتا ہے۔ اگر بد اثرات کی وجہ سے ایمرجنسی صورتحال پیش آ جائے تو اس بتی کے استعمال سے فوری افاقہ ہوتا ہے۔

قادری سلسلے والوں کو اس بتی کا استعمال اپنے مریضوں کو کروانا چاہیے۔

**ہدیہ 250 روپے فی 50 عدد**

**شاگرد اور عاملین کے لیے رعایت**

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

# اینگزائیٹی (Anxiety) فکر/تشویش

تحقیق وتحریر ڈاکٹر جاوید اقبال (راولپنڈی)

ہر انسان کو روزانہ بے شمار مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور انہیں با آسانی حل بھی کر لیا جاتا ہے جیسے بجلی بند ہے اور کپڑے استری نہیں ہیں، گھر سے باہر جانے لگیں اور اچانک بارش شروع ہو جائے، رات دیر سے یاد آئے کہ صبح ناشتے کے لیے بریڈ نہیں ہے وغیرہ۔ یہ یا ان سے ملتے جلتے مسائل سادہ نوعیت کے ہوتے ہیں اور انہیں فوری طور پر حل کر لیا جاتا ہے۔ مجموعی طور پر قومی وملکی پیچیدہ مسائل کے حل کے لیے باقاعدہ ایک فکری فورم تشکیل دیا جاتا ہے اور مجموعی مسائل کا حل ڈھونڈنے کی کوشش کی جاتی ہے۔

یاد رکھیں کہ فکر ایک پیچیدہ اور اعلیٰ ترین ذہنی سرگرمی ہے جس میں تجربات کے ذریعے وقوف حاصل کیا جاتا ہے۔ یہ تجربات علامات کی شکل میں ذہن میں نقش ہو جاتے ہیں۔ سادہ ترین افعال کے لیے ان کی ضرورت نہیں پڑتی مگر پیچیدہ افعال کے لیے انہیں استعمال کیا جاتا ہے۔ فکر ماحول سے مطابقت حاصل کرنے اور مسائل حل کرنے کے لیے کی جاتی ہے۔ فکر ماضی، حال اور مستقبل تینوں ادوار کے عمومی اور خصوصی مسائل سے بحث کرتی ہے۔

فکر خیالات کو نکھارتی اور سنوارتی ہے، اگرچہ فکر کا تعلق مسائل کے حل سے ہوتا ہے تاہم مسئلے کے حل کے لیے مسئلے کا سامنے ہونا موجود ہونا ضروری نہیں ہوتا، یہ ایسا ذہنی عمل ہے جو ماحول اور اشیاء کے بغیر کیا جا سکتا ہے۔

یہ فکر جب مرض کا روپ دھارتی ہے تو اس کے کچھ اور عوامل ہوتے ہیں جیسے دولت کی فکر، اولاد کا غم وفکر، صحت کے بارے میں تشویش، روزگار سے متعلق پریشانی اور کوئی بھی معمولی فکر وغم یا تشویش جس سے انسانی جسم بخوبی نمٹ سکتا ہے لیکن جب یہی معمولی معمولی غم یا فکر وتشویش عذابِ جان بننے لگیں اور ایک کے بعد ایک تشویش لاحق ہو تو کہا جا سکتا ہے کہ فرد **General Anxiety Disorder=GAD** میں مبتلا ہے۔

تشویش کے مرض کی عموماً تشخیص مشکل مرحلہ ہے لیکن یہ بات تسلی بخش ہے کہ یہ عارضہ قابل علاج ہے۔ ماہرین کے مطابق اس مرض سے متاثرہ افراد کو عموماً اپنے مستقبل کی فکر لاحق رہتی ہے اور یہ تشویش اس قدر بڑھتی ہے کہ مریض اس کے مقابلے میں بے بس و لاچار ہو جاتا ہے۔ اس ذہنی کیفیت کے ساتھ کچھ جسمانی علامات بھی ظاہر ہونے لگتی ہیں جیسے عضلات میں تناؤ، دل کی دھڑکن میں تیزی، پسینہ کی کثرت اور گھبراہٹ وکپکپاہٹ وغیرہ۔ یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ تشویش کے ساتھ ساتھ ڈپریشن کا مرض بھی لاحق ہو جاتا ہے۔ اکثر افراد تشویش سے ملتے جلتے ایک اور مرض میں مبتلا ہو جاتے ہیں جسے **Social Anxiety Disorder** کہا جاتا ہے، یہ بیماری باہمی میل جول اور سماجی تعلقات پر اثر انداز ہوتی ہے۔

تشویش مشکل اور معماتی قسم کا تناؤ یا فشار ہوتا ہے، تاہم اس قسم کے تناؤ میں فرد اس کی وجہ تلاش کرنے سے قاصر ہوتا ہے۔ اس طرح اس کے احساسات، واقعات کے حقیقی تجزیے کی نفی کرتے ہیں اور تشویش ایک ذاتی مگر انتہائی پریشان کن مسئلہ ہوتا ہے۔ تحلیل نفسی کے نظریات کی روشنی میں تشویش یا انگزائیٹی اندرونی اور لاشعوری تصادم ہوتا ہے، اس میں کوئی خواہش یا ارمان فرد کے شعور سے متصادم ہوتا ہے اور تسکین چاہتا ہے۔ لیکن فرد اس کی اصل نوعیت سے واقف نہیں ہوتا، اس طرح یہ صورت اس کے لیے بڑی پریشان کن ہوتی ہے۔

اکثر لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ تشویش دراصل احساس خوف کا دوسرا نام ہے جبکہ بعض لوگوں کے ذہن میں اس کی شکل زیادہ ڈرامائی ہوتی ہے مثلاً یہ کہ موت کا خوف ان پر طاری ہو جاتا ہے یا پھر انہیں یوں لگتا ہے جیسے وہ پاگل ہو جائیں گے یا حواس کھو بیٹھیں گے۔ بعض لوگ چھوٹی چھوٹی باتوں سے ہراساں ہو جاتے ہیں مثلاً بھیڑ میں بچے کے ذرا سی دیر کے لیے گم ہو جانے کا اثر دیر تک ہراساں کیے رکھتا ہے۔ یہ باتیں ہوتی تو تھوڑی دیر کے لیے ہیں لیکن لوگوں کو یہ بہت زیادہ خوف زدہ کر دیتی ہیں۔

اکثر ایسے بھی ہوتا ہے کہ کسی شخص پر تشویش کا حملہ بار بار ہو تو اس کے

دل میں ڈر بیٹھ جاتا ہے اور وہ اس بات سے ڈرنے لگتا ہے کہ اس پر پھر سے یہی کیفیت طاری ہو جائے گی۔ اس کے نتیجے میں وہ اس سے بچنے کے لیے اپنے معمولات میں تبدیلی لانے یا انہیں ترک کرنے کی کوشش کرنے لگتا ہے۔ وہ ہر کام سے پہلے بہت زیادہ سوچتا ہے کہ کہیں اس سے اسے یہ تکلیف دہ حالات دوبارہ نہ لاحق ہو جائیں۔ جب کوئی شخص تشویش میں مبتلا ہوتا ہے تو اس کے جسم میں کچھ واضح تبدیلیاں رونما ہوتی ہیں، جو جسمانی بیماری سے مشابہت رکھتی ہیں۔ جو شخص اعصابی تناؤ یا تشویش میں مبتلا ہوتا ہے وہ اکثر جسمانی تکلیف کی بھی شکایت کرتا ہے۔ نیز یہ کہ وہ خود کو جسمانی طور پر بیمار سمجھ کر جسمانی امراض کے معالج سے رجوع کرتا ہے۔ تشویش کے بعد اکثر جو جسمانی عارضے لاحق ہو سکتے ہیں وہ درج ذیل ہیں:

☆ اختلاجِ قلب

☆ ہاتھ پاؤں پر پسینہ کی کثرت

☆ ہاتھوں کی کپکپاہٹ

☆ معدے کی خرابی

☆ سانس لینے میں دقت

ایسے افراد جو کسی تشویش میں مبتلا ہوتے ہیں وہ اس سے پیچھا چھڑانے کے لیے ایسی عادات اختیار کر لیتے ہیں جو ان کی صحت کو تباہ کر دیتی ہیں، ان میں سے بعض افراد کثرت سے تمباکو نوشی کرنے لگتے ہیں جبکہ بعض افراد شراب پینا اپنا معمول بنا لیتے ہیں اور کچھ افراد جو ان سے دُور رہتے ہیں وہ اپنی تشویش کو زیادہ کھانے سے کم کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور یہ سارے عوامل دل کے امراض کا پیش خیمہ ثابت ہوتے ہیں۔

تشویش پر قابو پانے یا اسے کم کرنے کے بہت سے موثر طریقے ہیں۔ ایسے افراد جنہیں تشویش کی کیفیت شدید ہوتی ہے وہ اپنے گھر یا دفتر میں درج ذیل طریقے آزما سکتے ہیں:

☆ تشویش کے جسمانی اثرات جیسے دل کی دھڑکن میں تیزی، چکر (دورانِ سر) اور معدے کے امراض کو کم کرنے کا سب سے آسان اور موثر طریقہ یہ ہے کہ سکون واطمینان سے سانس لیا جائے جس کے دوران سانس اندر کھینچتے وقت پیٹ اوپر اٹھے اور سانس باہر نکالتے وقت پیٹ واضح طور پر اندر چلا جائے۔ یہ طریقہ گہرے سانس لینے سے ذرا مختلف ہے جس کے دوران کندھے اُچک جاتے ہیں اور سینہ باہر نکل آتا ہے۔ اس طرح سانس لینے کی مشق کرنے سے جسمانی طور پر سکون ملے گا اور تشویش میں واضح طور پر کمی ہوگی۔

☆ تشویش کی وجہ سے دل کی دھڑکن اور سانس میں تبدیلی کے ساتھ ساتھ عام طور پر کچھ عضلات میں بھی تناؤ پیدا ہو جاتا ہے۔ مسلسل تشویش کے باعث بعض لوگوں کے شانوں، کمر کے اوپری حصے اور گردن کے عضلات میں تناؤ پیدا ہو جاتا ہے۔ اس تناؤ سے نجات کے لیے یہ ضروری ہے کہ تناؤ سے متاثرہ عضلات کو سکون پہنچایا جائے کیونکہ ان کو سکون پہنچانے سے تشویش کو کم کرنے میں مدد ملتی ہے۔ جسم کے عضلات کو سمجھنے کے لیے انہیں پانچ حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے:

۱۔ ہاتھوں اور بازوؤں کے عضلات

۲۔ چہرے کے عضلات

۳۔ گردن اور حلق کے عضلات

۴۔ سینے، شانے، اوپری کمر اور پیٹ کے عضلات

۵۔ ران، پنڈلی اور پیر کے عضلات

پہلے دو تین یہ مشاہدہ کیا جائے کہ کس صورتِ حال میں مذکورہ بالا پانچ حصوں میں سے کس حصے کے عضلات میں تناؤ پیدا ہوتا ہے اور کون سے عضلات سکون پہنچاتے ہیں۔ رفتہ رفتہ یہ سیکھنے کی کوشش کرنی چاہیے کہ کس طرح انہیں پھیلا کر اور سکیڑ کر تناؤ سے آزاد کیا جاسکتا ہے۔ تناؤ کم یا ختم ہوگا تو عضلات میں ہلکی سی حدت، کمزوری، سنسناہٹ اور ڈھیلا پن محسوس ہوگا۔ جسم کے جس حصے میں تناؤ محسوس ہو بعض اوقات اس پر ذرا ہاتھ جما کر مالش کی جائے تو سکون ملتا ہے۔ مالش آہستہ آہستہ گول دائرے کی صورت میں کی جانی چاہیے۔ اگر مالش نہ کی جائے تو تناؤ سے متاثرہ عضلات پر گرم تولیہ رکھنے سے بھی سکون ملتا ہے۔

# موسمی امراض سے بچاؤ کیلئے برسات میں خصوصی احتیاط کریں

## حکیم قاضی ایم اے خالد

رہائشی کمروں میں گوگل اور حرمل کی دھونی دیں' پانی ابال کر پئیں' لیموں پانی کا بکثرت استعمال کریں' سرکہ موسم برسات کی بیماریوں کا بہترین علاج ہے۔

اگر موثر احتیاطی تدابیر اختیار نہ کی جائیں تو موسم برسات بیشتر امراض کا باعث بنتا ہے، اکثر وبائی امراض بھی اسی موسم میں پھوٹتے ہیں جس کا بنیادی سبب ہمارے ہاں ناقص سیوریج سسٹم کی وجہ سے سیلابی اور بارشوں کے پانی کا عرصہ دراز تک جگہ جگہ کھڑا ہو جانا ہے جو متعفن ہو کر وبائی امراض کا باعث بنتا ہے۔ ملیریا، ٹائیفائیڈ اور دیگر موسمی بخار، یرقان، ہیپاٹائٹس، گیسٹرو، اسہال (دست)، پیچش و پیٹ کے امراض، جسم میں کھچاوٹ، دردیں، خون کی خرابی، پھوڑے پھنسیاں اور گلے کی سوزش جیسے امراض برسات میں عام ہو جاتے ہیں۔ اس امر کا اظہار مرکزی سیکرٹری جنرل کونسل آف ہربل فزیشنز پاکستان اور یونانی میڈیکل آفیسر حکیم قاضی ایم اے خالد نے افادہ عام کے لئے نمائندگان الیکٹرانک و پرنٹ میڈیا سے بات چیت کرتے ہوئے کیا۔ انہوں نے کہا کہ اس موسم میں رہائشی کمروں کو کھلا رکھنا چاہئے تاکہ تازہ ہوا اور دھوپ سے وہ خشک رہیں۔ نیز ہر ہفتے ان میں گوگل اور حرمل کی دھونی دیں یا دیگر جراثیم کش ادویہ کا اسپرے کریں۔ گندے پانی اور کیچڑ وغیرہ کی صفائی کا بھی فوری بندوبست ہونا چاہیئے۔ موسم برسات میں اے سی یا روم کولر کے استعمال سے اعصابی کھنچاؤ، دردیں اور بخار جیسی کیفیت پیدا ہو سکتی ہے۔ اس موسم میں ہلکے سوتی ملبوسات زیادہ بہتر ہیں۔ جسمانی صفائی کا خاص خیال رکھیں۔ آج کل کے دور میں جو پانی ہمیں میسر ہے، اسے ہمیشہ ابال کر ہی پئیں لیکن خاص طور پر موسم برسات میں تو ابالے بغیر پانی ہرگز نہیں پینا چاہیئے۔

اس موسم میں بعض پھل مثلاً امرود، خربوزہ، سردا، گرما اور کھیرا وغیرہ کھانے میں خاص احتیاط کریں۔ پھل اور سبزیاں تازہ اور اچھی طرح دھو کر استعمال کریں۔ گلے سڑے یا پہلے سے کٹے ہوئے پھل نہ کھائیں۔ زیادہ عرصے سے ریفریجریٹر میں رکھا ہوا گوشت اور دیگر باسی اشیاء ہرگز استعمال نہ کریں۔ کھانا ہمیشہ بھوک رکھ کر اور تازہ کھائیں۔ ذرا سی بداحتیاطی آپ کو اسہال (دست) یا ڈائریا (پیچش) میں مبتلاء کر سکتی ہے۔ اس موسم میں پسینے کی زیادتی اور دیگر وجوہات سے جسم میں نمکیات اور حیاتین کی کمی ہو جاتی ہے لہٰذا اس کے تدارک کے لئے لیموں کی نمک ملی سکنجبین بہت مفید ہے۔

اسی طرح طب نبوی ﷺ کے مطابق سرکہ موسم برسات کی بیشتر بیماریوں کا بہترین علاج ہے۔ ہیضہ سے بچنے کے لئے سرکے میں بھیگی ہوئی پیاز کا استعمال بہتر ہے۔ سرکہ خون کو صاف کرتا ہے اور پھوڑے پھنسیوں سے بچاتا ہے، پیاس کو تسکین دیتا ہے، جسم کی حرارت کو اعتدال پر رکھتا ہے، غذا کو جلد ہضم کرتا ہے، جسم سے فاسد اور غلیظ مادوں کو نکالنے میں معاون ہے۔ برسات کے موسمی امراض سے بچاؤ اور ان کے خلاف قوت مدافعت پیدا کرنے کے لئے لہسن، ادرک اور پیاز کا استعمال نہایت مفید ہے۔ اگر صحیح غذائی احتیاط اور حفظ صحت کے اصولوں پر عمل کریں تو یقیناً ہم اس موسم کے عوارضات اور امراض سے بچ سکتے ہیں۔

# فالسہ کے 46 فوائد

مولانا سلیم اللہ ظفر

فالسہ کو قدرت نے جس قدر ننھا منا سا بنایا ہے، اتنی ہی زیادہ خوبیاں بھی اس میں رکھی ہیں۔ یہ چھوٹا سا پھل بڑے کام کی چیز ہے۔ فالسے کا شمار اگرچہ بڑے کثرت سے اور ذوق وشوق سے کھائے جانے والے پھلوں میں تو نہیں ہوتا لیکن اس کا مطلب یہ بھی ہرگز نہیں ہے کہ اس کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔ یا اس سے کوئی خاصیت نہیں ہے، اس کی منفعت بخشی میں کسی کو بھی کلام یا کسی کو بھی اختلاف نہیں ہے۔ ذائقے کے اعتبار سے فالسہ ایک عجیب وغریب نعمت ہے۔ پوری طرح پختہ فالسہ کا گودہ نہ صرف شیریں ہوتا ہے بلکہ قدرے کھٹاس بھی لیے ہوتا ہے۔ البتہ نیم پختہ فالسے میں مختلف قسم کے ذائقے ہوتے ہیں۔ فالسہ کو اس قسم کی غذا کے اعتبار سے نہیں کھایا جاسکتا ہے کہ اس سے بھوک ختم ہو جائے یا پیٹ بھر جائے بلکہ اس کو صرف اور صرف اس وجہ سے کھانا چاہیے اور ضرور کھانا چاہیے کہ موسم گرما میں پیدا ہونے والے مختلف قسم کے عوارض اور مختلف قسم کی بیماریوں سے نجات، چھٹکارا حاصل کیا جاسکے یا پھر اس کے کھانے سے موسم گرما کی ہر طرح کی بیماریوں سے محفوظ رہا جاسکے۔ اس لحاظ سے یعنی بیماریوں سے خلاصی اور بیماریوں سے بچاؤ کے لحاظ سے فالسہ ایک کثیر الفوائد اور کثیر الخواص چیز ہے۔ خالق کائنات چونکہ سب سے بڑے حکیم اور حکمتوں کے خالق ہیں، وہ جانتے بھی ہیں اور ان مختلف چھوٹے بڑے فروٹوں کو، ان مختلف پھلوں کو، مختلف ذائقوں، مختلف سائزوں، مختلف رنگوں، مختلف شکلوں میں اور ہر موسم کے اعتبار سے بنایا اور پیدا بھی اسی لیے کیا ہے کہ ان کو کھا کر میرے بندے مختلف بیماریوں سے نجات حاصل کر سکیں، مختلف بیماریوں سے شفاء پا سکیں اور بیماریوں سے محفوظ رہنے کے لیے ان کو حفظ ماتقدم کے طور پر کھا سکیں۔ بے شک فالسہ اور ہر طرح کے تمام فروٹ ہر قسم کی چھوٹی بڑی بیماریوں کے لیے ایک بہت ہی بہترین، لاجواب اور بے مثال دوا بھی ہیں اور غذا بھی ہیں۔

قارئین! آیئے فالسہ کی افادیت، فالسہ کی خصوصیت پر کچھ بات کرتے ہیں۔

(۱) فالسہ تمام اعضائے رئیسہ کو طاقت دیتا ہے۔ (۲) فالسہ معدہ اور سینہ کی گرمی کو دور کرنے میں لاجواب چیز ہے۔ (۳) فالسہ بے چینی کو ختم کرنے کا بہترین علاج ہے۔ (۴) فالسہ تمام امراض گرما کا بہترین توڑ ہے۔ (۵) فالسہ بدن کی چھوٹی چھوٹی جگہ سے بھی گرمی اور گرمی سے پیدا ہونے والی بیماریوں کے جراثیم کو چن چن کر ختم کرتا ہے۔ (۶) فالسہ دل کو زبردست طاقت دیتا ہے۔ (۷) فالسہ دل کی دھڑکن کو اعتدال پر لاتا ہے۔ (۸) فالسہ جگر کو طاقت دیتا ہے۔ (۹) فالسہ جگر کی صلاحیت کو نکھارتا ہے۔ (۱۰) فالسہ جگر کے نظام کو بہتر بناتا ہے۔ (۱۱) فالسہ جگر کی کمزوری، جگر کی سستی کو ختم کرتا ہے۔ (۱۲) فالسہ سوزاک کا خاتمہ کرتا ہے۔ (۱۳) فالسہ پیشاب کی جلن میں مبتلا مریضوں کے لیے پیغام راحت ہے۔ (۱۴) فالسہ جریان کو روکتا ہے۔ (۱۵) فالسہ منی کے قطرے بہتے رہنے کو روکتا ہے۔ (۱۶) فالسہ احتلام کو بند کرتا ہے۔ (۱۷) فالسہ عورتوں کے تمام پوشیدہ امراض کی بہترین دوا ہے۔ (۱۸) فالسہ گرم طبیعت، گرم مزاج لوگوں کیلئے بہت نفع کی چیز ہے۔ (۱۹) فالسہ یرقان کے مریضوں کے لیے بہت اچھی چیز ہے۔ (۲۰) فالسہ جسم کی ہر طرح کی گرمی کو ختم کرتا ہے۔ (۲۱) فالسہ ہچکی کو روکتا ہے۔ (۲۲) فالسہ تشنگی کو دور کرتا ہے۔ (۲۳) فالسہ پانی کی کمی کو پورا کرتا ہے۔ (۲۴) فالسہ قوت ہاضمہ کو بہتر بناتا ہے۔ (۲۵) فالسہ نیا خون کافی مقدار میں پیدا کرتا ہے۔ (۲۶) فالسہ ہر طرح کی کمزوری کا بہترین علاج ہے۔ (۲۷) فالسہ ہر طرح کی نقاہت کو ختم کرتا ہے۔ (۲۸) فالسہ صحت کو بہتر بنانے میں بے مثال ہے۔ (۲۹) فالسہ خفیہ طاقتوں کو بیدار کرنے والی چیز ہے۔ (۳۰) فالسہ صحت کو قابل رشک بنانے والا بہترین ٹانک ہے۔ (۳۱) فالسہ گرمی کی تپش سے دل ودماغ کو محفوظ رکھتا ہے۔ (۳۲) فالسہ گرمی کی حدت سے تحفظ فراہم کرتا ہے۔ (۳۳) فالسہ گرمی کے جُھلستے ہوئے موسم اور ماحول میں پورے بدن کو تروتازہ رکھتا ہے۔ (۳۴) فالسہ لُو لگ جانے سے بچاتا ہے۔ (۳۵) فالسہ معدہ کی خشکی کو ختم کرتا ہے۔

(باقی صفحہ 44)

# گھریلو طبیب

مولانا مفتی شکیل احمد نقشبندی (ظفروال)

## گلے میں مچھلی کا کانٹا پھنس جائے

اگر گلے میں مچھلی کا کانٹا اٹک جائے تو لیموں کا رس پینے سے کانٹا گلے کے نیچے چلا جائے گا۔ آزمودہ ہے۔

## دانتوں کا درد

☆......اگر داڑھ میں درد ہو تو ایک لونگ داڑھ میں دبالیں۔ درد دور ہو جائے گا، ان شاء اللہ۔

☆......ادرک چھل کر داڑھ میں رکھ لیں، داڑھ کا درد ختم ہو جائے گا۔

☆......ایک لیموں کو کاٹ کر جس دانت یا مسوڑھے میں درد ہو وہاں لگائیں، دانت کا درد ختم ہو جائے گا۔

☆......دو کپ پانی میں آٹھ دس لونگ ڈال کر چولہے پر چڑھا دیں۔ جب پانی خشک ہو کر دو کھانے کے چمچے کے برابر رہ جائے تو چولہا بند کر دیں۔ اب اس پانی کو چھان کر دانت کے درد میں دانتوں پر لگائیں۔ فوری آرام آجائے گا، ان شاء اللہ۔

## خشک خارش

سرسوں کا کچا تیل آدھا پاؤ لے کر اس میں چھ ماشے مشک کافور ملائیں اور خشک خارش ہو تو بدن پر ملیں۔

## خارش سے نجات

کیلے کے پتے جلا کر چھٹانک بھر چنبیلی کے تیل میں ملا دیں۔ جب مثل مرہم کے ہو جائے خارش کی جگہ پر ملیں، ان شاء اللہ آرام ہو جائے گا۔

## دردِ شقیقہ

بندال ڈوڈہ کو نہایت باریک پیس لیں اور کپڑا چھن کر کے محفوظ رکھیں۔ جب دماغی رطوبات کی وجہ سے سر میں درد ہو تو رات کے وقت اس کی ناس لی جائے۔ بے حد رطوبت فاضل خارج ہو کر درد شقیقہ کو آرام ہو جائے گا۔

## مقوی دماغ

اجوائن ایک ماشہ، تخم کاہو تین ماشہ، مغز بادام نو عدد، الائچی سفید سات عدد۔

**تیاری اور طریقہ استعمال:** کوٹ چھان کر نیم گرم کر کے علی الصبح نمک یا مصری ملا کر پلائیں اور رات کے وقت ایک چٹکی بھر باریک پسی ہوئی دار چینی زبان پر رکھ کر اوپر سے گائے کا دودھ پاؤ بھر پلائیں۔

## نزلہ زکام سے یقینی نجات

ادرک کا ٹکڑا آدھی چھٹانک، تین عدد لونگ، تین عدد سبز الائچی، سات کشمش، دو بڑی الائچی، تین عدد بادام ثابت، تین عدد پستہ دھیمی آنچ پر ایک کپ پانی میں ڈالیے۔ پکنے کے بعد آدھی کپ رہ جائے۔ یہ صبح نہار منہ پی لیں۔ پھر اگلے روز اتنا ہی سب کچھ ڈال کر پکائیں۔ یہ قہوہ تین روز پی لیں۔ حیرت انگیز شفاء ہوگی۔

## ناک میں پھنسی ہوئی چیز نکالنا

اگر ناک میں مکھی مچھر، مٹی، تنکا یا مٹی کا ذرہ کچھ بھی پھنس جائے تو سب سے پہلے ناک کو چھڑ کنا ضروری ہے۔ اگر پھر بھی نہ نکلے تو چھینک لانے والی نسوار یا لال مرچ سونگ لیجیے۔ اس کی چھینک کے ساتھ گئی ہوئی چیز باہر نکل آئے گی۔ اگر اس سے بھی نہ نکلے تو مڑی ہوئی سپنک چمٹی کے ساتھ پکڑ کر پھنسی ہوئی چیز باہر نکال لیں۔

## کالی کھانسی

اگر خدانخواستہ کالی کھانسی کی شکایت رونما ہو تو کڑاسنگی، شکر تیغال یہ دو اشیاء ہم وزن لے کر بقدر ایک ماشہ ایک تولہ شہد میں ملا کر دن میں چار مرتبہ چٹائیں۔ ان شاء اللہ کالی کھانسی سے نجات کلی حاصل ہوگی۔

**نوٹ:** فائدہ نہ ہونے کی صورت میں قریبی طبیب سے رجوع کریں۔

# بیماریاں اور ان کا طبی حل

مولانا حکیم سلیم اللہ صاحب (ناظم روحانی درس گاہ)

## مردانہ کمزوری کا علاج

**سوال** حکیم صاحب! میری شادی کو 15 سال ہو گئے ہیں۔ میرے 2 بچے ہیں، لیکن میری حالت یہ ہے کہ زندگی کا مزہ ہی نہیں رہا۔ ہر وقت گھر میں لڑائی جھگڑا رہتا ہے۔ بات بات پر لڑائی شروع ہو جاتی ہے۔ جو ختم ہونے کا نام نہیں لیتی۔ میں تنگ آ کر یا تو کئی دن تک گھر میں جانے کا نام ہی نہیں لیتا۔ اگر گھر چلا ہی جاؤں تو پھر وہی لڑائی، وہی جھگڑا، وہی فتنہ فساد شروع ہو جاتا ہے۔ میں بیوی کے شور شرابے سے تنگ آ کر اس کو مارنا پیٹنا شروع ہو جاتا ہوں۔ جس کا بعد میں بہت افسوس بھی ہوتا ہے۔ لیکن اس افسوس کا کیا فائدہ کہ جب اتنی بڑی غلطی اور وہ بھی بار بار کئی مرتبہ ہو چکی ہو۔ حکیم صاحب! اصل بات یہ ہے کہ مردانہ طور پر کمزور ہوں۔ جب کوئی ایلو پیتھک میڈیسن کھا لیتا ہوں تو وقتی طور پر شیر بن جاتا ہوں لیکن اگلے دن پھر وہی کمزوری، پھر وہی مصیبت، پھر وہی مایوسی شروع ہو جاتی ہے۔ علاقے کے کئی نیم حکیموں سے بھی علاج کروایا مگر کچھ بھی افاقہ اور فائدہ نہیں ہوا۔ بلکہ پہلے سے بھی زیادہ کمزوری اور نقاہت محسوس کرتا ہوں۔ حکیم صاحب میرے ساتھ کالج میں ایک پروفیسر صاحب ہوتے ہیں۔ انہوں نے آپ سے رابطہ کرنے کا کہا ہے اور ساتھ میں یہ بھی کہا ہے کہ میں پوری تسلی کے ساتھ آپ سے رجوع کروں۔ پروفیسر صاحب نے آپ کے متعلق اور آپ کے مطب اور آپ کی ادویات کے خالص ہونے کی بہت تعریف کی ہے۔ آپ میرا علاج کر دیں۔ تاکہ میرے گھر سے یہ لڑائی جھگڑا ختم ہو اور میرا گھر بھی امن وسکون کا گہوارہ بن جائے۔ میں زندگی بھر آپ کو دعائیں دوں گا۔ (اظہر۔ راولپنڈی)

**جواب** جی! اظہر بھائی آپ کا خط جو کئی صفحات پر مشتمل تھا جس میں آپ کے مکمل حالات پوری تفصیل سے درج تھے۔ میں نے اس کو پوری توجہ سے پڑھا۔ علاج کی بات میں بعد میں کروں گا۔ سب سے پہلے تو میں آپ سے یہ کہوں گا کہ آپ 2 رکعت نفل صلوٰۃ التوبہ کے پڑھیں۔ جس میں اپنے سابقہ تمام گناہوں اور غلطیوں سے توبہ کریں۔ اللہ پاک سے سچے دل سے معافی مانگیں اور آئندہ اس طرح کی تمام غلطیوں سے ہمیشہ کیلئے توبہ کریں۔ اللہ پاک سے سچے دل سے معافی مانگیں اور آئندہ اس طرح کی تمام غلطیوں سے ہمیشہ کیلئے توبہ تائب ہوں۔ کثرت سے روزانہ استغفار کریں۔ دوسری بات یہ ہے کہ اپنی بیوی پر ہاتھ اٹھانا، بیوی کو مارنا، بیوی کو گالم گلوچ کرنا یہ بھی بہت بڑا گناہ اور غلط بات ہے۔ آپ کی بیوی کوئی خاندانی عورت ہے، جو آپ کی مار پیٹ کو 15 سال سے برداشت کر رہی ہے اور پھر بھی آپ کو چھوڑ کر نہیں گئی۔ آپ کے متعلق اپنے گھر والوں سے کوئی شکوہ شکایت نہیں کی ہے۔ بالکل یہ خاندانی عورت ہونے کی علامت ہے کہ خاوند کی سختیوں، خاوند کی زیادتیوں، خاوند کی حق تلفیوں کے باوجود، صبر وشکر اور ہمت کا پہاڑ بن کر وہ آپ کی اور آپ کے بچوں کی خادمہ اور آپ کے گھر کی اور آپ کی عزت وناموس کی محافظ بن کر زندگی گزارتی رہی۔ اس کو بھی راضی کریں اور اس سے بھی سچے دل سے معافی مانگیں۔ اس لیے کہ پیارے نبی ﷺ کا بھی ارشاد گرامی ہے کہ تم میں سب سے اچھا انسان وہ ہے جو اپنے گھر والوں کے ساتھ، اپنے بیوی بچوں کے ساتھ اچھے برتاؤ اور اچھے سلوک سے پیش آئے۔ ان دونوں کاموں کے بعد آپ ہمارے مطب سے خاص شادی کورس منگوا کر آج سے ہی استعمال شروع کر دیں۔ ان شاء اللہ دنوں میں ہی بہتری آنا شروع ہو جائے گی۔ اپنی غذا کی طرف بھی خصوصی توجہ دیں۔ گرم، تیل سے بنی ہوئی، بیکری کی اشیاء سے مکمل پرہیز کریں۔ ادویات کو بلاناغہ استعمال کریں، ان ادویات کے ساتھ اپنی حیثیت اور طاقت کے مطابق دودھ اور فروٹ بکثرت استعمال کریں۔ گندی اور فحش فلمیں دیکھنے سے مکمل اجتناب کریں۔ مطب العارف کے تیار کردہ شادی کورس میں تمام کمزوریوں اور تمام پیچیدگیوں کو مدنظر رکھا گیا ہے اس میں معدہ، جگر، گردوں کی کمزوریوں کو بھی سامنے رکھ کر پوری حکمت عملی سے یہ کورس ترتیب دیا گیا ہے۔ اس کورس کو (بقیہ صفحہ 47)

# بیماریاں اور ہومیوپیتھک علاج

مولانا ہومیو ڈاکٹر علی آفاق (مدیر خزینۂ روحانیات)

## پیشاب کنٹرول نہیں ہوتا

**سوال** ڈاکٹر صاحب میرے ساتھ ایک مسئلہ ہے کہ میرا پیشاب کنٹرول میں نہیں رہا اور اس کی وجہ سے بہت مشکلات کا شکار ہوں۔ اور اب میں ملازمت چھوڑنے کی سوچ رہا ہوں جس کی وجہ سے پریشان کن حالات کا سامنا ہے۔ براہ کرم کوئی علاج تجویز فرمائیں۔ (نور محمد خان، لاہور)

**جواب** آپ کا مسئلہ یہ ہے کہ پیشاب پر کنٹرول نہیں رہا تو آپ کاسٹیکم 200 کی ایک خوراک روزانہ 5 قطرے ایک کپ پانی میں استعمال کریں۔ ایک ہفتہ کے بعد حالات کی اطلاع کریں۔

## کمر میں چوٹ کی تکلیف

**سوال** ڈاکٹر صاحب میں آج سے کئی سال پہلے موٹر سائیکل سے کمر کے بل گرا تھا، اب مجھے کافی تکلیف محسوس ہوتی ہے۔ چلنے پھرنے سے تکلیف میں بہتری اور آرام آتا ہے، گاڑی چلانے سے تکلیف میں شدت آتی ہے۔ براہ کرم مجھے کوئی اچھی دوا اور مستقل علاج تجویز فرمائیں۔ (اختر علی، لاہور)

**جواب** آپ ان معاملات کے حل کیلئے رھسٹاکس 200 کی ایک خوراک 5 قطرے فی خوراک ایک کپ پانی میں ڈال کر پئیں اور ایک ہفتے کے بعد اطلاع دیں۔

## داڑھ میں درد

**سوال** ڈاکٹر صاحب میری بیوی کی عقل داڑھ نکل رہی ہے، زبردست درد ہیں، جس کی وجہ سے معمولی دوا بھی اثر کھو چکی ہیں۔ براہ کرم دوا تجویز کریں۔ (عابد خان، لاہور)

**جواب** اس حوالے سے کریازوٹ 30 کی 3 خوراکیں روزانہ 5 قطرے فی خوراک ایک کپ پانی میں 3 دن استعمال کروائیں۔ ان شاء اللہ مستقل شفاء ملے گی۔

## بخار نہیں اتر رہا

**سوال** ڈاکٹر صاحب میرا بھتیجا عمر 9 سال ہے، بخار چڑھ جاتا ہے 103 تک اور اترنے کا نام نہیں لے رہا۔ زبردست پریشانی ہے۔ زبان سفید اور نوک سرخ ہے۔ تکون کی شکل میں۔

**جواب** آپ اپنے بھتیجے کو رھسٹاکس 200 کی ایک خوراک ابھی دیں۔ اور ہر روز دیں مگر جب بخار نہ ہو تو ہرگز نہ دیں۔ بالکل تندرست ہوجائے گا۔

## جسم پر موہکوں

**سوال** ڈاکٹر صاحب میرے جسم پر موہکے ہیں، بغل میں، چہرے پر اور دیگر مقامات خصوصاً اعضائے تناسل پر بھی موہکے ہیں اور ایک قابل تشویش بات ان موہکوں کی یہ ہے کہ یہ نسل در نسل ہیں۔ نائی سے کئی مرتبہ کٹوائے مگر پھر دوبارہ نکل آتے ہیں۔ (افضل خان، شاکوٹ ضلع ننکانہ)

**جواب** آپ کے اس مرض نسل در نسل کی عمدہ دوا اور چوٹی کی دوا سنسابرس 200 ہے۔ 5 قطرے فی خوراک ایک کپ پانی میں ایک ہفتہ استعمال کر کے اطلاع کریں۔ ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔

## جنسی کمزوری

**سوال** ڈاکٹر صاحب میری عمر 65 سال ہے۔ مجھے جنسی کمزوری کا زبردست احساس ہے اور ساتھ ہی زبان پر زرد قسم کا رنگ ہے۔ آنکھیں بھی پیلی ہیں۔ مجھے تو لگتا ہے کہ جگر خراب ہے، خون نہیں بن رہا۔ میٹھا بہت پسند ہے۔ بعض مرتبہ پیٹ میں گیس بھی ہوجاتی ہے۔ (امتیاز حسن، لاہور)

**جواب** اس کا بہت ہی عمدہ اور اچھا اور مستقل علاج ہومیو پیتھک میں موجود ہے۔ آپ چیلیڈونیم 30 اور لائیکوپوڈیم 30 کی 3 خوراکیں روزانہ لیں۔ دونوں شیشیوں میں سے 5 قطرے فی شیشی ایک کپ پانی میں استعمال کریں۔ کم از کم ایک ماہ جاری رکھیں۔ اللہ تعالیٰ شفائے کامل سے ہمکنار فرمائیں گے۔

# بینگن کے 41 فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

قدرت نے کھانے پینے کی ہر ایک چیز میں غذائیت اور افادیت کے خزانے پوشیدہ رکھے ہیں۔ بینگن بھی ایک ایسی ہی سبزی ہے جسے زیادہ تر افراد کھانا پسند نہیں کرتے لیکن اس کے فوائد جاننے اور پڑھنے کے بعد آپ بھی بینگن کو اپنی خوراک بلکہ پسندیدہ کھانوں کی فہرست میں شامل کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ بینگن ایک مشہور سبزی ہے جسے دنیا بھر میں آلو، اروی، گوشت وغیرہ کے ہمراہ یا سادہ پکا کر یا بھرتہ بنا کر کھایا جاتا ہے۔ یہ سبزی تقریباً پورا سال ہی پائی جاتی ہے۔ اس کی 2 قسمیں ہیں۔ (۱) گول بینگن (۲) لمبے بینگن۔ افادیت کے لحاظ سے دونوں قسمیں یکساں ہیں جس کو آپ اپنے گھر میں بھی باآسانی اگا سکتے ہیں۔ اس کے بیجوں کو گھر کے گملوں میں بھی لگایا جاسکتا ہے۔ بینگن کی تاریخ اس کے رنگ کے مانند بہت زرخیز ہے۔ بینگن کا ہماری تہذیب اور معاشرت سے گہرا تعلق ہے۔ اس کی بینگنی رنگت کے پیچھے آپ کو اپنے گردوپیش پھیلی ہوئی دنیا کے سارے رنگ جگنوؤں کی طرح چمکتے دکھائی دیں گے۔

(۱) بینگن بھوک بڑھاتا ہے۔ (۲) بینگن کولیسٹرول کو کنٹرول کرتا ہے۔ (۳) بینگن الزائمر کے خلاف تحفظ فراہم کرتا ہے۔ (۴) بینگن حافظہ تیز کرتا ہے۔ (۵) بینگن قبض کشا ہے۔ (۶) بینگن معدے سے گیس خارج کرتا ہے۔ (۷) بینگن معدے کو طاقت دیتا ہے۔ (۸) بینگن دل کو طاقت دیتا ہے۔ (۹) بینگن بیماریوں کے خلاف قوت مدافعت میں اضافہ کرتا ہے۔ (۱۰) بینگن میں موجود اینٹی آکسیڈینٹ سے کینسر کا خطرہ ٹل جاتا ہے۔ (۱۱) بینگن میں فاسفورس پایا جاتا ہے۔ (۱۲) بینگن میں فولاد پایا جاتا ہے۔ (۱۳) بینگن میں وٹامن اے، بی، سی وافر مقدار پائی جاتی ہے۔ (۱۴) بینگن میں پوٹاشیم پایا جاتا ہے جو کہ قوت ہاضمہ کو بہتر بناتا ہے۔ (۱۵) بینگن میں فائبر کی وافر مقدار پائی جاتی ہے جو کہ نظام ہضم کو بہتر بناتا ہے۔ (۱۶) بینگن آئرن کی کمی کیلئے انتہائی مفید ہے۔ (۱۷) بینگن میں کولیسٹرول اور چکنائی نہ ہونے کی وجہ سے یہ وزن کو کم کرتا ہے۔ (۱۸) بینگن جسم میں موجود اضافی چربی کو ختم کرتا ہے۔ (۱۹) بینگن ہڈیوں کی کمزوری کو دور کرتا ہے۔ (۲۰) بینگن انیمیا کا تدارک کرتا ہے۔ (۲۱) بینگن خون کو صاف کرتا ہے۔ (۲۲) بینگن دمہ کے مریضوں کے لئے مفید ہے۔ (۲۳) بینگن بلند فشار خون کے مریضوں کے لئے بہترین چیز ہے۔ (۲۴) بینگن جسمانی اور ذہنی تناؤ کے مریضوں کے لئے فائدہ مند ہے۔ (۲۵) بینگن شوگر کے مرض کو کنٹرول کرتا ہے۔ (۲۶) بینگن میں ایک تحقیق کے مطابق ایسے قدرتی اجزاء بکثرت پائے جاتے ہیں جو کینسر جیسے موذی امراض سے محفوظ رکھنے میں انتہائی مددگار ثابت ہوتے ہیں۔ (۲۷) بینگن میں موجود پوٹاشیم دل کو طاقت دیتا ہے۔ (۲۸) بینگن معدہ کی گیس اور تبخیر کو بذریعہ دست ختم کرتا ہے۔ (۲۹) بینگن بلغم کا دشمن ہے۔ (۳۰) بینگن کا پانی ہاتھ پاؤں پر پسینہ آنے کی شکایت کرنے والے مریضوں کے لئے ہاتھوں کی تلیوں اور پاؤں کے تلوؤں پر لگانا ازحد مفید ہے۔ (۳۱) بینگن ملیریا کی بیماریوں میں مبتلا رہنے کی وجہ سے تلی بڑھ جانے کی صورت میں فائدہ مند ہے۔ (۳۲) بینگن کے بارے میں بزرگوں کا کہنا ہے کہ گرمیوں میں بینگن ضرور کھانے چاہئیں کیونکہ وہ گرمی کو مارتے ہیں۔ (۳۳) بینگن کے متعلق جدید تحقیق میں کہا گیا ہے کہ تازہ خون پیدا کرنے کا ایک موثر ترین ذریعہ ہیں۔ (۳۴) بینگن کا بھرتا امراض جگر میں مفید ہے۔ (۳۵) بینگن انگاروں پر بھون کر کھانا ریاحی امراض کو دور کرتا ہے۔ (۳۶) بینگن کو کسٹر آئل میں تل کر اس میں نمک ملا کر استعمال کرانے سے لنگڑی کا درد دور ہوجاتا ہے۔ (۳۷) بینگن کو چھیل کر، انبہ ہلدی کسی پنساری سے لے کر اس میں ملا کر چوٹ کی جگہ لگانے سے چوٹ کا درد فوری ختم ہوجاتا ہے۔ (۳۸) بینگن کا ساگ ان عورتوں کیلئے جو بے قاعدگی ایام کا شکار ہوں ازحد مفید ہے۔ (۳۹) بینگن کا بھرتہ گنٹھیا، لنگڑی کے درد اور کمر درد کے مریضوں کیلئے بہترین چیز ہے۔ (۴۰) بینگن زبردست پیشاب آور ہے۔ (۴۱) بینگن کا ساگ موسم سرما میں بغیر مصالحہ جات یا بہت کم مصالحے ڈال کر تیار کر کے اگر دس پندرہ دن کھالیا جائے تو یہ جگر کی صفائی کے لئے بہت ہی کام کی چیز ہے۔

# قوت ارادی

حکیم صوفی غلام سرور شباب حفظہ اللہ (چوبی کلاں)

حضرت انسان کی پوشیدہ قلبی طاقتوں کے کامل عروج کا نام قوت ارادی ہے۔ یہ وہ طاقت ہے جس کے ماتحت دل کے سب کام ہوتے ہیں۔ یوں کہنا چاہئے کہ یہ کشور دل کی حکمران ہے۔ انسانوں کی نگہداشت اور قوموں پر حکومت ایک زبردست ارادے ہی کے ذریعہ سے ہوتی ہے۔ کثیر التعداد اشخاص کا یہ خیال ہے کہ سخت مزاجی، ضدی ہونا یا اس قسم کی اور باتیں زبردست قوت ارادی کی علامات ہیں کیوں کہ مزاج کا بے قابو ہی ظاہر کرسکتا ہے کہ اس کو قابو کرنے کے لئے قوت ارادی کی ترتیب نہیں کی گئی ہے۔ اگر خود کو اپنی ذات پر قابو حاصل نہیں ہے تو آپ دوسروں کو بھی اپنے قابو میں نہیں کرسکتے۔

تمام تر روحانی علوم میں خصوصاً اور دنیاوی کاروبار میں عموماً قوت ارادی کے بغیر کامیابی ناممکن ہے۔ جس شخص میں قوت ارادی نہیں وہ کوئی کام پایۂ تکمیل تک نہیں پہنچا سکتا اور نہ ہی کامیاب ہوسکتا ہے۔ ضعف قوت ارادی والا شخص بالکل اس ہلکی لکڑی کے مشابہ ہے جو کسی سمندر میں تیر رہی ہو۔ اگر شمال کی طرف ہوا کا جھونکا آتا ہے تو لکڑی کو جنوب کی طرف بہا لے جاتا ہے۔ گویا وہ ہواؤں کے زیر اثر ہے۔ خود اس میں یہ طاقت نہیں کہ وہ جس طرف کو چاہے جاسکے۔

اس طرح ایک کمزور قوت ارادی والا شخص بھی زمانے کا محتاج رہتا ہے۔ خود اپنے پاؤں پر کھڑا نہیں ہوسکتا اور نہ ہی کچھ کرسکتا ہے۔ وہ ہمیشہ دوسروں کا محتاج رہتا ہے۔ اگر ایک شخص نے ایک اصلاح دی تو بے سوچے سمجھے اس کے پیچھے لگ گیا۔ اگر دوسرے شخص نے کچھ اور کہہ دیا تو اس کی تقلید شروع کردی۔ پس ایسے شخص ہمیشہ دکھ اٹھاتے ہیں اور زندگی میں نہایت بے سروسامانی کی حالت میں رہتے ہیں۔ وہ شخص جو آج ایک کام کررہا ہے، وہ کل اس کو چھوڑ کر دوسرے کی طرف رجوع کرتا ہے، کبھی بھی کامیاب نہیں ہوسکتا۔ انگریزی میں ایک مثل ہے جس کا مطلب یہ ہے۔

”ڈانواں ڈول۔ مٹی خراب۔“

ایسے اشخاص کی قوت ارادی بہت کمزور ہوتی ہے اور وہ کچھ بھی اپنی رائے قائم نہیں کرسکتے اور اس طرح وہ تمام عمر خستہ حال، پریشان طبیعت اور دوسروں کے محتاج رہتے ہیں۔

## قوت ارادی کیا ہے؟

قوت ارادی کا مطلب ہے۔ ارادے کی طاقت، انسان کی قوت ارادی میں ایک نہایت لطیف اور غیر مرئی اثر پنہاں ہے۔ جو الفاظ کی مخصوص بندشوں کے ساتھ مل کر انسان کے قلوب کو متحرک کرنے میں قوی الاثر ہے۔ کوئی وجہ نہیں ہے کہ آپ بھی یہ طاقت کیوں نہ حاصل کریں۔ آپ اپنی کلی طاقتوں کی نشوونما کرنے سے اس طاقت کو حاصل کرسکتے ہیں اور یہ کوئی مشکل کام بھی نہیں ہے۔ یعنی جس کام کے سرانجام دینے کا آپ ارادہ کرتے ہیں اسے سرانجام دے کر ہی چھوڑنا چاہئے۔

ہر ایک کام کے شروع شروع میں کئی ایک تکالیف رونما ہوا کرتی ہیں لیکن کامیاب وہی ہوتا ہے جو ان تکالیف کو برداشت کرتا جائے۔ جب تکالیف برداشت کرنے کی طاقت ہوجاتی ہے تو قوت ارادی خود بخود بڑھتی چلی جاتی ہے۔ ہمیشہ ہر ایک کام کا فیصلہ خود ہی کرنا چاہئے۔ اپنے آپ کو دوسروں کے حوالے کبھی نہ کرو۔ اس طرح اور بھی قوت ارادی کمزور ہوجاتی ہے۔ پھر جب کسی کام کے کرنے کا فیصلہ کرلیا تو ہمہ تن اس میں مصروف ہو جاؤ۔ خواہ کتنی مشکلات پیش آئیں۔ کبھی ہمت نہ ہارو اور استقلال کو ہاتھ سے نہ جانے دو۔ کامیابی یقینی ہے۔

زبردست قوت ارادی کے سامنے سخت پتھر بھی موم ہوکر بہہ جاتے ہیں۔ دیکھئے تاریخی واقعہ، فرہاد نے کس طرح پہاڑوں کے پہاڑ تنہا کاٹ کر رکھ دیئے تھے اور اُف تک نہ کی۔ کسی کام کے شروع کرنے سے پہلے اس کے سرانجام دینے کا دلی سچا شوق ہونا چاہئے اور جو کام کرنے کے قابل ہو اسے اچھی طرح کرنا چاہئے۔ بس پھر کوئی وجہ نہیں کہ آپ کامیاب نہ ہوں۔

تصور کی دنیا ہے سب سے نرالی

جہاں چاہا تصویر تیری بنا لی

جاننا چاہئے کہ قوت ارادی یکسوئی قلب اور استقلال سے بڑھتی ہے اور یکسوئی اور استقلال بڑھتے ہیں تصور سے اور تصور بڑھتا ہے اجتماع خیالات سے اور اجتماع خیالات بڑھتے ہیں دلی شوق سے۔ پس جب تک کسی کام کے سرانجام دینے کا دلی شوق نہ ہو کچھ بھی نہیں ہو سکتا اور جب شوق ہو گا اس کے کام کے متعلق خیالات جمع ہوتے جائیں گے اور پھر تصور بڑھتا جائے گا اور اس طرح قوت ارادی کی مضبوطی تک نوبت پہنچ جائے گی۔

یکسوئی قلب کا یہ مطلب ہے کہ دل کو ایک طرف لگا لینا، دل اپنی مرضی کا مالک نہیں۔ یہ اپنے مشیروں کا محتاج ہے۔ جو اس کو ایک کام کی طرف رجوع نہیں ہونے دیتے۔ خیالات دو طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک تو وہ جو صرف دماغ سے نکل کر دل میں پہنچتے ہیں۔ یعنی اندرونی خیالات اور دوسرے بیرونی جو حواس خمسہ یعنی دیکھنے، سننے، سونگھنے، چکھنے اور ٹٹولنے سے پیدا ہوتے ہیں۔

مثلاً بیٹھے بیٹھے میرے دل میں خیال پیدا ہوتا ہے کہ مجھے آج لاہور جانا چاہئے۔ یہ خیال مجھے کسی بیرونی طریقہ سے پیدا نہیں ہوا یعنی مجھے کسی نے نہیں کہا کہ جاؤ۔ پس ایسے خیالات اندرونی ہیں۔ اگر کوئی مجھے کہتا تو یہ بیرونی ہوتا ہے۔ اسی طرح اگر میں کسی چیز کو سونگھتا ہوں تو میرے دل میں اس کی خوشبو یا بدبو کا خیال پیدا ہوتا ہے۔ اسی طرح دوسری طاقتوں مثلاً دیکھنا، چکھنا، ٹٹولنا کا حال سمجھئے، یہ بیرونی خیالات ہوں گے۔

ایسی حالت میں دل کو ایک طرف لگانا نہایت مشکل امر ہوتا ہے۔ اسی واسطے عاملان کے لئے علیحدگی بھی ضروری قرار دی گئی ہے تاکہ کم از کم دوران عمل بیرونی خیالات نہ ستائیں اور جب عامل عمل شروع کر دیتا ہے تو آہستہ آہستہ اندرونی خیالات بھی ملنے شروع ہو جاتے ہیں اور قوت ارادی بڑھتی چلی جاتی ہے۔ زبردست قوت ارادی کا حامل صرف ایک نظر سے ہی ظالم سے ظالم شخص کو مطیع کر سکتا ہے۔ اڑتے ہوئے پرندوں کو اپنے پاس بلا سکتا ہے۔ ہرے درختوں کو خشک اور خشک درختوں کو ہرا کر سکتا ہے۔ بھلے چنگے آدمی کو بیمار اور بیمار کو تندرست کر سکتا ہے۔ دنیا میں مشکل سے مشکل کام میں کامیابی حاصل کر سکتا ہے۔

# مندرہ شاہ علی جادو اور جنات کے اثرات کے علاج کا سرتاج عمل

**تعارف:** "مندرہ شاہ علی" نوری علوی عملیات کا سرتاج اور کثیر المقاصد عمل ہے۔ خاص کر یہ بڑے سے بڑے جادو اور خطرناک جنات وشیاطین کے خلاف ایک مضبوط ہتھیار ہے۔ اس کے پیچھے جو غیبی مخلوق ہے، وہ جادو، جنات اور دشمنوں کے خلاف بہت تیز کام کرتی ہے اور ضرورت پڑنے پر مخالف کو خوب سبق بھی سکھاتی ہے۔ مندرے کے عامل پر جادو اور جنات آسانی سے حملہ آور نہیں ہو سکتے۔

## عمل کے فائدے درج ذیل ہیں

| | | |
|---|---|---|
| جگہ کی جناتی، آسیبی یا سحری اثرات سے حفاظت | تلوار، نیزہ، بندوق، پستول سے حفاظت | بجلی یا کرنٹ سے حفاظت |
| مریض کی سحر جادو، آسیب اور شیاطین سے حفاظت | رات یا ویرانے کے سفر میں حفاظت | جانوروں کی بیماریوں سے حفاظت |
| گھر اور جگہ کا مضبوط حصار | خبیث ارواح کی چوکی کا علاج | جادو کے عمل والی ہانڈی کو واپس کرنا |
| جنات یا سحر جادو، مرگی کے لیے خاص گنڈا | دماغ خراب، مجنون و دیوانہ پن کا علاج | بے اولادی کا خاص عمل |
| مکانوں کی بنیاد کے لیے حفاظت کا خاص عمل | جسم میں دردوں کا علاج | زہریلا کیڑا کاٹے کا علاج |
| بد اثرات کی وجہ سے جسمانی و ذہنی تکالیف کا علاج | اٹھراہ کا علاج | ہر مرض کے لئے |
| دشمن زیر اور ذلیل وخوار کرنا | ڈھول، بینڈ باجے کو باندھنا | ہر جائز مقصد کے لئے |

ہدیہ 9100 روپے

**اجازت کے لیے اہلیت:** ایسے تمام افراد جنہوں نے جادو جنات کے بنیادی عمل کیے ہوں۔

**اجازت لینے کا طریقہ:** مندرہ کا عامل بننے کے لیے عمل کا ھدیہ ادا کر کے چلہ کشی کرنی ہوتی ہے۔

**خاص اجازت:** جو لوگ چلہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سکھانے کی خاص اجازت:** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر "آگے سکھانے کی خاص اجازت" حاصل کر کے سکھائیں۔ بصورتِ دیگر ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

**نوٹ:** 9100 ہدیہ میں مندرہ شاہ علی کے تین چلے کروائے جاتے ہیں۔ جو حضرات اس عمل میں مزید مہارت حاصل کرنا چاہیں، ان کو "**خاص روحانی نگرانی**" میں گھر سے باہر مخصوص مقامات اور مخصوص تعداد کے چلے کروائے جاتے ہیں۔ ان تمام کا ہدیہ الگ الگ ہوتا ہے۔

روحانی درسگاہ دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0320-7772775
042-35410586
ruhanidarsgah
ruhanidarsgah97
0333-7772775

# سورۂ جن کے عامل بنیں اور بنائیں

**تعارف** سورۂ جن کے عمل کا شمار عملیات میں بڑے اعمال میں کیا جاتا ہے۔ اس عمل کو "دو دھنگی تلوار" کہا جائے تو غلط نہ ہوگا۔ جنات کے مریضوں کے علاج میں ماہر "عاملِ جنات" عموماً اس عمل کے عامل ہوتے ہیں۔ اس سورت سے ہر وہ کام لیا جاسکتا ہے، جو "جنات" کر سکتے ہیں۔ مختصر تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

اس سورت کا عامل بننے کے لیے شرائط سخت ہوتی ہیں کیونکہ یہ عام عمل نہیں ہے، یہ ایک جلالی عمل ہے۔ اس میں غلطی پر نقصان اور رجعت کا خطرہ بھی موجود ہوتا ہے۔ اس عمل کے پیچھے جو جنات ہیں، وہ بھی بڑے اور سردار قسم کے جنات ہوتے ہیں۔ اور ایک جن کے نیچے کئی سو جنات ہوتے ہیں۔ اس سورت کے عامل کے ساتھ جنات رہتے ہیں جیسے ایک انسان کے ساتھ محافظ رہتے ہوں۔ جب عامل چاہتا ہے تو جنات سکیورٹی گارڈز کی طرح عامل کو حفاظتی دائرے میں لے کر جاتے ہیں۔ اس سے مخالف جنات پر بہت رعب پڑتا ہے اور جلد میدان چھوڑ کر چلے جاتے ہیں۔

اس سورت کا عمل کرنے کے لیے قبرستان یا ویرانے میں چلہ کشی کی جاتی ہے۔ بنیادی ریاضت گھر اور مزار پر کروائی جاتی ہے۔ اگر گھر میں عمل کرنا ہو تو بالکل ویران گھر ہو یعنی اس میں کوئی رہتا نہ ہو۔ جن افراد کے پاس علیحدہ جگہ نہیں اور وہ باہر یعنی قبرستان یا ویرانوں میں بھی چلہ کشی کرنے کی ہمت نہیں رکھتے، وہ سورۂ جن کا عمل نہ کریں۔ اس سورت کا عمل کرنا ڈرپوک اور بزدل بندے کا کام نہیں ہے۔ اس سورت کی بنیادی اجازت (درجہ اول) میں تین عمل کروائے جاتے ہیں۔ کُل پانچ درجوں کے عمل مخصوص تعداد اور مخصوص مقامات پر کروائے جاتے ہیں۔ ہر کا ہدیہ الگ ہے۔

**اجازت لینے کے فائدے** اس سورت کے عامل بننے کے بہت فائدے ہیں، مختصر درج ذیل ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| •• عام جنات لڑنے سے گریز کرتے ہیں | •• جنات کے بڑے سے بڑے کیس کا علاج | •• بڑے سے بڑے جادوگر سے مقابلہ |
| •• سخت سے سخت جادو کا علاج | •• دشمن اور ظالم افراد کو جلد سبق سکھانا | •• بڑے سے بڑے جادو اور جنات سے حفاظت |
| •• سخت مقدمات اور قید سے بری | •• جنات کی کثیر تعداد کے باوجود جگہ پر سے قبضہ چھڑانا | •• محبت کا کیسا ہی جائز کام ہو |
| •• بغض وعداوت کا کیسا ہی جائز کام ہو | •• جنات وآسیب کی تسخیر ودوستی | •• اور بہت سے مقاصد |

**اجازت کے لیے اہلیت** یہ عمل مبتدی حضرات کے لیے نہیں ہے یعنی جنہوں نے ابھی ابتدا کی ہو۔ بنیادی چلہ کشی کر چکا ہو۔ بالا پرہیز کم از کم ایک دو چلے کر لیے ہوں اور جسے بالکل علیحدہ جگہ میسر ہو، جہاں چلہ کشی کے دوران کوئی نہ آئے۔

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**بنیادی اجازت کا ہدیہ: 8100 روپے**

**خاص اجازت** جو لوگ چلہ کشی نہیں کر سکتے، ان کو خاص اجازت بھی دی جاتی ہے، جس میں ضرورت پڑنے پر مختصر مدت میں ریاضت کروا کر عمل جاری کروا دیا جاتا ہے۔ خاص اجازت کا ہدیہ عام اجازت سے دوگنا ہوتا ہے۔

**آگے سکھانے کی خاص اجازت** جو عامل یہ چاہتے ہیں کہ اس عمل کو آگے سکھائیں، وہ پہلے خود اس عمل کے عامل بنیں۔ پھر "آگے سکھانے کی خاص اجازت" حاصل کر کے سکھائیں۔ بصورتِ دیگر ان کا اپنا عمل بھی ضائع ہوگا اور نقصان کے ذمہ دار بھی خود ہوں گے۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
ruhanidarsgah
0320-7772775
042-35410586
0333-7772775
ruhanidarsgah97

# پنڈولم کورس

## روحانی دنیا سے رابطے کا آسان ذریعہ پنڈولم

پنڈولم کورس ایک زبردست کورس ہے۔ اس کورس کے بعد آپ شعبہ ہائے زندگی کے بارے میں مکمل رہنمائی حاصل کرسکتے ہیں۔ یہ کورس عاملین، اطباء، حکماء، ہومیوپیتھک ڈاکٹر اور ایلوپیتھک ڈاکٹر حضرات کے ساتھ ساتھ ایک عام فرد کے لیے بھی مفید ترین ہے۔ ایک عام پڑھے لکھے فرد سے لے کر اعلیٰ تعلیم یافتہ فرد تک سب کے لیے آسان ترین کورس ہے۔ پنڈولم کورس کے عنوانات یہاں ہم درج کرتے ہیں تاکہ آپ اس کورس کی اہمیت کا اندازہ کرسکیں۔

| نمبر | عنوان | نمبر | عنوان | نمبر | عنوان |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | پنڈولم روحانی دنیا سے رابطے کا آسان ذریعہ | 2 | ریڈئی ایشن | 3 | پنڈولم کیا ہے؟ |
| 4 | پنڈولم کا طریقہ استعمال | 5 | دھاگے کی لمبائی | 6 | انسانی جسم بحیثیت موصل |
| 7 | پنڈولم کی حرکت | 8 | پنڈولم کا وزن | 9 | پنڈولم کے قوانین |
| 10 | پہلی حقیقت۔ دوسری حقیقت۔ تیسری حقیقت | 11 | قوت ارادی۔ روشنی اور بصارت کا پنڈولم پر اثر | 12 | زمینی مقناطیس |
| 13 | قطبین اور پنڈولم | 14 | تمام اجسام سے برقی مقناطیسی لہروں کا اخراج ہوتا ہے | 15 | خیالات کی تصویریں |
| 16 | پنڈولم کو کیا چیز گھماتی ہے؟ | 17 | پنڈولم کے علم میں ماہر ہونے کے لیے چند مشقیں | 18 | پنڈولم چلانے کی پہلی مشق |
| 19 | پنڈولم چلانے کی دوسری مشق | 20 | پنڈولم چلانے کی تیسری مشق | 21 | پنڈولم چلانے کی چوتھی مشق |
| 22 | پنڈولم کے ذریعے کس طرح سوال کا جواب حاصل کیا جاسکتا ہے | | | 23 | ملازمت کے بارے میں معلوم کرنا |
| 24 | کائناتی شعور یا لاشعوری ارتعاش سے پنڈولم کے ذریعے درست جواب حاصل کرنا | | | 25 | ہاتھوں کا قطبی میلان |
| 26 | پنڈولم سے جواب حاصل کرتے وقت اس بات کا خاص خیال رکھیں | | | 27 | روحانی صلاحیت معلوم کرنا |
| 28 | پنڈولم سے بالکل درست جواب حاصل کرنے کے سلسلہ میں ایک اہم نکتہ | | | 29 | پنڈولم کس چیز کا اور کس شکل وصورت کا ہونا چاہیے |
| 30 | پنڈولم ریڈنگ لیتے وقت دونوں ہاتھوں پاؤں کو آپس میں نہ ملنے دیں | | | 31 | پنڈولم تجربات کی مشقیں |
| 32 | پنڈولم ریڈنگ کے لیے ہر شخص کی اپنی ذاتی طبع کے لحاظ سے الگ الگ سمت ہوتی ہے | | | 33 | رنگوں کی مشق |
| 34 | پنڈولم سے جوابات حاصل کرنے کے لیے درست سمت معلوم کرنا | | | 35 | ہر پنڈولم آپریٹر کے لیے ضروری ہے |
| 36 | پنڈولم گردش کے لیے نئے مفہوم بھی ذہن میں اجاگر کریں | | | 37 | سائے |
| 38 | مختلف امور زندگی کے لیے پنڈولم سے رہنمائی حاصل کرنا | | | 39 | گردش کا سیریل نمبر |
| 40 | گھر یا مکان میں دفن شدہ سحر جادو کے تعویذات تلاش کرنا | | | 41 | بے اصل سائے معلوم کرنے کی مشق |
| 42 | پنڈولم بائیو الیکٹرک قوانین کی بڑی حد تک پابندی کرتا ہے | | | 43 | ہاتھوں کی درست پولریٹی قطبی میلان معلوم کرنا |
| 44 | ہر جاندار اور بے جان اشیاء کے گرد توانائی کا ہالہ | 45 | پنڈولم اور ہارمونز کی کمی بیشی | 46 | پنڈولم سے رنگوں کی مشق اور موافق رنگ منتخب کرنا |
| 47 | ٹیلی پیتھی اور پنڈولم | 48 | پنڈولم کے ذریعے ٹیلی پیتھی کا تجربہ | 49 | بے اصل سائے تلف کرنا |
| 50 | سکہ تلاش کرنے اور سائے تلف کرنے کی مشق | 51 | علم ریڈی ایستھیسیا | 52 | وٹنس سیمپل |
| 53 | دم اور جھاڑ پھونک کا سائنسی ثبوت | 54 | پنڈولم سے مختلف چیزیں تلاش کرنا | 55 | مفید اور غیر مفید غذا معلوم کرنا |
| 56 | مفید غذائیں اور دوائیں معلوم کرنے کا طریقہ | 57 | پنڈولم کے ذریعے دوا تجویز کرنا | 58 | پنڈولم کی مدد سے کیریئر اختیار کرنا |
| 59 | پنڈولم کے ذریعے من پسند ملازمت کا چناؤ کرنا | 60 | پنڈولم سے چوری کے بارے میں معلوم کرنا | 61 | پنڈولم سے مریض کی تشخیص اور علاج |
| 62 | پنڈولم کے ذریعے گم شدہ کی تلاش | 63 | پنڈولم کی مدد سے دفینہ تلاش کرنا | 64 | میڈیکل ریڈی ایستھیسیا یا ڈوزنگ |
| 65 | ڈوزنگ کی صلاحیت کے لیے ابتدائی مشق | 66 | مریض کے لیے دوا کا انتخاب کرنا | 67 | دوا کے انتخاب کے لیے تکون کا طریقہ |
| 68 | ڈی میٹر تکون بنانے کا طریقہ | 69 | ڈی میٹر تکون کا چارٹ | | |

**پنڈولم کورس کی فیس: 5000 روپے**

کورس کے ہمراہ ایک عدد پنڈولم بھی دیا جائے گا۔ فیس بذریعہ منی آرڈر ارسال کرکے آج ہی کورس منگوا سکتے ہیں۔

خیر اندیش
علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری
ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب
0300-4967412, 0333-6974734

ادارے کی شائع کردہ کتب کی تفصیل goo.gl/FCnqkA

## روحانی درس گاہ و روحانی علاج گاہ کی شکایات کا ازالہ

کچھ احباب کو روحانی درس گاہ اور روحانی علاج گاہ سے رہنمائی حاصل کرنے میں مشکل پیش آ رہی ہے۔ کچھ شکایت کرتے ہیں کہ رابطہ نہیں ہو پاتا۔ کچھ صحیح رہنمائی نہ کرنے کی شکایت کرتے ہیں۔ کچھ سوال کا جواب بروقت نہ ملنے کی شکایت کرتے ہیں اور کچھ یہ شکایت کرتے ہیں کہ سوال کا جواب ملتا ہی نہیں۔ ان سب شکایات کے ازالے کے لیے انتظامیہ دارالعمل چشتیہ نے فیصلہ کیا ہے کہ روحانی درس گاہ اور روحانی علاج گاہ کی شکایات کے لیے ایک نیا وٹس ایپ نمبر دیا جائے جس پر شکایت کی آڈیو ارسال کی جائے۔ ان شاء اللہ، بہت جلد جواب دیا جائے گا۔ کال یا sms نہ کیا جائے اور نہ ہی کسی اور شعبے کی اس نمبر پر شکایت کی جائے کیونکہ اس کا کوئی جواب نہیں دیا جائے گا۔

رابطہ نمبر 0309-7772772

## عمل عصائے کلیم اللہ

**ھدیہ 1100 روپے**

سخت جادو کی کاٹ کا ایک خاص عمل۔ یہ عمل بھی مندرے کی طرح کام کرتا ہے، مگر تاثیر میں مندرے سے کافی کم ہے۔ مریض کو دم کرنے سے فوری فرق پڑتا ہے اور مسلسل دم کرنے سے جادو بہت جلد کٹ جاتا ہے۔

ایک آسان عمل ہے، جو آج کل کے ماحول کے لحاظ سے خوب کام کرتا ہے۔ اس عمل کا چلّہ کرنا ہوتا ہے۔



## کوپن برائے بغیر فیس اعمال

**جولائی 2019ء**

تاریخ ______

نام ______ والد ______

والدہ ______ مکمل پتہ ______

______

موبائل نمبر ______

Email (اگر ہو) ______

مطلوبہ اعمال ______

نوٹ: رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جا سکتی ہے۔ مزید شرائط و تفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

0333-7772775 | 042-35410586

## کوپن برائے مفت روحانی خدمات

**جولائی 2019ء**

تاریخ ______

نام ______ والد ______

والدہ ______ مکمل پتہ ______

______

موبائل نمبر ______

Email (اگر ہو) ______

مطلوبہ تعویذات ______

نوٹ: علیحدہ کاغذ پر اپنا مسئلہ تفصیل سے لکھ کر رجسٹرڈ جوابی لفافے کے ساتھ ارسال کریں۔ ایک فرد کے لیے ایک کوپن استعمال کریں۔ کوپن کے بغیر تعویذات بھیجنے سے معذرت۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ فرمائیں۔

0324-7772772 | 042-35410586

# بندش کے سرتاج عمل کے عامل بنیں

یہ بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔ اس عمل سے کئی کام لیے جاسکتے ہیں اور مختصر تفصیل درج ذیل ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ، ان کا عمل بھی بے اثر ہوگا اور شدید رجعت بھی ہوگی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**سورج گرہن** آغاز 2 جولائی رات 9:55۔ اختتام 3 جولائی رات 2:50۔

## شادی، منگنی، رشتہ، محبت، طلاق وغیرہ

- محبت میں کسی کی عقل وخرد باندھنا تاکہ شدید محبت کرے۔
- محبت اور نیند باندھنا تاکہ مطلوبہ فرد رجوع کرے۔
- محبت کو ختم کرنا تاکہ مطلوبہ فرد سے جدائی ہو۔
- مخصوص جگہ منگنی باندھنا تاکہ وہیں ہو۔
- کسی خاص جگہ کے لیے نکاح باندھنا کہ وہیں ہو یا وہاں نہ ہو۔
- نکاح باندھنا تاکہ کسی جگہ نکاح نہ ہو۔
- طلاق باندھنا تاکہ شوہر طلاق نہ دے سکے یا بیوی خلع نہ لے۔
- بارات کی رخصتی باندھنا تاکہ رخصتی نہ ہو۔

## بدکاری، ناجائز تعلقات، زنا، بدفعلی وغیرہ

- عورت کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد یا خاص مرد سے زنا نہ کرسکے۔
- مرد کو زناء سے باندھنا تاکہ کسی بھی عورت یا خاص عورت سے زنا نہ کرسکے۔
- مرد کو بدفعلی سے باندھنا تاکہ کسی بھی مرد یا خاص مرد سے بدفعلی نہ کرسکے۔

## مرض، حمل، صحت وغیرہ

- حمل باندھنا تاکہ عورت کو حمل نہ ہو۔
- صحت باندھنا تاکہ صحت نہ ہو۔
- مرد کا نطفہ باندھنا تاکہ مرد کے نطفے سے حمل نہ ٹھہرے۔

## معاش، نوکری، ترقی، عھدہ وغیرہ

- کسی کی معاش باندھنا۔
- عہدہ باندھنا تاکہ عہدہ قائم رہے۔
- ترقی باندھنا تاکہ ترقی نہ ہو۔
- دوکان باندھنا تاکہ دکان نہ چلے۔
- سفر باندھنا تاکہ اندرون و بیرون ملک سفر نہ کرسکے۔

**چاند گرہن** آغاز 16 جولائی رات 11:45۔ اختتام 17 جولائی صبح 5:17۔

## بری عادات

- چوری کرنے کی عادت باندھنا تاکہ چوری نہ کرسکے۔
- شراب نوشی کی عادت باندھنا تاکہ شراب نہ پی سکے۔
- مارنے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو بھی نہ مار سکے۔
- قدم باندھنا تاکہ گھر سے باہر آوارہ نہ پھرے۔
- بے جا غصہ باندھنا تاکہ ناجائز غصہ نہ کرے۔
- مارنے و گالیاں دینے کی عادت باندھنا تاکہ کسی کو نہ مارے اور نہ گالی دے سکے۔

## زبان بندی، دشمن وغیرہ

- زبان بندی تاکہ مخالف شخص کی سائل کے حق میں زبان بند ہوجائے۔
- مخلوق کی زبان بندی تاکہ کوئی بھی سائل کے خلاف نہ بولے۔
- دشمنی اور حسد باندھنا تاکہ دشمن دشمنی اور حسد چھوڑ دے۔
- نیند باندھنا، دشمن حد سے گذر جائے تو اس کی نیند سزا کے طور پر باندھنا۔

## متفرق

- کسی خاص گھر جانے سے روکنا۔
- کسی کا عمل باندھنا تاکہ اس عامل کا عمل نہ چلے۔
- عقل وخرد باندھنا تاکہ سائل کے حق میں تسخیر ہوجائے۔
- نظر باندھنا تاکہ دیکھنے کی عادت ختم ہو۔ کچھ لوگوں میں یہ عادت ہوتی ہے کہ بلاوجہ کسی بھی چیز یا شخص کو گھور گھور کر دیکھتے ہیں۔

**نوٹ** اس طرح کے اور بہت سے کام ہیں جو کئے جاسکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ ضرورت پڑنے پر حلف نامہ بھی لیا جاسکتا ہے۔

**نوٹ** حروف صوامت کے وہ عاملین، جنھوں نے یہ عمل کسی اور کی زیر نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی 1500 روپے میں حاصل کریں۔



# روحانی علاج کے لیے دم شدہ اشیاء برائے روحانی مریض و معالجین

روحانی دکان میں ایسی اشیاء بھی دستیاب ہیں جن پر مختلف مقاصد کے لئے مختلف دم کیے گئے ہیں۔ اور تجربے میں بہت مفید ثابت ہوئی ہیں۔ ان تمام روحانی اشیاء پر پہلے عاملین دم کرتے ہیں، پھر استاذ العاملین حضرت خالد مقبول حفظہ اللہ خود دم کرتے ہیں، اس کے بعد پھر جنات سے بھی دم کروایا جاتا ہے۔ یہ اشیاء عوام کے ساتھ ساتھ عاملین کے لئے بہت کارآمد اور آسانی کا ذریعہ ہیں تاکہ عامل حضرات با آسانی یہ اشیاء مریضوں کو استعمال کرواسکیں کیونکہ آج کے دور میں وقت میں برکت نہ ہونے کی وجہ سے دوسرے افراد کی طرح روحانی معالجین کو بھی مشکل ہے کہ کس طرح کم وقت میں زیادہ کام کیا جائے۔ پھر افرادی قوت کی کمی بھی ایک بہت بڑا مسئلہ ہے۔ ان مسائل کو مدنظر رکھتے ہوئے کئی طرح کی روحانی اشیاء تیار کی گئی ہیں۔ عاملین کی آسانی کے لئے کسی بھی چیز پر ہمارا نام نہیں لکھا جاتا تاکہ وہ اپنے نام سے اپنے مریضوں کو استعمال کرواسکیں۔ تفصیل درج ذیل ہے۔



روحانی تیل



روحانی دھاگہ



روحانی چینی



روحانی اگربتی



روحانی شہد




روحانی نمک



روحانی عرق گلاب




روحانی عطر



روحانی آبِ شفاء

روحانی صابن




روحانی بخور